

# فکرِ رضا

کے

# نقشہائے رنگ رنگ


مُرتّب

ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی

ایم اے پی ایچ ڈی گولڈ میڈلسٹ



ناشر

جامعہ قادریہ، پونہ

بین الاقوامی دو روزہ امام احمد رضا سمینار و کانفرنس

منعقدہ ۲۶/۲۷ فروری، ۲۰۱۱ء کے فکر انگیز مقالات کا دلچسپ مجموعہ

# فکر رضا کے نقشہائے رنگ رنگ

ڈاکٹر غلام جابر شمس پورنوی

ناشر

جامعہ قادریہ، کونڈوا پونہ

نام کتاب : فکر رضا کے نقشہائے رنگ رنگ

مرتب : ڈاکٹر غلام جابر شمس پورنوی

تزئین کار : محمد ارشاد شیخ نجمی

صفحات : ۳۰۴

طباعت : ۲۰۱۱ء

تعداد : ۱۱۰۰

قیمت : Rs. 150

اہتمام : برکات رضا فاؤنڈیشن، بمبئی

ناشر : جامعہ قادریہ، کونڈوا، پونہ، مہاراشٹر


رابطہ کا پتا


Dr. Ghulam Jabir Shams

201- Gazala Galaxy

Near Kurnal Shoping Centre

Naya nagar Mira road (E) 401107. Mumbai

Ph: 91+9869328511

E-mail: ghulamjabir@yahoo.com

# فہرست

# انتساب

خانقاہ عالم پناہ مارہرہ مطہرہ

اور خانقاہِ عالیہ رضویہ بریلی شریف

یہ دونوں میری دو آنکھیں ہیں

میں اپنی ہر کوشش کو ان ہی دونوں خانقاہوں کا فیضان سمجھتا ہوں
اور اپنی ہر کوشش اور کامیابی کو ان دونوں کے نام معنون کرتا ہوں

دربار اولیا کا جاروب کش
غلام جابر شمس پورنوی

# مٹھی بھر حروف

## قصہ امام احمد رضا سمینار و کانفرنس کا

امام احمد رضا، امام احمد رضا ہیں۔ جماعت اہلسنت کی پہچان ہیں، معیار سنیت ہیں۔ میری اوقات یا بساط کیا، یہ میں نہیں کہتا، یہ وہ کہہ گئے ہیں یا کہہ رہے ہیں، جن کو ایسا کہنے کا حق تھا یا ہے۔ ماضی ہی مرکز نور ہے۔ ہم اس مرکز سے نہ ہٹ سکتے ہیں، نہ کٹ سکتے ہیں۔ اسی میں عافیت ہے۔ دین و دنیا کی فلاح کی ضمانت ہے۔ جو اس سے ہٹے گا، ہٹ دھرم کہلائے گا اور جو اس سے کٹے گا، کٹی پتنگ ہو کر رہ جائے گا۔ بغض، حسد، کد، کدورت رکھنے والے چاہے، جو کہیں، اپنے ضمیر کی آواز تو یہی ہے، ایمان کی پکار تو یہی ہے۔

ڈھپ ڈھب کے لوگ ہیں، بھانت بھانت کی بولیاں ہیں۔ میں بھی عجب ڈھب کا آدمی ہوں، الگ قسم کی بولیاں بولتا ہوں، میں کہتا ہوں۔ ہر منفی سوچ کا جواب مثبت کام ہے۔ ہر مرض کی دوا ایک ہی نہیں ہوتی، الگ مرض، الگ دوا۔ تحریر کا جواب تقریر نہیں دے سکتی، اگر تقریر ہی سب کچھ ہے تو پھر تحریر و قلم کی افادیت بے معنی ہو کر رہ جائے گی۔ جب شعبے الگ الگ ہیں، تو ان کے تقاضے بھی جدا جدا ہیں۔ رضویات کا کام جس تیزی سے آگے بڑھ رہا ہے۔ نئے نئے موضوعات سامنے آرہے ہیں۔ وقت اور حالات کے بطن سے جو صورت حال پیدا ہو رہی ہے۔ اس کے پیش نظر وہ حضرات، جو کام کر رہے ہیں، نتائج کا جائزہ لیں، نئی پالیسی وضع کریں، بالغ حکمت عملی کے ساتھ کام کریں۔ باقی بات خدا کے حوالہ کریں۔ **السعی منا و الاتمام من اللہ۔**

مسلک اعلیٰ کی محبت بچپن سے تحت الشعور میں پڑی ہے۔ پندرہ سال کی عمر سے رضویات کا مطالعہ کر رہا ہوں۔ اٹھارہ سال کی عمر سے فکر رضا کی اشاعت کا کام شروع کر دیا تھا۔ بیس سال کی عمر

میں طباعتی مہم چلائی۔ بائیس برس کی عمر میں تحقیق کی طرف رجوع ہوا۔ تب سے تا حال یہ سفر جاری ہے اور نیت یہی ہے کہ مرتے دم تک یہ سفر رہے گا۔ میری دلی خواہش بھی یہی ہے کہ اسی سفر کی آبلہ پائی میں میرے تن سے میری روح نکلے اور کل قیامت میں امام احمد رضا کے محبین کے زمرہ میں میرا حشر ہو۔ خدا اس خواہش کو پوری فرمائے، قبول فرمائے۔

اللہ! تیرا شکر کیوں کر ادا کروں، تو نے میرے لیے اپنی توفیق ارزاں کر دی ہے اور میں اس راہ عشق و وفا کا مسافر بنا ہوا ہوں، جو تیری پسندیدہ راہ ہے۔ اے اللہ کریم! تو ہی بہترین کریم و کارساز ہے۔ حامی و ناصر ہے، کفیل و وکیل ہے، تیرا در تو تیرا در ہے، یہ در چھوڑ کر جاؤں کہاں تیری کائنات سے باہر رہوں کہاں؟ اے اللہ! میں بے حد گنہگار ہوں۔ تو بے حساب بخشنے والا ہے۔ کیوں کہ تو غفار الذنوب ہے۔ میرے عیوب بے شمار ہیں، ستر پوشی فرما، کیوں کہ تو ستار العیوب ہے۔ دینی کام کے ارادے رکھتا ہوں، پورے فرما۔ کیوں کہ تو مسبب الاسباب ہے۔

امام احمد رضا کانفرنس ۲۰۰۵ء سے فروغ رضویات کا ایک اہم حصہ ہے۔ جس کا انعقاد پچھلے پانچ چھ برسوں سے میرا روڈ، ممبئی میں ہوتا آرہا ہے۔ ۲۰۱۰ء سے اس میں سمینار کا پروگرام بھی شامل کیا گیا۔ جو اپنی نوعیت کا واحد منفرد پروگرام ہے۔ ۲۰۱۰ء کے سمینار و کانفرنس میں دو درجن سے زائد علما، مشائخ اور دانشوران قوم نے شرکت کی۔ اس کے تمام مقالات و بیانات کتابی شکل میں شائع کر دیئے گئے۔ جس کا عنوان 'امام احمد رضا: ایک نئی تشکیل' ہے۔ اس کتاب کا اجرا ۲۰۱۱ء کے سمینار و کانفرنس میں علما و مشائخ کے مقدس ہاتھوں سے عمل میں آیا۔ اب یہ 'فکر رضا کے نقشہائے رنگ رنگ' ہے۔ جو ۲۰۱۱ء کے سمینار و کانفرنس کے مقالات اور رپورٹس پر مشتمل ہے، جو قارئین کے پیش نظر ہے۔

امام احمد رضا سمینار و کانفرنس کا یہ پروگرام میرا روڈ، ممبئی میں منعقد ہوتا ہے۔ کیف و کم، مواد و میٹر، رنگ روغن، گیٹ اپ اور اثرات و نتائج کے لحاظ سے انتہائی اہم، نتیجہ خیز، مؤثر ہوتا ہوا آرہا ہے۔ درجنوں درجن مندوبین کی آمد، عوام، علما، طلبہ کے علاوہ جدید تعلیم یافتہ طبقہ، اسٹوڈینس، ٹیچرس، پروفیسرز اور تمام شعبہ زندگی کے نمائندہ افراد کی شرکت، خالص علمی اور دانشورانہ اسلوب میں گفتگو، نہایت عمدہ نظم و نسق اس پروگرام کی خصوصیت ہے۔ خدا کرے، اس اہم منصوبہ کی یہ خصوصیت برقرار

رہے اور ہر سال یہ پروگرام اپنی امتیازی شان وشوکت کے ساتھ منعقد ہوا کرے۔

تصنیف وتحقیق، طباعت واشاعت، تقریر وخطابت کے علاوہ یہ میری جداگانہ کاوش ہے۔ اس کاوش نے ملک کے علمی حلقوں میں ایک نہایت خوشگوار اثر قائم کیا ہے۔ خدا اس اثر کو تادیر قائم رکھے۔ آمین۔ انتشار ذہن کی پوزیشن میں یہ چند حروف سپرد قلم ہوئے ہیں۔ کہیں کچھ کوتاہی ہوئی ہے، تو قارئین نظر انداز فرمائیں۔

جامعہ قادریہ کونڈوا، پونہ کے جملہ اراکین واساتذہ خصوصاً حضرت مفتی محمد ایاز احمد مصباحی، مفتی وصدر المدرسین جامعہ قادریہ اور ہمدردقوم پروفیسر ڈاکٹر سعید احسن قادری کی ذاتی دلچسپی سے چھپ کر یہ کتاب قارئین کے ہاتھوں میں ہے۔ قارئین ان حضرات کے لیے دعا فرمائیں۔ خدائے قدیر ان کی خدمات قبول فرمائے، جامعہ قادریہ پونہ کو بام عروج تک پہنچائے، آمین بجاہ سید المرسلین۔

| | |
|---|---|
| العارض والعاجز | ۱۳ر محرم ۱۴۳۴ھ |
| غلام جابر شمس مصباحی | ۷ر دسمبر ۲۰۱۱ء |

فقیہ النفس مفتی مطیع الرحمٰن رضوی، پورنیہ

# صبح و شفق

امام احمد رضا، جو قرآن و حدیث اور تفسیر و فقہ کے علاوہ آج کے شاخ در شاخ علوم و فنون کے سو سے زائد اقسام پر نہ صرف دسترس و مہارت رکھتے تھے۔ بلکہ صاحب تصنیف تھے۔ مرگ چشیدہ علم توقیت، جس میں نماز روزے کے اوقات نکالنے کے طریقے بتائے جاتے ہیں، اس علم کو از سر نو زندہ کرنے کا سہرا آپ ہی کے سر ہے۔ وہ امام احمد رضا ہی کی ذات ہے، جن کے دریائے علم سے سیراب ہونے والے ملک العلما مولانا ظفر الدین بہاری علیہ الرحمہ کے مستخرجہ اوقات آج بھی پورے غیر منقسم ہندوستان میں سکہ رائج الوقت کی حیثیت رکھتے ہیں، انہوں نے ''فتاویٰ رضویہ'' میں فرمایا ہے کہ ''مغرب اور فجر کا وقت بریلی اور اس کے قریب العرض شہروں میں کم سے کم ایک گھنٹہ اٹھارہ منٹ اور زیادہ سے زیادہ ایک گھنٹہ پینتیس منٹ رہتا ہے، نہ کم نہ زیادہ۔ جو ہیئت و ہندسہ جانتا ہوا سے براہین کے مطابق پائے گا اور جو نگاہ رکھتا ہو، صبح صادق و کاذب کو دیکھ کر پہچان سکتا ہو، وہ اسے مشاہدہ کے موافق پائے گا۔ کیوں کہ میں نے اس فن میں نہ نری کتابی باتوں پر اعتماد کیا ہے، نہ خالی دلائل ہندسہ پر، نہ تنہا تجربہ و مشاہدہ پر، بلکہ سب کو جمع کیا ہے اور بتوفیق الٰہی اپنی ذہنی جدتوں سے بہت کچھ کام لیا ہے، یہاں تک کہ بفضلہٖ تعالیٰ برہان و عیان کو مطابق کر دیا ہے۔''

مگر لندن میں مقیم ہندوستانی عالم حضرت مولانا نظام الدین صاحب مدظلہ نے ٹیلیفون پر بتایا کہ وہاں ایک صاحب جو فن توقیت میں ماہر کہے جاتے ہیں، اسے غلط بتاتے ہیں۔ پھر بذریعہ ای

میل ان صاحب کی تحریر بھی بھیجی اور وہاں کے متعلق گرمیوں کے بعض دنوں میں عشا کی نماز اور سحری کا وقت دریافت کیا۔ یہ مقالہ اسی پس منظر میں قلم بند ہوا ہے، جس میں ان صاحب کا براہ راست رد کرنے کی بجائے امام احمد رضا کے نظریہ کو عقل ونقل کی کسوٹی پر پرکھتے ہوئے اس کا جائزہ لیا گیا ہے اوران صاحب کے دلائل کو شبہ کہہ کرفنی اور شرعی اعتبار سے اس کا ازالہ کیا گیا ہے۔

فقیر مطیع الرحمٰن رضوی غفرلہ

## صبح شفق

(۱) رات کی تاریکی ہو یا دن کا اجالا، سب میں سورج ہی کی ضوفشانی کارفرما ہے۔ دنیا چونکہ گول ہے، اس لیے آدھی رات کے بعد سورج جب ہماری طرف بڑھتے ہوئے افق کے قریب پہونچتا ہے، تو صبح کے آثار نمودار ہونے لگتے ہیں۔

(۱) پہلے جائے طلوع میں افق سے کچھ اوپر روشنی کا ایک ستون سا نظر آتا ہے۔

(ٹیکنیکل پروبلم کی وجہ سے یہاں تصویر نہ آسکی)

(۲) اس کے بعد ستون کے نچلے حصہ میں اتر دکھن قوس نما روشنی کی ایک سفید سی پٹی پیدا ہوتی ہے۔

(ٹیکنیکل پروبلم کی وجہ سے یہاں تصویر نہ آسکی)

(۳) پھر افق پر اس طرح سرخی چھا جاتی ہے۔

(ٹیکنیکل پروبلم کی وجہ سے یہاں تصویر نہ آسکی)

(۴) اس کے بعد سورج نکل آتا ہے اور افق زردی نما ہو جاتا ہے۔

اسی طرح دوپہر کے بعد سورج جب ہم سے مغرب کی طرف بڑھتے ہوئے افق کے قریب پہونچتا ہے تو زرد ہو جاتا ہے اور شام کے آثار نمودار ہونے لگتے ہیں۔

(۱) پہلے سورج غروب ہوتا ہے۔

(ٹیکنیکل پروبلم کی وجہ سے یہاں تصویر نہ آسکی)

(۲) اس کے بعد افق میں سرخی چھا جاتی ہے۔

(ٹیکنیکل پروبلم کی وجہ سے یہاں تصویر نہ آسکی)

(۳) پھر سرخی غائب ہوکر، جائے غروب سے اتر دکھن ستون کے نچلے حصہ میں قوس نما روشنی کی ایک پٹی سی نظر آتی ہے۔

(ٹیکنیکل پروبلم کی وجہ سے یہاں تصویر نہ آسکی)

(۳) اس کے بعد وہ پٹی غائب ہوکر افق سے کچھ اوپر روشنی کا ایک ستون سا نظر آتا ہے۔

(ٹیکنیکل پروبلم کی وجہ سے یہاں تصویر نہ آسکی)

بدایۃ المجتہد ج ۱، ص: ۶۹ میں ہے:

فالطوالع اذن اربعة الفجر الكاذب والفجر الصادق والاحمر والشمس.. كذالك يجب ان تكون الغوارب۔ سورج طلوع ہونے میں جس طرح سے چار حالتیں ہوتی ہیں (۱) فجر کاذب (۲) فجر صادق (۳) فجر احمر (۴) طلوع شمس۔ غروب ہونے میں بھی اسی طرح سے چاروں حالتیں: (۱) غروب آفتاب (۲) شفق احمر (۳) شفق ابیض (۴) بیاض مستطیل نظیر صبح کاذب، ہونا لازمی ہیں۔

ملا محمود چغمینی کی ''ملخص'' اور قاضی زادہ محمد موسیٰ فاضل رومی کی ''شرح'' ص:۱۲۱ میں ہے:

الشمس اذا وقع ضوئها على الارض استضاء وجهها المواجه للشمس ووقع ظلها فى مقابلة جهة الشمس...... فاذا كان الشمس فوق الارض فهو النهار...... واذا كانت تحت الارض وقع ظلها فوقها وهو الليل ووقوع ظلها يكون على شكل مخروط مستدير...... اذالشمس اعظم جرما من الارض بكثير...... فان كانت الشمس تحت الارض قريبة من الافق كان مخروط الظل مائلا عن سمت الرأس الىٰ مقابلة الشمس وسطحه الذى فى جهتها مائل الينا وكان الهواء المستضىء بضياء الشمس (لكثافته الحاصلة المجاورة للارض والماء يعنى الهواء المستضى من كرة البخار فان الهواء الذى فوقها) لا تقبل الاستضائة للطافته قريبا منا فيظهر فى الافق بل فوقه النور فالبياض المستطيل المستدق الظاهر فوق الارض اولا يسمى بالصبح الكاذب كان لون الافق بعده مظلما يكذب كونه نور الشمس والمستطير المنبسط فى الافق بعده بزمان يسمى بالصبح الصادق لكونه اصدق ظهورا من الاول قال عليه السلام: لايغرنكم الفجر المستطيل فكلوا واشربوا حتى يطلع الفجر المستطير۔

جب سورج کی روشنی زمین پر پڑتی ہے، تو زمین کا وہ حصہ، جو سورج کی طرف ہے، روشن ہو جاتا ہے اور سایہ نیچے چلا جاتا ہے۔ پس جب آفتاب زمین کے اوپر ہو تو دن ہوتا ہے اور زمین کے نیچے ہو تو رات ہوتی ہے۔ سورج چوں کہ زمین سے بہت بڑا ہے، اس لیے زمین کا سایہ مخروط متدیر کی شکل میں ہوتا ہے۔ پس سورج جب زمین کے نیچے افق شرقی سے قریب ہوتا ہے، تو مخروطِ ظل سمتِ رأس سے سورج کی جہت مقابل کی طرف جھکا ہوتا ہے اور اس کی وہ سطح جو سورج کی طرف رہتی ہے، ہماری طرف جھکی ہوتی ہے، تو افق سے اوپر روشنی معلوم ہوتی ہے۔ وہی پہلی روشنی جو زمین سے اوپر مستطیل ومتدق معلوم ہوتی ہے، صبح کاذب کہلاتی ہے۔ اس کے بعد جو روشنی افق پر (قوس نما) پھیلتی ہے، اس کو صبح صادق کہتے ہیں۔ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا ہے: فجر مستطیل سے دھوکا نہ کھاؤ، فجر مستطیر تک کھاتے پیتے رہو۔

تصریح از بہاء الدین عاملی ۶۹ میں ہے:

**فیری الضوء مرتفعا عن الافق مستطیلا ومابینه وبین الافق مظلما وھو ای الضوء المنی المستطیل الصبح الکاذب ثم ای بعد ظھور الصبح الکاذب اذا قربت الشمس من الافق الشرقی جدارا ای الضوء معترضا فی الافق ویزداد الی ان یظھر کله وھو الصبح الصادق والفجر المستطیر لاستطارته وانتشاره فی الافق ثم یر محمر والشفق بعکس الصبح یبدا محمرا ثم مبیضا معترضا ثم مرتفعا مستطیلا فھما متشابھان شکلا ومتقابلان وضعا ومتخالفان لونا ومتعاکسان حدا ای ابتداء وانتھاء.**

جس وقت افق سے بلند ہوتی ہوئی لمبی روشنی دکھائی دیتی ہے، جس کے اور افق کے درمیان تاریکی رہتی ہے، اسی لمبی روشنی کو صبح کاذب سے تعبیر کرتے ہیں۔ پھر صبح کاذب ظاہر ہونے کے بعد سورج جب افق شرقی سے زیادہ قریب ہوتا ہے، تو افق میں روشنی پھیلتی

ہوئی دکھائی دینے لگتی ہے۔ یہاں تک کہ روشنی بڑھتے، بڑھتے افق خوب روشن ہو جاتا ہے۔ اس وقت کو صبح صادق اور فجر مستطیر کہتے ہیں۔ اس کے بعد افق پر سرخی چھا جاتی ہے۔ شفق، صبح کے برعکس یعنی پہلے سرخی چھاتی ہے، پھر پھیلی ہوئی روشنی معلوم ہوتی ہے۔ اس کے بعد لمبی روشنی دکھائی دیتی ہے۔ تو صبح و شفق شکل کے اعتبار سے ایک دوسر کے مشابہ، وضع کے اعتبار سے متقابل، رنگ کے اعتبار سے متخالف اور ابتدا و انتہا کے اعتبار سے برخلاف ہیں۔

**القانون المسعودی** ج: ۲، **المقالة الثامنة الباب الثالث عشر فی اوقات طلوع الفجر ومغیب الشفق** ص: ۹۴۸ میں ہے:

**شعاع الشمس حاصل فی کل الهواء الذی فی تجویف الفلک ماخلا موضع مخروط الظل فانه غیر واصل الیه ولکن الانارة لاتکون للمشف وکما قلنا انها للقمر وللارض فقط من جهة استحصا فها فانها ایضا للاجزاء المنفصلة منها احوال الارض مجتمعة کالغیوم ومفترقة کالهبا آت والبصر فی الظّام وخاصة المتراکم منه البعید الحواشی اقوی علی الدراک فاذا اقتربت الشمس من الافق للطلوع واشتد میل مخروط الظل عنا قریب منامحیطة المستنیر والذی یلی الارض منه اشتد استنارة بالهبا آت الارضیة التی فیه فادر کناها جملة غیر منفصلة لان اافلها التی نحونا تکون مضیئة وذالک هو الفجر وهو ثلاثة انواع. اولها مستدق مستطیل منتصب یعرف بالصبح الکاذب ویلقب باذنب السرحان. ولا یتعلق به شئی من.**

**الاحکام الشرعیة ولا من العادات الرسمیة ۔ والنوع الثانی منبسط فی عرض الافق مستدیر کنصف دائرة یضئ به العالم فینتشرله الحیوانات والناس للعادات، وتنعقد به شروط العبادات. والنوع الثالث حمرة**

تتبعها وتسبق الشمس وهو كا لاول فی باب الشرع. وعلى مثله حال الشفق فان سببهما واحد وكونهما واحد وهو ايضا ثلاثة انواع مخالفة الترتيب لما ذكرنا وذالک ان الحمرة بعد غروب الشمس اول انواعه، والبياض المتشر ثانيها، واختلاف الائمة فی اسم الشفق على ايهما يقع اوجب ان يتنبه لهما معا. والثالث المستطيل المتصب الموازی لذنب السرحان، وانما لايتنبه الناس له لان وقته عند اختتام الاعمال واشتغالهم بالاكتنان، واما وقت الصبح فالعادة فيه جارية باستكمال الراحة والتهيؤ للتصرف فهم فيه منتظرون طليعة النهار ليأخذوا فی الانتشار، فلذالک ظهر لهم هٰذا وخفی ذالک، وبحسب الحاجة الى الفجر والشفق رصدا صهاب هٰذه الصناعة امره فحصولا من قوانين وقته ان انحطاط الشمس تحت الافق متى كان ثمانية عشر جزء كان ذالک وقت طلوع الفجر فی المشرق ووقت مغيب الشفق فی المغرب. ولما لم يكن شيئا متعينا بل بالاول مختلطا اختلف فی هٰذا القانون فراٰه بعضهم سبع عشر جزء.

ظل مخروط میں چونکہ شعاعیں نہیں پہونچتی ہیں اس لیے سورج کی شعاعیں ظل مخروط کو چھوڑ کر تجویف فلک میں پوری فضا کو محیط ہوتی ہیں، مگر شفاف چیز روشن نہیں ہوتی ہے اور جیسا کہ ہم کہہ چکے ہیں کہ روشنی صرف چاند اور زمین کو ٹھوس ہونے کی بنا پر حاصل ہوتی ہے، وہ بھی اس لیے کہ زمین کے ارد گرد اس سے منفصل و مجتمع یا منفصل و متفرق اجزا جیسے بادل یا غبار کے ذرات ہوتے ہیں۔ اندھیرا، خصوصا گہرا اور پھیلا ہوا اندھیرا، ادراک کا قوی ترین ذریعہ ہے۔ پس سورج جب افق کے قریب ہو کر طلوع ہونے کو آتا ہے، تو مخروط ظلی کا جھکاؤ زیادہ ہو کر اس کا محیط مستنیر ہم سے قریب ہو جاتا ہے اور زمین کے قریبی حصہ میں چونکہ ذرات ہوتے ہیں، اس لیے وہاں روشنی زیادہ ہوتی ہے اور ہم اسے اکٹھا غیر منفصل دیکھتے

ہیں، اس کے نیچے کا وہ حصہ، جو ہماری طرف رہتا ہے، روشن ہو جاتا ہے، جس کو فجر کہتے ہیں۔ فجر کی تین قسمیں ہیں۔

(۱) جب روشنی باریک مستطیل کھڑی نظر آتی ہے، اس کو صبح کاذب اور ذنب السرحان کہتے ہیں، اس کے ساتھ کوئی حکم شرعی یا انسانی عادت وابستہ نہیں ہے۔

(۲) جب روشنی افق ارض پر پھیلی ہوئی قوس کی شکل میں نظر آتی ہے اور عالم روشن ہو جاتا ہے۔ اس وقت عادۃً انسان سے لے کر جانور تک سبھی جاگ جاتے ہیں۔ عبادتوں کی شرطیں اسی سے متعلق ہیں۔

(۳) جب افق پر سفیدی ختم ہو کر سرخی چھا جاتی ہے اور سورج طلوع ہونے کے بہت قریب ہو جاتا ہے۔ پہلی ہی قسم کی طرح شریعت کا کوئی حکم اس سے بھی متعلق نہیں ہے۔

فجر ہی کی طرح شفق کی بھی تین قسمیں ہیں کیوں کہ دونوں ایک ہی طرح کے ہوتے ہیں اور دونوں کے وجود کا سبب بھی ایک ہی ہے۔ البتہ یہاں ترتیب الٹی ہوتی ہے یعنی غروب آفتاب کے بعد سرخی پہلی قسم ہے اور افق پر سفیدی پھیل جانا دوسری قسم ہے۔

شفق کے سلسلہ میں ائمہ (لغت دانوں) کا اختلاف ہے کہ شفق سرخی کا نام ہے یا سفیدی کا؟ اس لیے ان دونوں کی معرفت ایک ساتھ ضروری ہوئی۔

پھر روشنی ذنب سرحان کے موازی مستطیل ومنصب نظر آتی ہے۔ یہ وقت چونکہ کام کاج سمیٹ کر گھروں میں دُبکے رہنے کا ہوتا ہے، اس لیے سب لوگ اس سے واقف نہیں ہیں۔ جب کہ صبح کا وقت عادۃً نیند پوری کر کے کاروبار کی تیاری کا ہوتا ہے، تو لوگ چلنے پھرنے کے لیے دن ہونے کے انتظار میں رہتے ہیں، اس لیے یہ لوگوں کے لیے ظاہر رہا اور وہ مخفی۔

(۴) غیر مسلم ارباب ہیأت ہوں یا مسلم ارباب ہیأت، جنہوں نے اجرام علویہ اور اجسام بسیطہ کا کم وکیف اور این ووضع جاننے ہی کو اپنا اوڑھنا بچھونا بنالیا ہے، انہوں نے بار بار کے مشاہدہ اور تجربہ سے اصول وقواعد مرتب کیے کہ افق سے کچھ اوپر روشنی کا اٹھتا ہوا

ستون اس وقت نظر آتا ہے، جب آفتاب افق سے ۱۸؍درجے سے زیادہ نیچے رہے اور جب افق کے ۱۸؍درجے قریب آجائے، تو جائے طلوع سے اتر دکھن ستون کے نچلے حصہ میں روشنی قوس نما پٹی میں بدل جاتا ہے۔ اسی طرح افق غربی پر جائے غروب سے اتر دکھن قوس نما سفید پٹی اس وقت نظر آتی ہے، جب آفتاب ۱۸؍درجے سے کم۔۔۔پہونچے اور جب ۱۸؍درجے نیچے پہونچ جاتا ہے، تو وہ قوس نما سفید پٹی غائب ہو کر افق سے کچھ اوپر اٹھتا ہوا روشنی کا ایک ستون سا نظر آتا ہے۔

قانون مسعودی میں ہے:

**وبحسب الحاجة الی الفجر والشفق رصد اصحاب هذه الصناعة امره فحصولا من قوانين وقته ان انحطاط الشمس تحت الافق متی کان ثمانية عشر جزء کان ذالک وقت طلوع الفجر فی المشرق ووقت مغيب الشفق فی المغرب ولما لم يکن شيئا متعينا بل بالاول مختلطا اختلف فی هٰذا القانون فرأه بعضهم سبع عشر جزء۔**

بہر حال فجر و شفق کی ضرورت رہی، تو اہل فن نے اس طرف توجہ دی اور ان کے اوقات جاننے کے قوانین بنائے۔ جن کا حاصل یہ کہ آفتاب جب پورب طرف اٹھارہ درجے زیر افق آجاتا ہے، تو فجر طلوع ہوتا ہے اسی طرح جب پچھم طرف اٹھارہ درجے زیر افق چلا جاتا ہے، تو شفق غائب ہوتی ہے۔

اس موضوع پر ''السبع الشداد'' وہ کتاب ہے، جس کے مؤلف نے آغاز کتاب میں صراحت کر دی ہے کہ میں نے اس کتاب میں وہ اصول بیان کیے، ہیں جن کو بطلیموس نے اپنی کتاب ''مجسطی'' میں دلائل سے ثابت کر دیا ہے۔ چنانچہ ان کے الفاظ ہیں: **واوردت فيه اصول المسائل حکاية ماثبت. فی المجسطی بالدلائل**، اس السبع الشداد مطبوعہ مطبع مجتبائی دہلی ۱۳۰۹ھ کے ص: ۳۷ میں ہے:

الصبح استنارة فی البخار نحو المشرق قبل طلوع الشمس والشفق نحو المغرب بعد غروبها ویتشابهان شکلا ویتقبلان وضعا وانحطاطها عند اول الاول وآخر الآخر ثمانی عشر جزء ففی عرض ثمانیة واربعین ونصف یتصلان معا۔

سورج نکلنے سے پہلے مشرق کی طرف بخارات کے روشن ہوجانے کا نام صبح اور غروب آفتاب کے بعد پچھّم کی طرف بخارات ہی کے روشن ہوجانے کا نام شفق ہے۔ یہ شکل میں ایک دوسرے کے مشابہ اور وضع میں متقابل ہیں۔ صبح کی ابتدا اور شفق کی انتہا کے وقت سورج اٹھارہ درجے زیرافق ہوتا ہے۔ تو ساڑھے اڑتالیس درجے عرض البلد میں دونوں ایک ساتھ مل جاتے ہیں۔

محقق طوسی نے ''بست باب'' میں اسطرلاب کے ذریعہ صبح وشفق کے استخراج سے متعلق لکھا ہے:

نظیر درجه آفتاب بر مقنطره (افق حقیقی کے موازی جو دائرہ صغیرہ ہیں) هژدهم درجه غربی نهیم ومرئی (وہ دائرہ جو افق حقیقی کا موازی ہو اور زمین پر بسنے والوں کی نگاہ اس دائرہ سے نیچے نہ جاتی ہو) نشان کینم، پس بر افق مغرب نهیم ومرئی نشان کینم، ومیان هر دو نشان بشمریم وبرپا نثرده قسمت کینم، آنچه بیرون آید ساعات مستوی باشدمیان طلوع صبح و آفتاب، وچنین نظیر درجهٔ آفتاب را برافق شرقی نهیم ومرئی نشان کینم، پس بر مقنطره هژدهم درجه شرقی نهیم ومرئی نشان کینم، ومیان هر دو نشان بشمریم وبرپانشده قسمت کینم، انچه بیرون آید ساعات بودمیان غروب آفتاب وغروب شفق.

اٹھارہ درجہ غربی کے مقنطرہ پر درجہ آفتاب کی نظیر کو رکھیں اور افق مرئی پر نشان لگادیں، پھر مغربی افق پر رکھیں اور مرئی پر نشان لگادیں، اب دونوں نشانوں کے بیچ کو شمار

کر کے پندرہ سے تقسیم کریں، تو حاصل قسمت، صبح اور طلوع آفتاب کے درمیان کے اوقات ہوں گے۔ اسی طرح درجۂ آفتاب کی نظیر کو افق شرقی رکھیں اور مرئی پر نشان لگادیں پھر اٹھارہ درجہ شرقی کے مقنطرہ پر رکھیں اور افق مرئی پر نشان لگادیں اور دونوں نشانوں کے بیچ کو شمار کر کے پندرہ سے تقسیم کردیں، تو حاصل قسمت غروب آفتاب اور غروب شفق کے درمیاں کے اوقات ہوں گے۔

محشی نے لکھا ہے کہ محقق طوسی کا یہ قاعدہ آفتاب کے اٹھارہ درجہ زیر افق ماننے پرمبنی ہے، حاشیہ کے الفاظ ہیں:

وچوں آفتاب بدائرہ نصف النہار تحت الارض رسد راس ایں...... مخروط بدائرہ نصف النہار فوق الارض رسیدہ باشد ونیم شب باشد وچوں نزدیک شود بافق شرقی سفیدی کہ از طرف مشرق برافق منبسط باشند آن را صبح خوانند...... وبتجربہ وامتحان بالآتے کہ لائق است یعنی از اسطرلاب معلوم کردہ اند کہ چون آفتاب ہشردہ درجہ از افق منحط شود شفق منقضی گشتہ ۔جب آفتاب زمین کے نیچے دائرۂ نصف النہار میں ہوگا، تو مخروط کا رأس زمین کے اوپر دائرۂ نصف النہار میں پہونچ جائے گا اور آدھی رات ہوگی اور جب افق شرقی سے قریب ہوگا، تو افق پر پھیلی ہوئی سفیدی نظر آئے گی اسی کو صبح کہتے ہیں۔ تجربہ اور آلات یعنی اسطرلاب کے ذریعے معلوم کیا گیا، تو پتا چلا کہ جب آفتاب افق سے اٹھارہ درجے منحط ہوتا ہے، شفق ختم ہوجاتی ہے۔

شرح چغمنی میں ہے:

وقدعرف بالتجربۃ ان اول الصبح وآخر الشفق انما یکون اذا کان انحطاط الشمس ثمانیۃ عشر جزاء۔ تجربہ نے بتایا کہ صبح کی ابتدا اور شفق کی انتہا اس وقت ہوتی ہے جب آفتاب افق سے اٹھارہ درجے نیچے ہوتا ہے۔

التحفۃ الشاھیہ، ص:۲۰۳۹ میں ہے:

الفصل العاشر ان الصبح والشفق استنارة فی کرة البخار لاقبال الشمس علی الافق الشرقی وادبارها عن الغربی والا لما اثر قربها وبعدها فیه لکن علم بالتجربة ان اول الفجر وآخر الشفق انما یوجد وانحطاطها ثمانیة عشر درجة ولا یریٰ ان کان اکثر.......... وهما متشبهان شکلا متقابلان وضعا لان اول طلوع الفجر کآخر غروب الشفق اذا الفجر یبدو من ضیاء ضعیف وهو البیاض المستدق السمتطیل یسمی الصبح الاول.......... ثم البیاض المستطیر وهو العریض المنبسط ویسمی بالصبح الصادق ...... ثم یرتفع بالقطعة شئی بعد شئی ویصیر کلها فوق دائرة البخار فیقوی الضیاء ویشرع الحمرة ویزداد الی حین الطلوع...... ثم ینحط جانبها نحو الغرب کلما ارتفعت الشمس عن الافق الی حین وصولها افق الغرب فکان حالها کما کان عند الطلوع ثم یمیل نحو الغرب الی ان ینحط الشمس ثمانیة عشرة فیماس دائرة المخروط دائرة البخارات علی نقطة من جهة الغرب ثم ینحط عنهاویصیر کل دائرة المخروط تحت دائرة البخار فیختفی الضیاء...... الی ان یماسها لجانبها الشرقی قبیل الصبح ویعود الامر من الراس...... اعلم انه ان کان انحطاط الشمس من الافق عند اول الصبح وآخر الشفق ثمانیة عشرة من دائرة ارتفاعها ...... اذا کانت الشمس فی المنقلب الذی فی جهة الارض یتصل الشفق بالصبح لان قوس انحطاطها من دائرة نصف النهار حینئذ یصیر ثمانیة عشرة جزاء والآن الذی هو آخر غروب الشفق یتصل اول طلوع الصبح وفیما جاوز العرض ذالک یکون اتصالهما فی زمان بحسب تناقص انحطاطها عن الافق لان طلوع الصبح یکون قبل غروب الشفق۔

صبح کے وقت سورج کا افق شرقی کے سامنے اور شام کو افق غربی کے پیچھے ہونے کی بنا پر کرۂ بخار میں اجالا ہوتا ہے۔ تجربہ سے معلوم ہوا کہ صبح کا آغاز اور شفق کا اختتام اس وقت ہوتا ہے، جب سورج افق کے ۱۸؍درجے نیچے ہوتا ہے۔ اس سے زیادہ نیچے ہو تو صبح و شفق نمودار نہیں ہوتے ہیں۔ شکل کے لحاظ سے صبح و شفق ایک دوسرے کے مشابہ اور وضع کے لحاظ سے ایک دوسرے کے مقابل ہوتے ہیں۔ اس لیے کہ طلوع صبح کی ابتدا غروب شفق کی انتہا کی طرح ہے۔ کیوں کہ اس کا آغاز کمزور روشنی یعنی مستدق و مستطیل سفیدی سے ہوتا ہے، جسے صبح اول کہتے ہیں۔ بیاض مستطیل کے بعد پھیلی ہوئی بیاض مستطیر کا آغاز ہوتا ہے، جسے صبح صادق کہتے ہیں...... پھر سورج آہستہ آہستہ اوپر اٹھتے ہوئے دائرۂ بخار کے اوپر آجاتا ہے اور روشنی بڑھ جاتی ہے، تو سرخی نمودار ہوتی ہے۔ سورج طلوع ہونے تک یہی حال رہتا ہے۔ پھر جب سورج بڑھتے بڑھتے افق مغرب تک پہونچتا ہے، تو مغرب کی طرف جھک جاتا ہے اور غروب کی حالت طلوع کی حالت جیسی ہو جاتی ہے۔ پھر سورج پچھم کی طرف بڑھتا رہتا ہے یہاں تک کہ افق مغرب سے اٹھارہ درجے دور ہو جاتا ہے، تو پچھم کی طرف ایک نقطہ پر دائرۃ المخروط دائرۂ بخار سے مماس ہو جاتا ہے۔ پھر اس سے دور ہٹتا ہوا دائرۂ بخار کے نیچے آجاتا ہے تو روشنی غائب ہو جاتی...... آغاز صبح اور اختتام شفق کے وقت آفتاب ۱۸؍درجے زیر افق ہوتا ہے۔ اس لیے جب سورج زمین کی جانب منقلب میں ہو، تو شفق صبح سے مل جائے گی، کیوں کہ نصف النہار کے دائرہ سے اس کی قوس انحطاط اس وقت اٹھارہ درجہ ہوگی اور وہ لمحہ جو غروب شفق کا آخری لمحہ ہے، اول طلوع صبح سے مل جائے گا اور جہاں عرض اس سے بڑھ جائے، وہاں دونوں کا اتصال افق سے انحطاط کے تناقص کے حساب سے ہوگا، کیوں کہ طلوع صبح غروب شفق سے پہلے ہی ہو جاتا ہے۔

(۳) اسلام نے اپنے ماننے والوں کے لیے عبادتوں کے جو اوقات متعین فرمائے ان کا مدار بھی رویت و مشاہدہ ہی پر رکھا:

(۱) واقم الصلوٰۃ طرفی النہار وزلفامن الیل ۔(ہود:۱۱۴)اورنماز قائم رکھودن کے دونوں کناروں اور کچھ رات کے حصوں میں۔

(۲) اقم الصلوٰۃ لدلوک الشمس الی غسق الیل وقراٰن الفجر۔(بنی اسرائیل: ۷۶)نماز قائم رکھوسورج ڈھلنے سے رات کی اندھیری تک اور صبح کا قران۔

(۳) وسبح بحمد ربک قبل طلوع الشمس وقبل غروبھا ومن آناء الیل فسبح واطراف النھار لعلک ترضیٰ (طٰہٰ:۱۳۰)اوراپنے رب کوسراہتے ہوئے اس کی پاکی بولو، سورج چمکنے سے پہلے اوراس کے ڈوبنے سے پہلے اور رات کی گھڑیوں میں اس کی پاکی بولواوردن کے کناروں پر، اس امید پر کہ تم راضی ہو۔

(۴) فسبحٰن اللہ حین تمسون وحین تصبحون ولہ الحمد فی السمٰوٰت والارض وعیشاً وحین تظھرون ۔(روم:۱۷،۱۸)تواللہ کی پاکی بولو جب شام کرواور جب صبح ہواوراسی کی تعریف ہے آسمانوں اورزمین میں اور کچھ دن رہے اور جب تمہیں دوپہر ہو۔

(۵)وکلوا واشربوا حتی یتبین لکم الخیط الابیض من الخیط الاسود من الفجر ثم اتموا الصیام الی الیل (بقرر:۱۸۵)اورکھاؤاور پیو یہاں تک کہ تمہارے لیے ظاہر ہوجائے سفیدی کا ڈورا سیاہی کے ڈورے سے پو پھٹ کر، پھر رات آنے تک روزے پورے کرو۔

(۴) اور رویت ومشاہدہ خالص دینی بات نہیں ہے، البتہ دینی بات کو مستلزم ہے۔لہٰذا فقہائے اسلام خود تجربہ نہ کرکے ہیأت دانوں کے تجربہ ہی پر عمل کرلیتے تو بھی کوئی مضائقہ نہ تھا، جیسے ہم ریڈیو سے گھڑی ملا کراس کے مطابق نمازیں پڑھتے ہیں، سحری وافطار کرتے ہیں۔حالانکہ ریڈیو سے وقتوں کی خبر عموماً غیر مسلمین ہی دیتے ہیں۔

فتاویٰ عالمگیری کتاب الکراہیۃ ج ۵، مکتبہ رشیدیہ پاکستان ص:۳۰۸ میں ہے:

**ولا یقبل قول الکافر فی الدیانات الا اذا کان قبول قول الکافر فی المعاملات یتضمن قبوله فی الدیانات فحینئذ تدخل الدیانات فی ضمن المعاملات فیقبل قوله فیها ضرورة هکذا فی التبیین من ارسل اجیر اله مجوسیا او خادما فاشتری لحما فقال اشتریته من...... مسلم وسعه اکله۔**

دین کی باتوں میں غیر مسلم کے کہنے کا اعتبار نہیں۔ ہاں! دین کی بات معاملات کے ضمن میں ہو تو غیر مسلم کے کہنے کا بھی اعتبار ہو جائے گا۔ تبیین میں ایسا ہی ہے۔ لہٰذا کسی نے اپنے مجوسی مزدور یا خادم کو گوشت خریدنے کے لیے بھیجا اور مزدور یا خادم نے بتایا کہ وہ مسلمان سے خریدا ہے تو اس گوشت کا کھانا جائز ہے۔

لیکن پھر بھی فقہائے اسلام نے خود تجربے کیے۔ جس کے نتیجے میں ارباب ہیأت کی تصدیق ہوگئی کہ واقعی سورج جب اٹھارہ درجے زیر افق ہوتا ہے تو صبح صادق کا آغاز اور شفق ابیض کا اختتام ہوتا ہے۔ چنانچہ امام برہان کبیر، امام بقالی اور امام شمس الائمہ حلوانی کے زمانے میں استفتا ہوا کہ بُلغار جس کا عرض البلد اس زمانے کی رصدگاہ اور پیمائش کے مطابق جیسا کہ امام احمد رضا نے ''زیج سمرقندی'' اور ''زیج الوغ بیگی'' کے حوالوں سے نقل فرمایا ہے، ساڑھے انچاس درجے شمالی تھا، وہاں گرمیوں کی چھوٹی راتوں میں عشا کا وقت نہیں آتا ہے، ابھی شفق ابیض غائب نہیں ہو پاتی ہے کہ سپیدۂ سحر طلوع ہو جاتا ہے، وہاں کے لوگ کیا کریں؟ امام برہان کبیر نے فتویٰ دیا کہ قضا پڑھیں اور امام بقالی و شمس الائمہ حلوانی نے فرمایا کہ ان سے عشا کی نماز ساقط ہے۔ تو حکم میں اختلاف کے باوجود تینوں ہی اماموں نے تسلیم کرلیا کہ جس مقام کا عرض البلد ساڑھے انچاس درجہ ہوگا وہاں اس زمانے میں گرمیوں کی چھوٹی راتوں میں ابھی شفق ابیض غائب نہیں ہو پائے گی کہ سپیدۂ سحر طلوع ہو جائیگا، اس لیے عشا کا وقت نہیں آئے گا۔

بعد کے فقہائے کرام میں کچھ حضرات نے امام برہان کبیر کے قول کو ترجیح دی تو کچھ حضرات نے شمس الائمہ حلوانی کے قول کو راجح قرار دیا۔ بہر حال سارے ہی فقہائے کرام نے اپنی

اپنی کتابوں میں اسے نقل کیا اور برقرار رکھا۔ چنانچہ کنز الحقائق اور اس کی شرح بحر الرائق ج:۱، ص:۲۲۸ میں ہے:

ومن لم یجب وقتهمالم یجبا. ای العشاء والوتر کما لو کان فی بلد یطلع فیه الفجر قبل ان یغیب الشفق کبلغار فی اقصرلیالی السنة فیما حکاه معجم صاحب البلدان لعدم السبب وافتی به البقالی...... وافتی بعضهم بوجوبها واختاره المحقق فی فتح القدیر الخ ۔ بلغار، جہاں صاحب معجم البلدان کے مطابق گرمی کی چھوٹی راتوں میں شفق غائب ہونے سے پہلے ہی فجر طلوع ہوجاتی ہے، وہاں کے بارے میں امام بقالی کا فتویٰ یہ ہے کہ سبب نہیں پائے جانے کی وجہ سے عشا کی نماز فرض نہیں ہے اور بعض حضرات نے یہ فتویٰ دیا ہے کہ فرض ہے محقق علی الاطلاق نے فتح القدیر میں اسی کو اختیار فرمایا ہے۔

فتح القدیر، ج:۱،ص:۲۲۵ میں ہے:

ومن لایوجد عندهم وقت العشاء کما قیل یطلع الفجر قبل غیبوبة الشفق عندهم، افتی البقالی بعدم الوجوب علیهم لعدم السبب، وهو مختار صاحب الکنز...... وانکره الحلوانی ثم وافقه، وافتی الامام البرهانی الکبیر بوجوبها. جہاں عشا کا وقت ہی نہ آئے یعنی شفق غائب ہونے سے پہلے ہی فجر طلوع ہوجائے، وہاں کے تعلق سے امام بقالی نے فتویٰ دیا ہے کہ سبب نہیں پائے جانے کی وجہ سے نماز فرض نہیں ہے۔ صاحب کنز نے اسی کو اختیار کیا ہے۔ امام حلوانی نے پہلے اس کے خلاف کہا پھر امام بقالی کے موافق ہوگئے۔ امام برہان الدین کبیر نے فرض قرار دیا۔

تنویر الابصار و درمختار میں ہے:

وفاقد وقتهما کبلغار، فان فیها یطلع الفجر قبل غروب الشفق...... مکلف بهما فیقدر لهما...... به افتی البرهان الکبیر، واختاره الکمال،

**وتبعه ابن الشحنة فی الغازه فصححه، وقیل لایکلف بهما لعدم سببهما، وبه جزم فی الکنز والدرر والملتقی، وبه افتی البقالی، ووافقه الحلوانی والمرغینانی ورجحه الشرنبلالی والحلبی۔** جس مقام پر وقت آئے ہی نہیں جیسے بلغار میں کچھ دنوں عشا کا وقت نہیں آتا ہے کیونکہ وہاں ان دنوں شفق غائب ہونے سے پہلے فجر طلوع ہو جاتا ہے، اس مقام کے تعلق سے برہان کبیر کا فتویٰ یہ ہے کہ عشا کی نماز فرض ہے۔ محقق علی الاطلاق نے اسی کو اپنایا ہے۔ ابن شحنہ نے انہی کا اتباع کیا ہے اور تصحیح کی ہے۔ مگر بعض حضرات نے سبب (وقت) نہ پائے جانے کی وجہ سے فرض نہیں مانا ہے۔ کنز، ملتقیٰ اور درر میں اسی پر جزم کیا ہے۔ امام بقالی نے اسی پر فتویٰ دیا ہے۔ حلوانی اور مرغینانی نے ان کی موافقت کی ہے۔ شرنبلالی اور حلبی نے اسے ترجیح دی ہے۔

الغرض سارے فقہائے کرام کا یہ متفقہ فیصلہ ہوا کہ بلغار کے اندر گرمیوں کی چھوٹی راتوں میں ابھی شفق ابیض غائب نہیں ہو پاتی ہے، سپیدۂ سحر طلوع ہو جاتا ہے۔ لہٰذا عشا کا وقت نہیں آتا ہے اور یہ بات گزر چکی کہ بلغار کا عرض البلد اس زمانے کی رصدگاہ اور پیمائش کے مطابق ساڑھے انچاس درجے شمالی تھا اور ۲۲ر جون کی سب سے چھوٹی رات میں میل شمس شمالی کی مقدار ۲۳ر درجے ۳۳ر دقیقے تھی۔ پس آفتاب کو اٹھارہ درجے زیر افق ماننے کی صورت میں غروب شفق ابیض اور طلوع بیاض صبح دونوں ایک ساتھ ہو جاتے ہیں کیوں کہ:

| | |
|---|---|
| عرض شمالی | 49°30 |
| میل شمس شمالی | - 23°33 |
| بعد فوقانی | =25°57 |
| بعد کوکب | +108°00 |
| میزان | = 133°57 |
| نصف | 66°58'30 |

بعد کوکب ______ 108°00'00

نصف ______ -66°58'30

حاصل تفریق ______ = 41°01'30

سکنڈ عرض ______ +1874556

سکنڈ میل ______ + .0377672

سائن نصف ______ +9 .99639455

سائن حاصل تفریق ______ + 9 .8171608

مجموعہ اربعہ ______ = 9 .0063293

جیبی جدول سے شفق کی سفیدی غائب ہونے کا وقت 00-00

جیبی جدول سے صبح کی سپیدی نمودار ہونے کا وقت 00-00

لہٰذا رات کے بارہ بجے شفق کی سفیدی غائب ہوتے ہی صبح کی سپیدی نمودار ہو چکی اور عشا کا وقت نہیں آیا۔ بدایۃ المجتہد، ج:۱ص:۹۶ میں ہے:

**اختلفوا فی وقت العشاء الاخرۃ فی موضعین احدھما فی اولہ والثانی فی آخرہ. اما الاولیٰ فذھب مالک والشافعی وجماعۃ الی انہ مغیب الحمرۃ وذھب ابو حنیفۃ الی انہ مغیب البیاض الذی یکون بعد الحمرۃ وسبب اختلافھم فی ھذہٖ المسئلۃ اشتراک اسم الشفق فی لسان العرب فانہ کما ان الفجر فی لسانھم فجر ان کذالک الشفق شفقان، احمر وابیض ومغیب الشفق الابیض یلزم ان یکون بعدہ من اول اللیل اما بعد الفجر السمتدق فی اخر اللیل اعنی الفجر الکاذب، واما بعد الفجر الابیض المستطیرد تکون الحمرۃ نظیر الحمرۃ، فالطوالع اذ اربعۃ الفجر الکاذب، والفجر الصادق، والاحمر، والشمس، وکذالک یجب ان تکون الغوارب۔**

عشائے آخر کے سلسلے میں دو اختلافات ہیں (۱) آغاز کے سلسلہ میں (۲) اختتام کے سلسلہ میں۔ آغاز کے سلسلہ میں اختلاف یہ ہے کہ امام مالک و امام شافعی کے نزدیک سرخی کے اختتام سے وقت عشا کا آغاز ہوتا ہے، امام ابو حنیفہ کے نزدیک سرخی کے بعد جو سفیدی ہوتی ہے اس کے اختتام پر وقت عشا کا آغاز ہوتا ہے۔ اختلاف کی وجہ یہ ہے کہ عربی زبان میں لفظ شفق بھی لفظ فجر ہی کی طرح دو معنوں میں مشترک ہے۔ (الف) شفق احمر (ب) شفق ابیض۔

شفق ابیض کی غیبوبت کے بعد لازمی طور سے رات کی ابتدا ہو جاتی ہے۔ یونہی فجر مستدق یعنی صبح کاذب کے اختتام پر لازمی طور سے رات کی انتہا ہو جاتی ہے۔ فجر مستدیر کے بعد ویسی ہی سرخی نظر آنے لگتی ہے جیسی سرخی غروب آفتاب کے بعد نظر آتی ہے۔ پس سورج طلوع ہونے میں جس طرح سے چار حالتیں ہوتی ہیں (۱) فجر کاذب (۲) فجر صادق (۳) فجر احمر (۴) طلوع شمس، غروب ہونے میں بھی اسی طرح سے چاروں حالتیں ہونا لازمی ہیں۔

فتاویٰ رضویہ مترجم ج: ۱۰، ص: ۶۲۱ میں ہے:

صبح صادق کے لیے سالہا سال سے فقیر کا ذاتی تجربہ ہے کہ اس کی ابتدا کے وقت ہمیشہ ہر موسم میں آفتاب ۱۸ ؍ ہی درجہ زیر افق پایا ہے۔ تاج التوقیت از امام احمد رضا میں ہے:

انحطاط صبح صادق و شفق بر مذہب صحیح معتمد کہ بہ تجربہ و مشاہدہ قویہ و جماہیر متاخرین اہل ہیأت قدیمہ و جدیدہ را بر اں اجماع شدہ است ۱۸ ؍ بود۔ صبح صادق اور شفق کے وقت صحیح و معتمد مذہب کے مطابق آفتاب ۱۸ ؍ درجے زیر افق ہوتا ہے۔ یہ تجربہ اور قوی مشاہدہ سے ثابت ہوا ہے۔ جمہور متاخرین اہل ہیئت قدیمہ و جدیدہ کا اس پر اجماع ہے۔

بہار شریعت میں ہے:

شفق ہمارے مذہب میں اس سفیدی کا نام ہے جو جانب مغرب میں سرخی ڈوبنے کے بعد جنوباً شمالاً صبح صادق کی طرح پھیلی ہوئی رہتی ہے اور یہ وقت ان شہروں میں کم سے کم

ایک گھنٹہ اٹھارہ منٹ اور زیادہ سے زیادہ ایک گھنٹہ پینتس منٹ ہوتا ہے۔ (فتاویٰ رضویہ)

فقیر نے بھی اس کا بکثرت تجربہ کیا۔

وقت ان کا ان شہروں میں کم سے کم ایک گھنٹہ اٹھارہ منٹ اور زیادہ سے زیادہ ایک گھنٹہ پینتس منٹ ہونا آفتاب کے افق سے اٹھارہ درجہ نیچے ہونے پر ہی ممکن ہے۔

ملک العلما مولانا سید محمد ظفر الدین صاحب مدرس ہیئت وحدیث شمس الہدیٰ پٹنہ اپنی کتاب ''الجواہر والیواقیت'' ص:۱۶۳ر میں لکھتے ہیں:

''آفتاب ہمیشہ طلوع صبح وغروب شفق ابیض کے وقت افق سے ۱۸ر درجے نیچے ہوتا ہے اور افق حقیقی کا ہر دو طرف سمت الراس سے ۹۰ر درجہ فاصلہ ہوتا ہے، تو ان دونوں وقت آفتاب کو سمت الراس سے ۱۰۸ر درجہ فاصلہ ہوتا ہے۔ یہ اس وقت آفتاب کا بعد سمتی ہے۔''

دوسری کتاب ''سلم السماء'' قلمی میں لکھتے ہیں:

''صبح صادق انتہائے عشا اور ابتدائے نماز فجر ہے اور شفق انتہائے مغرب اور ابتدائے عشا ہے۔ ان دونوں وقتوں میں آفتاب کا غایۃ الانحطاط اٹھارہ درجہ ہوتا ہے جس سے ثابت ہوا کہ نماز فجر کا وقت جس قدر ہے اتنا ہی نماز مغرب کا بھی اس لیے صبح سے لے کر طلوع تک آفتاب کو اٹھارہ درجہ طے کرنا ہے۔ اسی طرح غروب سے لے کر انتہائے شفق تک بھی اٹھارہ درجے طے کرنا ہے۔ تو مسافت ایک، چال ایک تو ضرورت بھی ایک ہی درکار ہوگی۔''

بحر العلوم مفتی سید محمد افضل حسین توضیح الافلاک ص:۶۲ پر لکھتے ہیں:

''تجربہ سے یہ ثابت ہوا ہے کہ اول صبح صادق اور آخر شفق ابیض کے وقت آفتاب افق سے پورے اٹھارہ درجے نیچے ہوتا ہے یعنی اس وقت افق اور مرکز شمس سے دائرۃ الارتفاع کی جو قوس مماس ہوتی ہے اس کی مقدار پورے اٹھارہ درجہ ہے۔''

اس فقیر نے بنگال میں مالدہ ضلع کے ''کلیا چک'' جس کا عرض البلد 24,54 اور طول البلد 88,06 ہے، وہاں اپنے جامعہ کے چند مدرسین اور طلبہ کو ساتھ لے کر گنگا ندی کے کنارے ۱۳/ اپریل، ۱۷/اپریل ۲۳/اپریل اور ۲۹/اپریل کو مشاہدہ کیا تو،

13 اپریل کو 58-3 منٹ پر

17 اپریل کو 54-3 منٹ پر

23 اپریل کو 48-3 منٹ پر

29 اپریل کو 42-3 منٹ پر

صبح صادق کو طلوع ہوتے ہوئے دیکھا، جس سے نگاہ کی قوت وضعف سے کسرات کے فرق کو چھوڑ کر اسی بات کی تائید ہوتی ہے کہ صبح صادق اس وقت ہوتی ہے، جب آفتاب افق مشرق سے اٹھارہ درجے نیچے ہوتا ہے۔

(۷) جدید ہیئت داں جن میں مسلم غیر مسلم سبھی ہیں، وہ بھی یہی بتا رہے ہیں، چنانچہ، تعین المواقیت فی ای زمان ومکان علی سطح الارض، مجلة البحوث الاسلامية المجلد الاول العدد الثالث، ۱۳۹۷ھ از ڈاکٹر حسین کمال الدین میں ہے:

وقد وجد بالاستقراء ان وقت الشفق ووقت الفجر يتساويان فی المكان الواحد تقريبا وانهما يرتبطان بحركة الشمس تحت الافق، وان ضوء الشمس الغير مباشر والمنعكس علی الغلاف الهوائی الارض ينتهی او يبدا عند ما تصل درجة ميل الشمس تحت الافق ۱۸/ كماهومبين بالشكل رقم (۱) ويظهر من الشكل ان شعاع الضوئی عند ما يقابل الغلاف الجوی الارضی بزاوية الاكبر من ۵، وهی الزاوية الحرجة فانه يسير الی الفضاء الخارجی ولا يصل الی سطح الارض ويستمر هكذا

حتی تصل ھذہ الزاویة الی المقدار ھو=۱۸، عند ذالک ینعکس الشعاع الشمسی علی الطبقة الھوایة (نقشہ) ویتجه الی سطح الارض حیث یبدء ظھور الفجر الصادق، ومثل ذالک یحدث عند انتھاء وقت الشفق، ای انه من الممکن اعتبار وجود الشمس تحت الافق الشرقی بقمدار ۱۸ بدایة لوقت الفجر، کما یمکن کذالک اعتبار وجود الشمس تحت الافق الغربی بقمدار ۱۸ ھونھایة وقت الشفق الابیض۔

استقرائی طور پر ثابت ہے کہ کسی مقام پر شفق کا جتنا وقت ہوگا فجر کا بھی اتنا ہی وقت ہوگا، کیوں کہ دونوں ہی کا تعلق تحت افق سورج کی حرکت سے ہے۔ آفتاب کی غیر مباشر اور ہوائی ارضی غلاف پر منعکس شعاع کا اختتام اور آغاز اس وقت ہوتا ہے جب میل شمس افق کے اٹھارہ درجے نیچے ہوتا ہے جیسا کہ نقشہ 1 سے واضح ہے اور اس شکل ہی سے یہ بھی ظاہر ہے کہ شعاع ضوئی جب زاویہ اکبرھ سے غلاف جوی ارضی کے مقابل ہوتا ہے تو فضا خارجی میں چلا جاتا ہے اور سطح زمین تک نہیں پہونچتا۔ لگاتار اسی طرح رہتا ہے یہاں تک کہ یہ زاویہ 18 کی مقدار کو پہونچ جاتا ہے۔ اس وقت سورج کی شعائیں طبقہ ہوائیہ پر منعکس ہوتی ہیں اور سطح زمین کی طرف آتی ہیں تو فجر صادق کا ظہور ہوتا ہے۔ یہی صورت شفق کے اختتام کے وقت بھی ہوتی ہے۔ یعنی فجر کے وقت سورج 18 درجے افق شرقی کے نیچے ہوتا ہے جس طرح سے شفق ابیض کے اختتام کے وقت افق غربی کے 18 درجے نیچے ہوتا ہے۔

Minnaert,M, Natur of light & Coulor in the Open Air Dover, 1954 p.293

اردو میں ترجمہ: جب سورج ۲۰ درجے یا ۱۹/درجے زیر افق رہتا ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ گویا مشرقی افق پر ظاہر ہونے والی اہرام کی شکل وصورت والی بروجی روشنی کا قاعدہ

مزید اور پھیل گیا ہے اور اس کے پھیلنے کے ساتھ ساتھ اس کی روشنی، اجالے چمک میں بھی اضافہ ہو گیا ہے اور یہ سلسلہ پھیلتے پھیلتے صبح کی شفق (Astronomical twiligh) واضح ہو جاتی ہے۔

انگریزی زبان میں جدید علم ہیأت (astronomi) کی کوئی بھی کتاب یا مقالہ ہو اس میں اس عنوان کے تحت درج ذیل قسم کی عبارت ضروری ہوتی ہے:

Twilight is the time between dawn and sunrise, and the time between snset and dusk. sunlight scattered in the upper atmosphere illuminates the lower atmosp her.

Twilight. ther are three kainds of twilight defined: sivil twilight, nautical twilight, and astronomical twilight. for computational purposed, civil twilight begins befor sunrise and ends after sunset when the geometric zenith distance of the center of the sun is 90 degrees -6 degrees below a horizontal plane. the corresponding splar zenith distances for nautical and astronomical twilight are 102 and 108 degrees, respectively. that is, at the dark limit of nautical twilight, the senter of the sun is geometrically 12 degrees below a horizontal plane,

and at the dark limit of sastronomical twilight, the cneter of the sun is geometrically 18 degrees below a horizontal plane.

Twilight: سپیدۂ سحر نمودار ہونے سے لے کر طلوع آفتاب اور غروب آفتاب سے لے کر رات کی تاریکی چھانے تک کا وقت کو twilight کہتے ہیں۔اس وقت کا دھندلا فضا کے اوپر سورج کی پھیلی ہوئی روشنی کی مرہون منت ہے۔ twilight کی تین قسمیں ہیں:

astronomical(۳) nautical twilight(۲) sivil twilight (۱) twilight.

siveil twilight کا آغاز، سورج کے مشرقی افق (۹۰ ڈگری) کی سطح سے ۶ رڈگری کے قریب آجانے اور اختتام، مغربی افق (۹۰رڈگری) کی سطح سے ۶ رڈگری دور ہوجانے پر ہوتا ہے۔یعنی اس وقت سمت الرأس سے آفتاب کی دوری ۹۶رڈگری ہوتی ہے۔اسی طرح nautical twilight کا آغاز، سورج کے مشرقی افق (۹۰رڈگری) کی سطح سے ۱۲رڈگری قریب آجانے اور اختتام، مغربی افق (۹۰رڈگری) کی سطح سے ۱۲رڈگری دور ہوجانے پر ہوتا ہے۔ یعنی وقت سمت الرأس سے آفتاب کی دوری ۱۰۲ر ڈگری ہوتی ہے۔ یونہی astronomical twilight کا آغاز، سورج کے مشرقی افق (۹۰ ڈگری) کی سطح سے ۱۸ر ڈگری قریب آجانے اور اختتام، مغربی افق (۹۰ ڈگری) کی سطح سے ۱۸رڈگری دور ہوجانے پر ہوتا ہے۔یعنی اس وقت سمت الرأس سے آفتاب کی دوری ۱۰۸رڈگری ہوتی ہے۔

شبہ: شرح چغمنی میں تو یہ ہے کہ سورج جب افق سے اٹھارہ درجے نیچے رہتا ہے، صبح کا آغاز اور شفق کا اختتام ہوتا ہے:

**وقد عرف بالتجربة بان اول الصبح و آخر الشفق انما یکون اذا کان انحطاط الشمس ثمانیة عشر جز** ۔تجربہ سے ثابت ہوا ہے کہ صبح کا آغاز اور شفق کی انتہا کے وقت انحطاط شمس کی مقدار ۱۸؍ڈگری ہوتی ہے۔

مگر صبح سے مراد صبح صادق نہیں، بلکہ صبح کاذب ہے۔ کیونکہ اس عبارت کے فوراً بعد اس پر جو تفریع کی گئی ہے اس میں صبح کے ساتھ کاذب کی صراحت ہے۔

**ففی بلد یکون عرضہ اقل من تمام المیل ثمانیة عشر جز یتصل الشفق بالصبح الکاذب اذا کانت الشمس فی النقلب الصیفی** ۔جس مقام کا عرض البلد تمام میل سے ۱۸؍ڈگری کم ہوگا، وہاں جب سورج منقلب صیفی میں ہو تو شفق صبح کاذب سے مل جائے گی اور تصریح الافلاک میں صاف لفظوں میں لکھا ہے کہ ابتدائے صبح کاذب اور انتہائے شفق کے وقت سورج افق سے ۱۸؍ڈگری نیچے رہتا ہے:

**اذ قدم علم بالتجربة ان انحطاط الشمس اول الصبح الکاذب و آخر الشفق ثمانیة عشرة درجة من دائرة ارتفاء الشمس بمرکز ھاففی عرض مح ل ای ثمانیة واربعون درجة وثلثون دقیقة یتصل الشفق بالصبح الکاذب اذا کانت الشمس فی المنقلب الصیبی اذ غایة انحطاطھا عنه لایزید علی ثمانیة عشرة درجة۔** تجربہ سے ثابت ہوا ہے کہ اول صبح کاذب اور آخر شفق کے وقت افق (۹۰ ڈگری) سے انحطاط شمس کی مقدار ۱۸؍ڈگری ہوتی ہے۔ تو جو مقام ساڑھے اڑتالیس ڈگری عرض البلد پر ہے، وہاں سورج جب منقلب سیفی میں ہوگا، شفق صبح کاذب سے مل جائے گی کیونکہ اس سے انحطاط شمس کی غایت مقدار اٹھارہ ڈگری سے زیادہ نہیں ہوتی ہے۔

ازالۂ شبہ: شرح چغمینی ہو یا تشریح الافلاک، ان کتابوں میں کتابت کی غلطی سے الکاذب کا

لفظ بڑھ گیا ہے۔ کیونکہ دونوں ہی کتابوں میں پہلے یکے بعد دیگر صبح وشفق کو بیان فرمایا گیا ہے کہ صبح:
(۱) پہلے مشرقی افق سے کچھ اوپر اٹھتا ہوا روشنی کا ایک مخروط سا نظر آتا ہے، جس کو صبح کاذب کہتے ہیں۔
(۲) اس کے بعد جب کچھ اور قریب ہو جاتا ہے تو جائے طلوع سے اتر دکھن نصف دائرہ کی طرح روشنی کی ایک پٹی سی نظر آتی ہے، جس کو صبح صادق کہتے ہیں۔
(۳) پھر جب اور زیادہ قریب ہو جاتا ہے، تو افق پر سرخی چھا جاتی ہے۔
(۴) اس کے بعد سورج طلوع ہوتا ہے۔

شام کو اس کے برعکس:

(۱) پہلے سورج غروب ہوتا ہے۔
(۲) پھر جب سورج افق سے کچھ دور ہو جاتا ہے، تو سرخی چھا جاتی ہے۔
(۳) اس کے بعد جب کچھ اور دور ہو جاتا ہے، تو سرخی غائب ہو کر جائے غروب سے اتر دکھن نصف دائرہ کی طرح روشنی کی ایک پٹی سی نظر آتی ہے۔
(۴) پھر جب اور زیادہ دور ہو جاتا ہے تو وہ پٹی غائب ہو کر افق سے کچھ اوپر اٹھتا ہو، روشنی کا ایک مخروط سا نظر آتا ہے۔

الغرض افق سے سورج کی جتنی دوری پر صبح کا آغاز ہوتا ہے اتنی ہی دوری پر شفق کا اختتام ہوتا ہے۔ اب اگر ۱۸ر ڈگری کی دوری پر صبح کاذب (جب مشرقی افق سے کچھ اوپر اٹھتا ہوا روشنی کا ایک مخروط سا نظر آتا ہے) کا آغاز ہو، تو ۱۸ر ہی ڈگری پر افق سے کچھ اوپر اٹھتا ہو روشنی کے اس مخروط کا اختتام بھی ہوگا، جو جائے غروب سے اتر دکھن نصف دائرہ کی طرح روشنی پھیلی ہوئی پٹی جسے شفق ابیض کہتے ہیں، غائب ہونے کے بعد نظر آتا ہے۔

اور اس صورت میں صبح کاذب، شفق ابیض غائب ہونے کے بعد افق سے کچھ اوپر اٹھتا ہو روشنی کا مخروط کے ظہور سے متصل ہوگا، شفق ابیض سے نہیں۔ اس لیے فنی اور مذہبی دونوں ہی اعتبار

سے یہ کہنا لغو ہوگا کہ ''جو مقام ساڑھے اڑتالیس ڈگری عرض البلد پر ہے، وہاں سورج جب منقلب سیفی میں ہوگا، شفق صبح کاذب سے مل جائے گی''

فنی اعتبار سے لغو اس لیے ہوگا کہ اہل فن نے تجربے کر کے مشرق کی بیاض مستطیل ومنتصب ہو یا مغرب کی بیاض مستطیل ومنتصب، ان کے جاننے کے لے قواعد بنائے ہی نہیں۔ کیوں کہ یہ اوقات عادۃً سورہنے اور نیند کے مزے لینے کے ہیں، کام کاج کرنے اور بیدار رہنے کے نہیں، جیسا کہ قانون مسعودی میں ہے:

**ولها مستدق مستطيل منتصب يعرف بالصبح الكاذب ويلقب بذنب السرحان ولا يتعلق به شئى امن العادات الرسمية. والثالث المستطيل المتصب الموازى لذنب السرحان، وانما لايتنبه الناس له لان وقته عند اختتام الاعمال واشتغالهم بالاكتنان** ۔پہلی صبح متدق ومستطیل اور منتصب ہوتی ہے، اس کو صبح کاذب اور ذنب سرحان کہتے ہیں۔ انسانی عادات اس سے متعلق نہیں ہیں۔ تیسری شفق اس کے متوازی مستطیل ومنتصب ہوتی ہے، وہ وقت کام کاج نپٹا کر سونے اور آرام کرنے کا ہوتا ہے، اس لیے لوگ اس سے واقف نہیں ہیں۔

مذہبی اعتبار سے لغو اس لیے ہوگا کہ شفق ابیض غائب ہوتے ہی عشا کا وقت شروع ہو جاتا ہے، اس کے بعد افق سے کچھ اوپر اٹھتا ہو روشنی کا مخروط کے ظہور کا وقت بھی عشا ہی کا وقت ہوتا ہے اسی طرح صبح کاذب بھی وقت عشا ہی کا حصہ ہے، تو ملنے نہ ملنے سے کوئی فرق نہیں پڑتا ہے، اسی لیے شرح چغمنی کے محشی علامہ عصمت سہارن پوری نے بھی اپنے حاشیہ میں اس غلطی پر تنبیہ کی ہے، لکھا ہے: **الظاهر ان يقول اول الصبح بدون الكاذب كما فى عبارة القوم**، ظاہر کے مطابق صبح کاذب کی بجائے صرف صبح کہنا چاہیے تھا جیسا کہ عام ماہرین ہیأت کی عبارتوں میں ہے۔

شبہ: جمہور ہیأت دانوں کی تصریحات اور مندرجہ بالا شواہد وقرائن کے علاوہ فقہائے کرام کے

بیانات سے تو ثابت ہو گیا کہ سورج جب افق سے ۱۸؍ڈگری نیچے پہونچتا ہے تو صبح صادق کا آغاز اور شفق ابیض کا اختتام ہوتا ہے، شرح چغمینی اور تصریح میں کتابت کی غلطی سے صبح کے ساتھ کاذب کا اضافہ ہو گیا ہے۔ لیکن شرح چغمینی کے حاشیہ میں تو یہ صراحت بھی ہے کہ صبح صادق کا آغاز اس وقت ہوتا ہے جب آفتاب افق کے ۱۵؍ڈگری سے نیچے آجائے۔

**ابتدا الصبح الصادق فقد قیل ان انحطاط الشمس ح خمسة عشر جزء۔**

کہا گیا ہے کہ آغاز صبح صادق کے وقت انحطاط شمس کی مقدار ۱۵؍ڈگری ہوتی ہے۔

**ازالۂ شبہ:** پہلی بات یہ کہ حاشیہ شرح چغمینی اور ردالمحتار کی نقل کے مطابق صبح صادق کا آغاز اس وقت ہو جب سورج افق مشرق سے پندرہ درجے نیچے ہوتا ہے تو شفق ابیض کا اختتام بھی لامحالہ اسی وقت ہوگا جب سورج افق مغرب سے پندرہ درجے نیچے چلا جائے اور اس صورت میں فقہائے کرام کے اس متفقہ فتویٰ کو غلط قرار دینا ہوگا جس میں بتایا گیا ہے کہ انچاس درجے تیس دقیقے عرض البلد میں گرمیوں کی چھوٹی راتوں میں عشا کا وقت نہیں آتا ہے، کیوں کہ شفق کی سفیدی غائب نہیں ہو پاتی ہے کہ صبح کی سپیدی نمودار ہو جاتی ہے، جیسے:

عرض شمالی ______ 49°30

میل شمس شمالی ______ 23°33 -

بعد فوقانی ______ 25°57=

بعد کوکب ______ 105°00+

میزان ______ 130°57 =

نصف ______ 65°28'30

---

بعد کوکب ______ 105°00'00

نصف ______ -65°28'30-

حاصل تفریق ______ 39°31'30 =

سکنڈ عرض ______ +1874556+

سکنڈ میل ______ .0377672 +

سائن نصف ______ 9589365. 9+

سائن حاصل تفریق ______ 9 .8037402 +

مجموعہ اربعہ ______ 9 .9878995 =

جیبی جدول سے شفق کی سفیدی غائب ہونے کا وقت 22-43-40

جیبی جدول سے صبح کی سپیدی نمودار ہونے کا وقت 01-16-20

تو شفق کی سفیدی رات کے ۱۰ ربج کر ۴۳ منٹ ۴۰ سکنڈ پر غائب ہوگی اور صبح کی سپیدی ار بج کر ۱۶ رمنٹ ۲۰ سکنڈ پر نمودار ہوگی اور عشا کا وقت نہیں ہوگا بلکہ ۲ رگھنٹے ۳۲ منٹ ۴۰ سکنڈ رہے گا۔ دوسری بات یہ کہ درجات کے تعین کا تعلق چونکہ رویت ومشاہدہ سے ہے اور رویت ومشاہدہ میں مقام، موسم اور نظر کی تیزی سے فرق ہو جاتا ہے، اس لیے ہوسکتا ہے کہ سورج جس وقت پندرہ درجے افق شرقی سے زیادہ فاصلہ پر تھا کسی کو صبح کی سپیدی نظر نہ آئی ہو، اسی طرح سورج جب افق غربی میں پندرہ درجہ سے دور ہو، تو کسی کی نگاہ سے شفق اوجھل ہوگئی ہو۔ اسی لیے علما فرماتے ہیں کہ اثبات کے مقابلہ میں نفی کا اعتبار نہیں کیا جائے گا۔ فتاویٰ عالمگیری میں ہے:

**کل بینة قامت علی ان فلانا لم یقل، لم یفعل، لم یقر (لاتقبل الشهادة) کذا فی الحیط۔** یہ گواہی نہیں مانی جائے گی کہ فلاں شخص نے یہ بات نہیں کہی ہے یا یہ کام نہیں کیا ہے یا اس چیز کا اقرار نہیں کیا ہے، محیط میں ایسا ہی ہے۔

تنویر الابصار و درمختار میں ہے:

(لایعتق عبد قیل لہ ان لم احج العام فانت حر) ثم قال حججت وانکر العبد واتیٰ بشاھدین (فشھد ابنحرہ) لاضحیتہ (بکوفۃ) لم تقبل لقیامھا علی نفی الحج، اذا التضحیۃ لاتدخل تحت القضاء۔

مالک غلام سے کہے کہ میں امسال حج نہ کروں، تو تم آزاد، بعد میں کہے کہ میں نے حج کرلیا اور غلام انکار کرتے ہوئے دو گواہ پیش کرے، جو گواہی دیکہ امسال مالک نے کوفہ میں قربانی کی ہے، تو یہ گواہی نہیں مانی جائے گی اور غلام آزاد نہیں ہوگا کیوں کہ اس کی گواہی کا مقصد اس کے حج کرنے کی نفی ہے۔

ردالمحتار ج ۵ مکتبہ زکریا ص: ۶۴۵ میں ہے:

قولہ: (لم تقبل الخ) ای عندھما، لانھا قامت علی النفی، لان المقصود منھا نفی الحج لا اثبات التضحیۃ، لانھا لا مطالب لھا فصار کما اذا شھدوا انہ لم یحج ۔ یہ گواہی اس لیے مانی نہیں جائے گی کہ یہ نفی پر گواہی ہے کیوں کہ مقصود حج کی نفی کرنا ہے، قربانی ثابت کرنا نہیں۔ کیوں کہ قربانی کا مطالبہ ہی نہیں ہے۔ تو کوفہ میں قربانی کرنے کی گواہی معنی اس بات کی گواہی ہوگئی کہ اس نے حج نہیں کیا۔

شاید یہی وہ وجوہات ہیں جن کی بنیاد پر محشی نے اسے ''قیل'' یعنی ''کہا گیا ہے'' کے لفظ سے تعبیر کیا ہے:

ابتداء الصبح الصادق فقد قیل ان انحطاط الشمس ح مسۃ عشر جزء۔ کہا گیا ہے کہ آغاز صبح صادق کے وقت انحطاط شمس کی مقدار ۱۵ ڈگری ہوتی ہے۔

جو اس کے قول ضعیف ہونے کی علامت ہے۔

(۸) عادت کے مطابق انسان صبح صادق کے وقت ہی اُٹھ کر اپنے اپنے کام کاج کی تیاری میں لگ جاتے تھے اور شفق ابیض کے غائب ہونے تک سوتے نہیں تھے اس لیے قدیم ہیأت کے ماہرین نے صبح صادق کی ابتدا اور شفق ابیض کی انتہا جاننے کے لیے اصول وضابطے مقرر کیے۔

امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مذہب کے مطابق نماز فجر کی ابتدا اور روزے میں سحری کی انتہا کا وقت افق شرقی میں جائے طلوع سے اتر دکھن قوس نما روشنی کی ایک سفید پٹی سی نظر آنے یعنی آغاز صبح صادق سے متعلق ہے، اسی طرح نماز مغرب کی انتہا اور نماز عشا کی ابتدا کا وقت افق غربی میں جائے غروب سے اتر دکھن قوس نما نظر آنے والی روشنی کی سفید سی پٹی کے غائب ہو جانے یعنی انتہائے شفق ابیض سے متعلق ہے، تو ہر چند کہ ماہرین ہیأت کی بات پر اعتماد روا تھا، پھر بھی فقہائے احناف نے خود تجربے کیے جن سے ماہرین ہیأت کے قول کی تصدیق ہوگئی کہ واقعۃً آفتاب جب افق شرقی سے اٹھارہ درجہ نیچے رہتا ہے تو جائے طلوع سے اتر دکھن قوس نما روشنی کی ایک سفید سی پٹی نظر آتی ہے اور افق غربی سے اٹھارہ درجہ نیچے چلا جاتا ہے تو جائے غروب سے اتر دکھن پیدا شدہ قوس نما نظر آنے والی روشنی کی سفید سی پٹی غائب ہو جاتی ہے۔

مشرقی افق پر سرخی چھانے کی ابتدا اور مغربی افق پر شفق احمر کی انتہا سے کوئی ضرورت متعلق نہیں تھی، اس لیے ان کو جاننے کے اصول وضابطے نہیں بتائے۔ البتہ بعض حضرات جن کو سورج کے ۱۸ ڈگری زیر افق رہنے پر صبح صادق کا ظہور اور شفق ابیض کی غیبوبت کا مشاہدہ نہ ہو کر ۱۵ ڈگری زیر افق نے پر مشاہدہ ہوا تھا، انہوں نے بتایا کہ شفق احمر اور شفق ابیض کی غیبوبتوں کے درمیان ۳ ڈگری کا فرق ہوتا ہے جیسا کہ علامہ شامی نے ردالمحتار ج:۱، ص:۲۴۰ میں نقل فرمایا ہے:

**فائدة: ذكر العلامة المرحوم الشيخ خليل الكاملي في حاشيته على رسالة الاسطرلاب لشيخ مشائخنا العلامة المحقق على آفندى الداغستاني: ان ا لتفاوت بين الفجرين و كذا بين الشفقين الاحمر و الابيض انما هو بثلاث درج ا۔**

علامہ شیخ خلیل کاملی مرحوم نے ہمارے شیخ المشائخ علامہ محقق علی آفندی داغستانی کے رسالہ اسطرلاب کے حاشیہ میں بیان کیا ہے کہ دونوں فجر، یوں ہی احمر و ابیض دونوں شفق کے مابین تین تین ڈگری کا تفاوت ہوتا ہے۔

اس تقدیر پر آفتاب مغربی افق سے 12=03-15 نیچے پہنچتا ہے تو شفق احمر غائب ہوکر شفق ابیض کا ظہور ہوتا ہے۔ جدید ہیأت دانوں نے تجربہ کیا تو ان کے تجربے میں بھی یہی آیا کہ سورج افق سے ۱۲ر ڈگری کے فاصلے پر پہونچ جائے تو شفق احمر غائب ہوکر شفق ابیض کی ابتدا ہوتی ہے۔ اس موضوع پر انگریزی زبان کی تمام کتابوں اور مقالوں میں یہ یا اس سے ملتے جلتے الفاظ پائے جاتے ہیں:

that is, at the dark limit of nautical twilight, the center of the sun is geometrically 12 degrees below a horizontel plane.

nautical twilight کا آغاز، سورج کے مشرقی افق (۹۰ر ڈگری) کی سطح سے ۱۲ر ڈگری قریب آجانے اور اختتام، مغربی افق (۹۰ ڈگری) کی سطح سے ۱۲ر ڈگری دور ہوجانے پر ہوتا ہے۔ یعنی اس وقت سمت الرأس سے آفتاب کی دوری ۱۰۲ر ڈگری ہوتی ہے۔

الغرض متذکرہ بالا قدیم ہیأت دانوں کے ساتھ جدید ہیأت داں بھی متفق ہیں کہ سورج افق سے ۱۲ر ڈگری کے فاصلے پر پہنچ جائے تو شفق احمر غائب ہوکر شفق ابیض کی ابتدا ہوتی ہے۔ عقل کے قریب بھی یہی ہے کہ اختتام شفق اور طلوع آفتاب تک تین مدارج ہیں، تو ہر حصہ ۶، ۶ ہی درجہ ہونا چاہیے۔

امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مذہب کے مطابق افق شرقی میں سرخی چھا جانے اور افق غربی سے سرخی کے غائب ہوجانے سے کوئی حکم بھی متعلق نہیں ہے، تو فقہائے احناف نے اسے جاننے کی کوئی ضرورت نہیں سمجھی، اس لیے انہوں نے خود اس کا تجربہ کرکے فنی اعتبار سے ضابطہ واصول نہیں بتایا۔ جیسا کہ فقہ کی متداول کتابوں میں اس کا تذکرہ نہیں آنے سے سمجھ میں آتا ہے۔

جن مقامات پر کچھ دنوں افق مغرب میں جائے غروب سے اتر دکھن قوس نما روشنی کی سفید پٹی غائب نہیں ہو پاتی ہے کہ افق شرقی پر جائے طلوع قوس نما روشنی کی ایک سفید سی پٹی نمودار ہو جاتی ہے یعنی امام اعظم کے مذہب پر مغرب کا وقت ختم ہوتے ہی فجر کا وقت شروع ہو جاتا ہے اور عشا کا وقت نہیں آپاتا، ان مقامات پر بعض فقہائے احناف کے نزدیک عشا کی نماز فرض ہی نہیں ہوتی ہے۔ لہٰذا وہاں عشا کی نماز نہ پڑھنے والے گنہ گار نہیں ہوں گے۔ بعض فقہائے احناف کے نزدیک تقدیراً فرض ہوتی ہے تو قضا پڑھی جائے گی اور نہ پڑھنے والے گنہ گار ہوں گے۔ جیسا کہ بحر الرائق، فتح القدیر اور تنویر ا ردالمختار کے حوالوں سے گزرا۔

ادھر امام شافعی کے علاوہ خود امام اعظم کے شاگرد امام ابو یوسف و امام محمد علیہم الرحمۃ والرضوان کے مسلک کے مطابق افق غربی میں چھائی سرخی غائب ہوتے ہی عشا کی نماز کا وقت ہو جاتا ہے تو عشا کی نماز بہر حال فرض ہوگی اور جو لوگ ادا نہ کریں گے وہ گنہ گار ٹھہریں گے۔

لہٰذا تقاضائے احتیاط یہی ہے کہ عشا کی نماز پڑھ لی جائے تا کہ بالیقین بری الذمہ ہوا جا سکے۔ مگر سوال یہ ہے کہ یہ نماز کب پڑھی جائے؟ معمول کے برخلاف آدھی رات کے بعد یا معمول کے مطابق ہمیشہ کی طرح رات سے پہلے؟ اس کے برخلاف آدھی رات کے بعد پڑھی جائے تو فریضہ تو بالاتفاق ساقط ہو جائے گا مگر روزانہ اس وقت تک نماز کا انتظار گی۔

ترمذی میں ہے:

**لولا ان اشق علی امتی.......... لاخرت العشاء الی ثلث الیل** - مجھے اپنی امت کی مشقتوں کا لحاظ ہے ورنہ میں تہائی رات تک عشا کی نماز کو مؤخر کر دیتا۔

ساتھ ہی امام شافعی، امام ابو یوسف اور امام محمد علیہم الرحمۃ کے مسلک کے مطابق دانستہ قضا کرنا بھی لازم آئے گا جس سے گناہ کے مرتکب ہوں گے اس کے علاوہ سحری و عشا کے اختتام کا وقت بھی ایک نہیں رہے گا۔ جب کہ معمول کے مطابق ہمیشہ کی طرح آدھی رات سے پہلے پڑھ لی جائے،

جو حضرات تقدیراً وجوب قضا کے قائل ہیں، ان کے نزدیک اگر چہ عشا کی نماز نہیں ہوگی اور فریضہ باقی رہ جائے گا کیوں کہ وقت تقدیری ہی نماز واجب ہونے کا سبب ہوگا اور سبب سے پہلے مسبب کا وجود نہیں ہوسکتا، مگر روزانہ آدھی رات تک انتظار کی کلفت اور حرج ومشقت سے نجات مل جائے گی، امام شافعی، امام ابو یوسف اور امام محمد علیہم الرحمۃ کے مسلک کے مطابق نماز اپنے وقت ہی پر ادا ہوگی اور گناہ کے مرتکب نہیں ہوں گے، ساتھ ہی عشا و سحری کے اختتام کا وقت ایک ہی رہے گا۔ اس لیے ضرورت ہے کہ شفق احمر کے اختتام کا وقت معلوم کرنے کے لیے تجربہ کیا جائے، مگر موافق مقام، موسم اور فضا کا حال معلوم کرنا آسان نہیں اس لیے جو لوگ رصد گاہ ( گرین وچ ) کے قریب ہیں، وہ چاہیں تو ارباب رصد سے رابطہ کر کے تجربہ کر سکتے ہیں، ورنہ ہم فقہی اصول کے حوالہ سے لکھ آئے ہیں کہ رصد گاہ والوں کے تجربہ پر اعتماد کر کے عمل کر لینا کافی ہے۔

اس فقیر نے بنگال میں ضلع مالدہ کے ''کلیا چک'' جس کا عرض البلد 24,54 اور طول البلد 88,06 ہے وہاں اپنے جامعہ کے چند مدرسین کو ساتھ لے کر گنگا ندی کے کنارے ۱۲ر اپریل، ۱۶ر اپریل، ۲۱ر اپریل اور ۲۸ر اپریل کو مشاہدہ کیا تو:

12 اپریل کو 12-19 منٹ پر

16 اپریل کو 14-19 منٹ پر

21 اپریل کو 17-19 منٹ پر

28 اپریل کو 20-19 منٹ پر

شفق احمر کو غائب ہوتے ہوئے دیکھا۔ جس سے نگاہ کی قوت وضعف سے کسرات کے فرق کو چھوڑ کر اسی بات کی تائید ہوتی ہے کہ شفق احمر اس وقت غائب ہوگی جب آفتاب افق مغرب سے بارہ درجے نیچے چلا جاتا ہے۔

اس بنیاد پر بلغار میں ۲۲ر جون کو:

عرض شمالی ______ 49°30`00

میل شمس شمالی ______ 23°33`00 -

---

بعد فوقانی ______ 25°57`00=

بعد کوکب ______ 102°00`00+

میزان ______ 127°57`00 =

نصف ______ 63°58`30

---

بعد کوکب ______ 102°00`00

نصف ______ 63°58`30-

---

حاصل تفریق ______ 38°01`30 =

---

سکنڈ عرض ______ 10.1874558

سکنڈ میل ______ 10.0377672

سائن نصف ______ 9 .9535677+

سائن حاصل تفریق ______ 9`7895844 +

مجموعہ اربعہ ______ 9`9683951 =

جیبی جدول سے شفق کی سرخی غائب ہونے کا وقت ___ 09-57-00

تو

24-00-00

-21-57-00

=02-03-00

لہٰذا رات کے نو بج کر ستاون منٹ کے بعد سے بارہ بجے کے پہلے تک عشا کی نماز پڑھ سکتے ہیں، اسی طرح بارہ بجے رات تک سحری بھی کھا سکتے ہیں۔ یعنی سحری کا وقت ختم ہونے سے پہلے دو گھنٹے تین منٹ عشا کا وقت مل جاتا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

○ ○ ○

ڈاکٹر عبدالنعیم عزیزی
۱۰۴، جسولی۔ بریلی شریف

# 'الدولۃ المکیہ' میں شامل الجبراء کی تھیوریوں کا تجزیاتی مطالعہ

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی ۱۰ر شوال المکرم ۱۲۷۲ھ مطابق ۱۴ر جون ۱۸۵۶ء بریلی شریف میں پیدا ہوئے اور یہیں ۲۵ صفر المظفر ۱۳۴۰ھ مطابق ۲۸ر اکتوبر ۱۹۲۱ء کو انتقال فرمایا۔

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا تقریباً ۷۵ نقلی اور عقلی علوم فنون میں اس طور حاوی تھے کہ ہر علم وفن میں انہیں محققانہ حیثیت حاصل تھی۔ انہیں علوم وفنون پر آپ نے ۱۲۰۰ر کے قریب کتب ورسائل اور حواشی تصنیف فرمائے۔

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قدس سرہ العزیز تمام دینی ونقلی علوم وفنون میں ید طولیٰ رکھنے کے ساتھ ساتھ متعدد سائنسی، ریاضیاتی، تجارتی اور معاشی ودیگر عقلی علوم وفنون میں بھی مہارت تامہ رکھتے تھے۔ علم ریاضی میں آپ کو خصوصیت کے ساتھ زبردست مہارت حاصل تھی۔ آپ نے ریاضی کی مختلف برانچوں مثل ارثماطیقی (Aritheanethe)، ابتدائی، جدید اور ہائر الجبرا، اقلیدس (Euelidiam\n Geometry) لوگارثم (Logarithms)، مثلث مسطح (Plane Trigonometry) مثلث کروی (Spherical Trigononetry)، کوآرڈی ینٹ

جیومٹری، نجوم (Astrology)، ہیئت (Astronomy)، توقیت (Timings) ثماریات (statrsties)، حرکیات (Dymamics)، سکونیات (Stathes) وغیرہ۔

علم ریاضی میں اعلیٰ حضرت، امام احمد رضا نے ۸۱؍ کتب و رسائل اور حواشی تصنیف فرمائے ہیں۔ ان میں زیادہ تر کتابیں عربی اور فارسی میں ہیں، اردو میں ان کی تعداد کم ہیں۔ افسوس ان میں؟ چند ہی دستیاب ہیں۔ بقیہ غیر مطبوعہ ہیں۔

ان کتب و رسائل اور فتاویٰ رضویہ کی مختلف جلدوں، فوز مبین، الکلمۃ الملہمہ، معین مبین اور الدولۃ المکیہ وغیرہ میں بھی آپ کے ریاضیاتی اصول ونظریات اور تھیوریاں پائی جاتی ہیں۔

راقم زیرِ نظر مقالہ میں اعلیٰ حضرت امام احمد رضا کی معرکۃ الآرا تصنیف ''الدولۃ المکیہ بالمادۃ الغیبیہ'' کے حوالے سے دو الجبرائک تھیوریوں سیٹ تھیوری (set theory) اور ٹاپالوجی (Topology) میں ان کی مہارت کا ایک جائزہ پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہے۔

۱۳۲۳ھ مطابق ۱۹۰۴ء میں جب اعلیٰ حضرت امام احمد رضا اپنے دوسرے حج کے لیے تشریف لے گئے تھے تو اسی موقع پر مکہ معظّمہ میں حرمین طیبین نیز دیگر بلاد اسلامیہ کے علما و مشائخ نے آپ سے حضور نبی امی صلی اللہ علیہ وسلم کے علم غیب کے اثبات میں کتاب لکھنے کی فرمائش کی تھی۔ آپ نے مکہ معظّمہ میں بزبان عربی ''الدولۃ المکیہ بالمادۃ الغیبیہ'' نامی کتاب آٹھ گھنٹے میں تصنیف فرمائی تھی۔ زیرِ نظر کتاب میں آپ نے قرآن واحادیث اور اقوال ائمہ وعلما کے حوالے سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے علم غیب کا ثبوت دینے کے باوصف الجبرا کی دو مشہور تھیوریوں، سیٹ تھیوری اور ٹاپالوجی کو بروئے کار لا کر بھی پیغمبر اسلام، نبی امی علیہ التحیۃ والثناء کا علم غیب ثابت کیا تھا اور یہ حقیقت واضح کر دی تھی کہ آپ کا علم غیب مخلوقات الٰہیہ میں سب سے زیادہ بلند مقام پر تھا جو کہ عالم الغیب والشہادۃ اللہ عزوجل نے آپ کو عطا فرمایا تھا۔

**سیٹ تھیوری (Set Theory):** سیٹ تھیوری جدید الجبرا کی ایک اہم برانچ ہے۔ جارج کینٹر (George Canter) نامی ایک جرمن ریاضی داں (پ ۱۹۴۸ء) نے اس تھیوری کو ۱۹؍ویں صدی کی آٹھویں دہائی میں متعارف کرایا تھا۔ البتہ یہ تھیوری مکمل طور سے ۲۰ ویں صدی

کے اواخر میں عام ہوئی۔ سیٹ تھیوری کسی چیز کے مجموعہ کو کہتے ہیں۔ جارج کیئر نے سیٹ کی تعریف اس طرح کی ہے:

"Aset is a collection into a whole of definite, distinet and distmg uishable of jects of our perception or thoughts"

یعنی سیٹ ہمارے سوچے ہوئے کسی متعین، خاص اور قابل شناخت اشیا کا مجموعہ ہے۔ یعنی سیٹ اشیا ہندسوں وغیرہ کا مرتب مجموعہ ہے۔ جو اعداد، اشیا وغیرہ سیٹ کی تشکیل کرتے ہیں انہیں ارکان (Elements) کہتے ہیں۔ مثال:

۱ اگر ہم یہ کہیں کہ ۱، ۲، ۳، ۴ حقیقی اعداد کا سیٹ ہے۔ اسے ہم اس طرح لکھیں گے:

س = (۱، ۲، ۳، ۴) یہاں اس سے مراد ہے "سیٹ" اور ۱، ۲، ۳، ۴ اس سیٹ کے ارکان ہیں۔

۲ حروف تہجی۔ ا، ب، پ، ت وغیرہ کا سیٹ: س = (ا، ب، پ، ت......) پورے حروف تہجی کا سیٹ

۳ اسی طرح پھلوں کا سیٹ: س = (آم، انگور، سیب، سنگترہ، کیلا)

**سیٹ کے اقسام:**

۱ متناہی سیٹ (Finite set):

مثلاً: (۱) سیٹ (۱، ۳، ۹، ۲۷) متناہی سیٹ ہے کیوں کہ ارکان کی تعداد چار ہے۔

(۲) سیٹ (۳، ۵، ۷ ۔ ۔ ۔ ۱۳) متناہی سیٹ ہے کیوں کہ ارکان کی تعداد متناہی یعنی چھ ہے۔

۔ غیر متناہی سیٹ (Infinite Set):

۱۔ (الف) ایک سیٹ غیر متناہی ہے اگر وہ متناہی نہیں ہے۔

ب۔ کسی سیٹ کو قابل شمار غیر متناہی کہیں گے اگر وہ قابل شمار (Countable) ہے، اگر وہ متناہی ہے یا قابل شمار غیر متناہی ہے (Contable infini)۔

(۲) ناقابل شمار سیٹ (un conunabreset): کسی سیٹ کو ناقابل شمار سیٹ کہیں گے اگر اس کے ارکان ناقابل شمار ہیں۔

(۳) واحد سیٹ(singleton set): وہ سیٹ جس میں صرف ایک ہی رکن ہو۔
(۴) خالی سیٹ(Null or Empty Set): وہ سیٹ جس میں کوئی رکن نہ ہو، جدید ریاضی میں اسے فائی (ɸ) سے ظاہر کرتے ہیں۔
مثلاً: یک ہندسہ جو ۴ سے بڑا ہو اور ۵ سے چھوٹا ہو۔ اس کے سیٹ کو خالی سیٹ کہتے ہیں یا اگر یہ کہا جائے کہ س = (ی) ایک سیٹ ہے جہاں ی موجودہ عہد میں ایک ایسا آدمی ہے جس کی عمر ۴۰۰ سال ہے تو یہ سیٹ ''خالی سیٹ'' کہلائے گا۔
تحتی سیٹ(Sub Set):
اگر کسی سیٹ 'الف' کا ہر رکن 'ب' کا رکن ہو تو 'الف' کو 'ب' کا تحتی سیٹ کہیں گے۔ اسے اس طرح لکھیں گے۔

ب ایا د ب

مثال: (ا) اگر سیٹ الف = (۲،۴،۸) اور سیٹ ب = (۲،۳،۶،۸،۱۰) تو الف۔ب کا تحتی سیٹ ہوگا اس لیے کہ الف کا ہر رکن ب میں شامل ہے۔
درجہ گیارہ کے طلبہ کا سیٹ، کالج کے طلبہ کا تحتی سیٹ ہوگا۔
نوٹ: ہر سیٹ خود کا بھی تحتی سیٹ ہوتا ہے۔
(۲) خالی سیٹ فائی (ɸ) ہر سیٹ کا تحتی سیٹ ہے۔
تحتی سیٹ کے اور بھی اقسام ہیں جیسے پرابر سب سیٹ(propersubset) مجموعہ سیٹ (Colletion of sets) یا فیملی آف سیٹس(Famly of sets) پاور سیٹ (power set) وغیرہ!
سیٹوں کا اتصال(union of the sets): دو سیٹوں 'الف' اور 'ب' کا اتصال ان دونوں کے ارکان کا سیٹ ہوتا ہے۔ اس کو ظاہر کرنے کے لیے U بطور علامت استعمال کرتے ہیں یعنی الف U ب۔
مثال اگر سیٹ 'الف' = (پ،ج،د) اور سیٹ 'ب' = (ط،ع،ف،ل)

تو 'الف' اور 'ب' کا اتصال = ال ب = (پ، ج، د، ط، ع، ف، ل)

**سیٹوں کا تقاطع (intersection of sets):** دو سیٹوں 'الف' اور 'ب' کا تقاطع ان دونوں سیٹوں کے مشترک ارکان کا سیٹ ہوتا ہے۔ یعنی اگر 'الف' = (۱، ۲، ۳، ۴) اور 'ب' = (۱، ۴، ۵) تو ان دونوں سیٹوں کا تقاطع ہوگا۔ (۱، ۴)۔

**نوٹ:** سیٹ تھیوری سے متعلق یہاں وہی تفاصیل بیان کی گئی ہیں جن کی اس مقالہ میں ضرورت ہے۔

**سیٹ تھیوری میں امام احمد رضا کی مہارت:** سیٹ تھیوری تو اپنی مکمل حالت میں ۲۰ ویں صدی کے اواخر تک آ گئی تھی لیکن ٹاپالوجی (Toplogy) کا ابھی وجود بھی نہیں ہوا تھا۔ یہ تھیوری یونیورسٹیوں کے گریجویشن سطح سے پوسٹ گریجویشن سطح کی ریاضی میں داخل ہے۔

اب پہلے سیٹ تھیوری میں امام احمد رضا کی مہارت کا جائزہ پیش کیا جارہا ہے بعدہ ٹاپالوجی میں جائزہ پیش کیا جائے گا۔

**علم الٰہی سے متعلق امام احمد رضا کی ریاضیاتی بحث و وضاحت:** فرماتے ہیں: بلکہ میں یہ کہتا ہوں، یہی معلومات الٰہیہ سے غیر متناہی در غیر متناہی ہے، چہ جائیکہ اس کے دوسرے معلومات اور میں نے لفظ سلاسل بہ صیغہ جمع کہنے سے اسی طرف اشارہ کیا اور یہ یوں کہ ۱۔۲۔۳ تا آخر غیر متناہی اور طاق اعداد۔۱۔۳۔۵ تا آخر لیں تو بے نہایت اور جفت ۲۔۴۔۶ تا آخر لیں تو بے انتہا اور ایک سے چھوڑ کر لیے جائیں، ۱۔۴۔۷۔۱۰ تا آخر تو بے نہایت۔ یونہی دو سے، ۲۔۵۔۸۔۱۱ تا آخر تو بے نہایت یا ایک سے تین تین چھوڑ کر، ۵۔۹۔۱۳ تا آخر بے نہایت یا دو سے تین تین کے فصل سے ۲۔۶۔۱۰۔۱۴ تو بے نہایت اور اسی طرح بفصل اعداد غیر متناہیہ اور یونہی ہر عدد سے اسی جیسا ملا کر لیں ۱۔۲۔۴۔۱۸ الخ لا تا متناہی یا اس جیسے دو عدد ملا کر ۱۔۳۔۹۔۷۔۱۲ الخ تو نا متناہی اور ایسے ہی اس جیسے ملا کر یا چار تا بے نہایت اور اگر انتشار کر دیں اور کسی نظم خاص کی رعایت نہ کریں، تو غیر متناہی در غیر متناہی رعایت ترتیب نہ رکھیں تو بھی نا متناہی اور نا متناہی اور اگر اموال (Squares) لیں ۱۔۴۔۹۔۱۶ الخ تو نا متناہی اور مکعبات (Cubes) ۱۔۸۔۲۷۔۶۴ الی آخرہ لیں تو نا متناہی اور

اموال الاموال، اموال الکعب یا کعب الکعب چڑھنے والی قوتوں میں سے تا بے نہایت لیں تو سب ہی نامتناہی اور ہر مذکورہ قوت متصاعدہ کے مقابل اترنے والی قوتوں کے سلسلے لیں جیسے جذر (Square root) اور جزء الکعب وجز مال المال جس کی کوئی نہایت نہیں اور کسرین جیب آدھا، تہائی، چوتھائی تا بے نہایت تو سب کے سب غیر متناہی اور سارے یہ سلسلے نامتناہی در نامتناہی، اللہ سبحٰنہ وتعالیٰ کی معلومات میں داخل اور ازل ازل تا ابد ابد پوری تفصیل کے ساتھ شامل اور یہ صرف ایک ہی نوع ہے اس کے غیر متناہی انواع معلومات میں"۔

(امام احمد رضا: الدولۃ المکیہ بالمدۃ الغیبیہ (حاشیہ میں) ص:۱۸۳۔۱۸۵)

تبصرہ: زیرِ نظر کتاب الدولۃ المکیہ میں امام احمد رضا نے غیر متناہی (Infinite) کے تصور کی کثرت سے وضاحت کی ہے۔ امام احمد رضا نے قابل شمار غیر متناہی (Countable infinite) اور نا قابل شمار (uncountable) وغیرہ کی زبردست وضاحت کی ہے۔

پیش کردہ اقتباس میں امام احمد رضا نے قدرتی اعداد کے سلسلے کا ذکر کیا ہے اور اس سے مختلف حسابی سلاسل، ہندسی سلاسل، قوتوں کے سلاسل (Sequences of powers) حاصل کیے۔ قدرتی اعداد یعنی ۱،۲،۳ ........... کا سلسلہ قابل شمار غیر متناہی اور اس کے تمام تحتی سلاسل (Subsets یا Se-quences) بھی قابل شمار غیر متناہی۔ اگر کسی نظم کی رعایت نہ کریں اور اعداد میں انتشار کردیں تب بھی سیٹ موجود رہے گا اور غیر متناہی ہی ہوگا۔ آپ نے اعداد کو جذور، کسور (Fraction) وغیرہ سے ملنے والے سیٹوں کا بھی ذکر کیا۔ سب کے سب غیر متناہی ہیں۔

امام احمد رضا نے اس طرح ناطق (Rational) اعداد اور حقیقی اعداد کا بھی ذکر کردیا۔ ملاحظہ کیجیے:

(۱) ۱،۲،۳،........... غیر متناہی

(۲) ۱،۲،۳...... غیر متناہی

(۳) ۲،۴،۶ ...... غیر متناہی

(۴) ۱،۴،۷...... غیر متناہی

(۵) ۱،۲، ۳...... غیر متناہی

(٦) ١، ١/٢، ١/٣...... غیر متناہی وغیرہ۔

امام احمد رضا نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کے علم میں غیر متناہی کے سلسلے غیر متناہی بار ہیں۔ ریاضی کی زبان میں مزید واضح ہو جاتا ہے۔

لکھتے ہیں: ''گویا وہ اہل حساب کی اصطلاح پر غیر متناہی کی تیسری قوت ہے جسے مکعب (یا کعب) کہتے ہیں''

یعنی (غیر متناہی)٣ = (Infinity$^3$)

یعنی ہم کہہ سکتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے علم کا اجتماع (Collenction) غیر متناہی ہے اور اس کا ہر رکن غیر متناہی اجتماع ہے۔ یہ سلسلہ غیر متناہی بار جاریہ ہے۔

(٢) امام احمد رضا علم مخلوق کے محدود ہونے کے بارے میں فرماتے ہیں:

''کسی مخلوق کا علم آن واحد میں غیر متناہی بالفعل کو پوری تفصیل کے ساتھ ہر فرد دوسرے سے بروجہ کامل ممتاز ہو محیط نہیں ہو سکتا اس لیے کہ امتیاز جب ہی ہوگا کہ ہر فرد کی جانب خصوصیت کے ساتھ لحاظ کیا جائے اور غیر متناہی لحاظ ایک آن میں نہیں حاصل ہو سکتے تو مخلوق کا علم اگرچہ کتنا ہی کثیر وبسیار ہو یہاں تک عرش وفرش میں روز اول سے روز آخر تک اور اس کے کروروں مثل سب کو محیط ہو جائے جب بھی نہ ہوگا مگر محدود بالفعل اس لیے کہ عرش وفرش دو کنارے گھیرنے والے ہیں اور ازل سے روز آخر تک یہ دوسری دو حدیں ہوئیں اور جو چیز دو گھیرنے والوں میں گھری وہ نہ ہوگی مگر متناہی۔ (ایضاً ص: ١٨٩۔١٩١)

امام احمد رضا مخلوق کے علم کو وہ چاہے اس قدر زیادہ ہو کہ عرش وفرش میں روز اول تا روز آخر اور اس کے مثل سب کو محیط کیوں نہ ہو جائے، متناہی بتاتے ہیں۔ اس لیے کہ عرش وفرش یا روز ازل تا روز آخر دو کنارے یا دو حد ہوئے لہٰذا محدود ہوئے اور محدود سیٹ کے ارکان کو شمار کیا جا سکتا ہے لہٰذا یہ متناہی ہی ہوگا۔

اب امام احمد رضا اس طرف بھی اشارہ کرتے ہیں کہ متناہی کس طرح غیر متناہی بن سکتا ہے:

(١) ''ہاں علم مخلوق بایں ہمہ غیر متناہی ہونا ٹھیک ہو سکتا ہے کہ آئندہ کسی حد پر اس کی وک نہ کردی

جائے (ہمیشہ بڑھتا رہے) اور بایں معنی لا متناہی اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے علم میں محال ہے اس واسطے کہ اس کے علم اور اس کی سب صفتیں نو پیدا ہونے سے برتر ہیں تو ثابت ہوا کہ غیر متناہی بالفعل ہونا اللہ تعالیٰ ہی سے خاص ہے اور وہ عدم متناہی کہ بڑھنا کسی حد پر نہ رکے اس کے بندوں کے علم سے خاص ہے اور پہلا اس کے غیر کے لیے حاصل نہ ہوگا۔"

ریاضیاتی زبان میں اللہ اور مخلوق کے علم میں کس طرح فرق کو واضح کیا ہے۔ اللہ کا علم اور ساری صفات ازلی وابدی ہیں، لہٰذا غیر متناہی بالفعل صرف اور صرف اسی کے علموں سے خاص ہے اور اس طرح غیر متناہی کہ اس میں اضافہ ہوتا رہے اور کسی حد پر روک نہ ہو بندوں کے علم سے خاص ہے۔ یہ غیر متناہی بہر حال قابل شمار ہے، لیکن اللہ کا علم غیر متناہی اور نا قابل شمار۔

(۴) معرفتِ الٰہی کے لحاظ سے مخلوق خداوندی میں جو نمایاں تخصیص ہے، اس کی وضاحت اس طرح فرمائے ہیں:

"اللہ عزوجل کو جاننے والے انبیاء اور اولیاء اور صالحین اور مؤمنین ان میں جو باہم مراتب کا فرق ہے، وہ اللہ تعالیٰ کو جاننے ہی میں فرق کی بنا پر ہے (جو جتنا زیادہ جانتا ہے اتنا ہی زیادہ اس کا مرتبہ ہے) تو ہمیشہ ابد الاباد تک انہیں علم پر علم بڑھتا رہے گا اور کبھی اس کے علم میں سے قادر نہ ہوں گے مگر قدر متناہی پر اور ہمیشہ معرفت الٰہی سے غیر متناہی باقی رہے گا، تو ثابت ہوا کہ جمیع معلومات الٰہیہ کو پوری تفصیل کے ساتھ کسی مخلوق کا محیط ہو جانا عقلاً اور شرعاً دونوں طرح محال ہے، بلکہ اگر تمام اولین وآخرین سب کے علوم جمع کر لیے جائیں تو ان کے مجموعہ کو علوم الٰہیہ سے اصلا کوئی نسبت نہ ہوگی، یہاں تک وہ نسبت بھی نہیں ہو سکتی جو ایک بوند کے دس لاکھ حصوں میں سے ایک حصہ کو دس لاکھ سمندروں سے اس واسطے کہ بوند کا یہ حصہ بھی محدود ہے اور وہ دریائے ذخار بھی متناہی ہیں اور متناہی کو متناہی سے ضرور کوئی نسبت ہوتی ہے اس لیے کہ ہم بوندھ کے اس حصہ کے برابر یکے بعد دیگر ان سمندروں میں سے پانی لیتے جائیں تو ضرور ان سمندروں پر ایک دن وہ آئے گا کہ ختم دفنا ہو جائیں گے کہ آخر متناہی ہیں، لیکن غیر متناہی میں سے کتنے بڑے متناہی حصے کے امثال لیتے چلے جاؤ، تو حاصل ہمیشہ متناہی ہی ہوگا اور اس میں ہمیشہ غیر متناہی باقی رہے گا تو کبھی کوئی نسبت حاصل نہیں

ہو سکتی۔ یہ ہے ہمارا ایمان عزوجل پر" (ایضاً ص:۱۹۳۔۱۹۷)

**تبصرہ:** امام احمد رضا نے یہاں متناہی سیٹ، غیر متناہی سیٹ اور تحتی سیٹ تینوں کی بخوبی وضاحت فرماتی ہے۔ غیر متناہی سیٹ کا تحتی سیٹ متناہی ہو سکتا ہے اور اگر تحتی سیٹ کو اصل سیٹ سے منہا کر دیا جائے تو بھی غیر متناہی سیٹ ہی رہے گا۔

متناہی۔ غیر متناہی = غیر متناہی۔ امام احمد رضا نے سیٹ تھیوری سے ثابت کر دیا ہے کہ اللہ عزوجل کا علم غیر متناہی ہے اور مخلوق کا متناہی۔ حاشیہ میں بڑے پتے کی بات کہتے ہیں:

"رہا غیر متناہی کو محیط نہ ہونا، تو مسئلہ عقلیہ ہے اس پر شریعت سے کوئی دلیل نہیں، نہ ہر مسئلہ یہ کا انکار کفر تاوقتیکہ اس میں انکار کسی امر دینی کا نہ ہو"

**ٹاپالوجی میں امام احمد رضا کی مہارت:**

کسی سیٹ "س" پر ٹاپالوجی "ٹ" سیٹ "س" کے تحتی اجتماع کا مجموعہ ہے جو کہ مندرجہ ذیل کی حامل ہوں۔

خالی سیٹ "فائی" اور سیٹ "س" "ٹ" میں شامل ہوں۔

"ٹ" کے کسی تحتی سیٹ کے ارکان کا اتصال (Union) "ٹ" میں ہوں۔

"ٹ" کے متناہی تحتی اجتماع کے ارکان کا تقاطع (Intersection) "ٹ" میں ہو۔

**ٹاپالوجی کے اقسام:**

۱ ممیّز یا مجرد ٹاپالوجی (Discrete Topology): اگر "س" کوئی سیٹ ہے تو "س" کے تمام تحتی سیٹوں کا اجتماع "س" پر ممیّز یا مجرد ٹاپالوجی کہلاتا ہے)۔

۲ غیر ممیّز یا غیر مجرد ٹاپالوجی (Indiscrete Topology): وہ اجتماع جو سیٹ "س" اور خالی سیٹ-فائی پر مشتمل ہو غیر ممیّز یا غیر مجرد یا خفیف ٹاپالوجی (Trivial Topology) کہلاتا ہے۔

۳ متناہی تکملہ ٹاپالوجی (Finite Complement Topology): اگر "س" کوئی سیٹ ہے اور مان لیا اس کے تمام تحتی سیٹوں کا مجموعہ "ٹ" ہے اس طرح کہ "س-ٹ" یا تو متناہی ہے یا "س" کوئی سیٹ ہے اور مان لیا اس کے تمام تحتی سیٹوں کا مجموعہ "ٹ" ہے اس طرح کہ "س-ٹ" یا

تو متناہی ہے یا ''س'' میں موجود ہے تو اس وقت ''ٹ''۔ ''س'' پر جو ٹاپالوجی ہوگی اسے متناہی تکملہ ٹاپالوجی (Finite Complement Topology) کہتے ہیں۔ ٹاپالوجی کے اور بھی اقسام ہیں لیکن مضمون کے تعلق سے ان کی ضرورت نہیں ہے لہٰذا انہیں پیش کرنا مناسب نہیں سمجھا گیا۔

اب ہم امام احمد رضا کے ٹاپالوجیکل نظریات کا جائزہ لیتے ہیں۔

امام احمد رضا فرماتے ہیں: ''ہمارا رب تبارک وتعالیٰ اپنی ذات کریم اور اپنی غیر متناہی صفتوں اور ان سب حادثوں کو جو موجود ہوئے اور ان کو جو ابد کے ابد تک موجود ہوتے رہیں گے اور تمام ممکنات کو جو نہ کبھی موجود ہوئے اور نہ کبھی موجود ہوں، بلکہ تمام محالات کو بھی ان سب کو جانتا ہے، تو تمام مفہومات میں سے کوئی چیز علم الٰہی سے باہر نہیں اور ان سب کو پوری تفصیل کے ساتھ جانتا ہے ازل سے ابد تک اور اللہ سبحٰنہ وتعالیٰ کی ذات غیر متناہی اور اس کی صفتیں غیر متناہی اور ان میں ہر صفت غیر متناہی اور عدد کے سلسلے غیر متناہی ہیں اور ایسے ہی ابد کے دن اور اس کی گھڑیاں اور اس کی آنیں اور جنت کی نعمتوں سے ہر نعمت اور جہنم کے عذابوں سے ہر عذاب اور جنتیوں اور دوزخیوں کی سانسیں اور ان کے پلک جھپکنا اور ان کی جنبشیں اور ان کے سوا اور چیزیں یہ سب غیر متناہی ہیں اور سب اللہ تعالیٰ کو ازل اور ابد میں پوری تفصیلی احاطہ کے ساتھ معلوم ہیں، تو اللہ تعالیٰ کے علم میں غیر متناہی کے سلسلے غیر متناہی بار ہیں بلکہ اللہ سبحٰنہ وتعالیٰ کے لیے ہر ذرہ میں غیر متناہی علم ہیں، اس لیے کہ ہر ذرہ کو ہر ذرہ سے جو ہو گزرا یا آئندہ ہوگا یا ممکن ہے کہ ہو کوئی نہ کوئی نسبت قرب وبُعد وجہت میں ہوگی جو زمانوں میں بدلے گی ان مکانوں کے بدلنے سے جو واقع ہوئے یا ممکن ہے اور ازل زمانہ یا محدود تک اور یہ سب اللہ عزوجل کو بالفعل معلوم ہیں تو مولیٰ تعالیٰ کا علم غیر متناہی در غیر متناہی ہے گویا وہ اہل حساب کی اصطلاح پر غیر متناہی کی تیسری قوت تک ہے جسے مکعب (یا کعب) کہتے ہیں۔'' (ایضاً، ص: ۱۸۲۔۱۸۷)

امام احمد رضا فاضل بریلوی نے ہر پہلو اور ہر جہت سے ثابت کر دیا کہ اللہ تعالیٰ کا علم غیر متناہی ہے۔ ہر حال میں اور یہ ایسا غیر متناہی ہے کہ ناقابل شمار ہے۔ امام احمد رضا فاضل بریلوی (۱)

(عدد کے سلسلے) حاشیہ میں (ص:۱۸۳۔۱۸۴) اس طرح بحث کرتے ہیں: "(ا) بلکہ میں کہتا ہوں یہی معلومات الٰہیہ سے غیر متناہی ہے چہ جائیکہ اس کے دوسرے معلومات اور میں نے لفظ سلاسل بہ صیغہ جمع کہنے سے اسی طرح اشارہ کیا اور یہ یوں کہ ۱، ۲، ۳ تا آخر غیر متناہی اور طاق اعداد، ۱، ۳، ۵ تا آخر لیں تو بے نہایت جفت ۲، ۴، ۶ تا آخر لیں تو بے انتہا اور ایک سے چھوڑ کر لیے جائیں، ۱، ۴، ۷، ۱۰، ۱۴، تو بے نہایت اور اسی طرح مفصل اعداد غیر متناہیہ اور یوں ہی ہر عدد سے اس جیسا ملا کر لیں ۱، ۲، ۴، ۸، تا متناہی یا اس جیسے دو عدد ملا کر ۱، ۳، ۹، ۲۷، الخ تو نا متناہی اور ایسے ہی اس جیسے ملا کر یا چار تا بے نہایت اور اگر انتشار کر دیں اور کسی نظم خاص کی رعایت نہ کریں تو غیر متناہی اور غیر متناہی اور رعایت ترتیب نہ رکھیں تو بھی نا متناہی در نا متناہی اور اموال لیں ۱، ۴، ۹، ۱۶، الخ تو نا متناہی اور مکعبات ۱، ۳، ۲۷، ۶۴ الیٰ آخرہ لیں تو نا متناہی اور اموال المال یا اموال الکعب یا کعب الکعب چڑھنے والی قوتوں میں سے تا بے نہایت لیں تو سب ہی نا متناہی اور ہر مذکورہ قوت متصاعدہ کے مقابل اترنے والی قوتوں کے سلسلے لیں جیسے جذر اور جذر الکعب و جذر مال المال جس کی کوئی نہایت نہیں اور کسرین جیسے آدھا، تہائی، چوتھائی تا بے نہایت تو سب کے سب غیر متناہی اور سارے یہ سلسلے نا متناہی اور نا متناہی۔ اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی معلومات میں داخل اور ازل تا ابد پوری تفصیل کے ساتھ شامل اور یہ صرف ایک ہی نوع ہے۔ اس کے غیر متناہی انواع معلومات میں سے تو پاک وہ جسے ادراک نہیں کر سکتے عقول وافہام۔ وہ بلند تر ہے اس سے کہ اس کے سراپردۂ عزت وجلالت تک رسائی پائیں۔ تخیلات واوہام تو اسی کے لیے ہیں۔ ساری خوبیاں اور اس کے نبی پر درود وسلام بے شمار۔ جمیع معلومات الٰہی پروردگار ذی الجلال والاکرام۔ (۱۲ رمنہ غفرلہ مکیہ)

یہاں پر امام احمد رضا نے ہندسوں کے سیٹ بنائے ہیں جو سب کے سب غیر متناہی ہیں۔

مثلاً:

1-(1, 2, 3 غیر متناہی)

2-(1, 3, 5......)

3-(2, 4, 6,......)

(......13,10,7,4,1)-4

(......11,8,5,2)-5

(......17,13,9,5)-6

(......16,9,4,1)-7

(......64,27,8,1)-8

(....../3,/2,/1)-9

(......4\1,3\1,2\1,1)-10

کسی بھی طریقے سے ہندسوں کا سیٹ لیں وہ غیر متناہی اور نا قابل شمار ہوگا۔

(3,2,1......غیر متناہی) اب دیکھنا یہ ہے کہ اس سیٹ پر ٹاپالوجی کی شرائط پوری اترتی ہیں کہ نہیں

شرائط کے مطابق:

ا۔ا کے تحتی سیٹ ضرور ہوں گے

۲۔تحتی سیٹ کا یہ مجموعہ بھی ظاہر ہے غیر متناہی ہوگا۔

۳۔خالی سیٹ بھی اس میں شامل ہوگا۔

لہٰذا نظریہ ٹاپالوجی یہاں پایا جاتا ہے اور اس ٹاپالوجی کو خفیف یا غیر ممیز ٹاپالوجی کہیں گے۔

مثال 1 کے لیے ٹاپالوجی کا نظریہ ثابت ہے۔

مثال 2 سے 10 تک سارے سیٹوں کے لیے ٹاپالوجی کا نظریہ ثابت ہے۔

ایضا: مثال نمبر 1 سے 10 تک کے سیٹوں کے لیے پھر دیکھیں۔ ہر سیٹ غیر متناہی ہے۔ ہر غیر متناہی سیٹ کے تحتی سیٹوں کا مجموعہ بھی غیر متناہی ہوگا۔ یہ غیر متناہی تحتی سیٹ کا مجموعہ سیٹ پر ٹاپالوجی ہوگا اور اس حالت میں یہ ممیز ٹاپالوجی (Topology Discrete) ہوگا۔

لہٰذا ہم دیکھتے ہیں کہ امام احمد رضا کی مذکورہ عبارت سے جو دس سیٹ بنائے گئے ہیں ان سے ٹاپالوجی کی دو قسمیں ظاہر ہوتی ہیں۔

1۔ خفیف ٹاپالوجی یا غیر ممیز ٹاپالوجی (Indiscrete Topology or Travia topology)۔
2۔ ممیز ٹاپالوجی (Discrete topology)۔

اب جہاں امام احمد رضا مخلوق کے علم کی بحث کرتے ہیں اور علم الٰہی سے اس میں امتیاز ظاہر کرتے ہیں، وہاں وہ اس طرح رقم طراز ہیں: ''مخلوق کا علم اگرچہ کتنا ہی کثیر وبسیار ہو یہاں تک کہ عرش وفرش میں روز اول سے روز آخر تک اور اس کے کروڑوں مثل سب کو محیط ہو جائے جب بھی نہ ہوگا مگر محدود بالفعل اس لیے کہ عرش وفرش دو کنارے گھیرنے والے ہیں اور روز اول سے روز آخر تک یہ دوسری دو حدیں ہوئیں اور جو چیز دو گھیرنے والوں میں گھری ہو وہ نہ ہوگی مگر غیر متناہی۔ ہاں علم مخلوق میں بایں معنی غیر متناہی ہونا ٹھیک ہوسکتا ہے کہ آئندہ کسی حد پر اس کی روک نہ کر دی جائے (ہمیشہ بڑھتا رہے) اور بایں معنی لا متناہی اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے علم میں محال ہے اس واسطے کہ اس کے علم اور اس کی سب صفتیں تو نو پیدا ہونے سے برتر ہیں۔ تو ثابت ہوا کہ غیر متناہی بالفعل ہونا اللہ تعالیٰ ہی کے علموں سے خاص ہے اور وہ عدم متناہی کہ بڑھنا کسی حد پر نہ رکے اس کے بندوں کے علم سے خاص ہے۔'' (الدولۃ المکیہ بالمادۃ الغیبیہ، ص:۱۸۹/اردو ترجمہ، مطبوعہ قادری بکڈپو، بریلی شریف)

عرش وفرش دو کنارے ہیں۔ روز اول تا روز آخر دو حدیں ہیں۔ لہٰذا ان سب کی حیثیت سیٹوں کی ہے اور یہ سیٹ قابل شمار غیر متناہی (Countably Infinite) ہیں۔

اب دیکھتے ہیں کہ اس طرح کے سیٹ میں ٹاپالوجی کی شرائط پائی جاتی ہیں یا نہیں نظریۂ ٹاپالوجی کی شرائط کے مطابق۔

۱ خالی سیٹ اور سیٹ کوٹ میں ہونا چاہیے۔
۲ سیٹ کے کسی بھی تحتی مجموعہ کا اتصال ''ٹ'' ہونا چاہیے۔

اب امام احمد رضا کی مذکورہ بالا عبارت کے مطابق فرض کیجیے سیٹ اس طرح ہے۔

{1,2,3,4......ن}

یہ سیٹ اس کے قوت سیٹ = ن اہوں گے۔

(4,1) (3,1) (4,3) (3,2) (2,1) (ن) (4) (3) (2) (1)}

{((ن...... 4,3,2,1)(ا،ن) (4,2)

اور یہی تحتی سیٹوں کا مجموعہ ہے۔

۱ ظاہر ہے اس میں شامل ہے اور خود سیٹ بھی شامل ہے۔

۲ کسی بھی تحتی سیٹ کا یونین لیں تو وہ بھی مجموعہ سیٹ میں موجود ہے۔

۳ کسی بھی تحتی سیٹ کا تقاطع لیں تو وہ بھی مجموعہ سیٹ میں موجود ہے۔

لہٰذا یہاں بھی نظریہ ٹاپالوجی ثابت ہے۔ امام احمد رضا آگے پھر لکھتے ہیں:

''جمیع معلومات الٰہیہ کو پوری تفصیل کے ساتھ کسی مخلوق کا محیط ہو جانا عقلاً اور شرعاً دونوں طرح محال ہے، بلکہ اگر تمام اولین و آخرین سب کے علوم جمع کر لیے جائیں، تو ان کے مجموعے کو علوم الٰہیہ سے اصلاً کوئی نسبت نہ ہوگی۔ یہاں تک کہ وہ نسبت بھی نہیں ہو سکتی جو ایک بوند کے دس لاکھ حصوں میں سے ایک حصہ کو دس لاکھ سمندروں سے۔ اس واسطے کہ بوند کا یہ حصہ بھی محدود ہے اور وہ دریائے ذخار بھی متناہی ہیں اور متناہی کو متناہی سے ضرور کوئی نسبت ہوتی ہے اس لیے کہ ہم بوند کے اس حصہ کے برابر یکے بعد دیگرے ان سمندروں میں سے پانی لیتے جائیں، تو ضرور ان سمندروں پر ایک دن وہ آئے گا کہ ختم وفنا ہو جائیں گے کہ آخر متناہی ہیں لیکن غیر متناہی میں سے کتنے ہی بڑے متناہی حصے کے امثال لیتے جاؤ تو حاصل ہمیشہ متناہی ہوگا اور اس میں ہمیشہ غیر متناہی باقی رہے گا تو کبھی کوئی نسبت حاصل نہیں ہو سکتی، یہ ہے ہمارا ایمان اللہ عزوجل پر۔''

(الدولۃ المکیہ بالمادۃ الغیبیہ، اردو ترجمہ، ص:۱۹۵، تا ۱۹۷، مطبوعہ قادری بک ڈپو، بریلی شریف)

یہاں پر امام احمد رضا نے متناہی اور غیر متناہی کے فرق کو بدرجہ اتم واضح کر دیا ہے اور ثابت کر دیا ہے کہ علم الٰہی سے علم مخلوق کو اصلاً کوئی نسبت نہیں۔ امام موصوف نے یہ بھی واضح کر دیا ہے:

غیر متناہی - متناہی = غیر متناہی

اور اس کے لیے سمندروں کے قطرات کی مثال دی ہے اور سمندر بہر حال فانی ہے۔ لہٰذا اس کے قطرات کا سیٹ بظاہر تو غیر متناہی ہے لیکن ہے قابل شمار۔ یعنی Countably Infinite لہٰذا

یہاں بھی ٹاپالوجیکل نظریہ ثابت ہے۔

امام احمد رضا فاضل بریلوی قدس سرہ العزیز نے علم غیب کی بحث میں جس طرح ریاضی سے کام لیا ہے اور الجبرا کی سیٹ تھیوری اور ٹاپالوجیکل نظریات پیش کیے ہیں یہ علم ریاضی میں ان کی مہارت تامہ پر دال ہیں۔

یہ بات حیرت انگیز ہے کہ جب مغربی ریاضی داں سیٹ تھیوری اور ٹاپالوجیکل نظریات پر کام کررہے تھے اور بالخصوص ٹاپالو جی کی تھیوری ابھی وجود میں بھی نہیں آئی تھی، اس وقت امام احمد رضا نے علم غیب کی بحث میں اس تھیوری سے کام لے کر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے علم غیب کو عطائے الٰہی اور تمام مخلوقات الٰہیہ سے بلند و بالا ثابت کر دکھایا۔

لہٰذا اگر سیٹ تھیوری میں نہ سہی تو ٹاپالو جی کے تعلق سے ہم یہ کہنے میں حق بجانب ہیں کہ اس کے موجد امام احمد رضا ہی ہیں اور انہیں اس تھیوری میں اولیات کا درجہ حاصل ہے۔

○ ○ ○

ڈاکٹر عبدالنعیم عزیزی
۱۰۴، جسولی، بریلی شریف

# کتاب فوز مبین اور امام احمد رضا کے طبعیاتی نظریات کا مطالعہ

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی قدس سرہ العزیز ۱۰ر شوال المکرم ۱۲۷۲ھ مطابق ۱۴ر جون ۱۸۵٦ء کو بریلی میں پیدا ہوئے اور یہیں ۲۵ر صفر المظفر ۱۳۴۰ھ مطابق ۲۸ر اکتوبر ۱۹۲۱ء کو انتقال فرمایا۔

آپ تمام دینی و نقلی علوم وفنون پر حاوی ہونے کے ساتھ ساتھ متعدد دنیاوی و عقلی علوم وفنون مثل سائنس، ریاضیاتی، تجارتی، بینکنگ اور معاشی علوم وفنون میں بھی مہارت تامہ رکھتے تھے۔

امام احمد رضا ہر علم کی تھیوریوں اور نظریوں کو قرآن وسنت ہی کی کسوٹی پر پرکھتے تھے۔ جو اس کسوٹی پر کھرے اترتے ان کو تسلیم کرلیا اور جو قرآن وسنت سے متصادم ہوئے ان کا ردو ابطال کیا۔

چوں کہ قرآن حکیم اس پر نص ہے کہ سورج اور چاند متحرک ہیں اور زمین ساکن ہے لہٰذا امام احمد رضا نے مغربی ماہرین سائنس وہیأت کے حرکت زمین کے نظریہ کے ردو ابطال میں ۱۳۳۸ھ مطابق ۱۹۱۹ء ایک تحقیقی کتاب بنام "فوز مبین در رد حرکت زمین" تصنیف فرمائی اور ماہرین سائنس وہیأت ہی کی تھیوریوں کی روشنی میں گردش زمین کے نظریہ کا ابطال اور زمین کے ساکن ہونے کا احقاق فرمایا۔

زیر نظر تصنیف میں علم طبعیات، علم کیمیا، جغرافیہ اور ریاضی کی مختلف برانچوں، الجبرا، مثلث

مسطح (Plane Trgo nonetry) مثلث کروی (jugoholnetry) ، ڈائنامکس (Gyhamies) کو آرڈی نیٹ جیومٹری (Coardinate geometry) کی تھیوریوں سے بھی کام لیا ہے۔

اس تصنیف میں امام احمد رضا کے طبیعیاتی نظریات کا مطالعہ پیش کیا جارہا ہے۔

**لمحہ جمود کی بابت Moment of Inertna:** اپنے قرار یا حرکت کی کیفیت کی تبدیلی کے خود کے جمود یا نا قابلیت کو "لمحہ جمود" (Monent of inerta) کہتے ہیں۔ امام احمد رضا نے نیوٹن کے اس کلیہ کو اپنے الفاظ میں اس طرح لکھا ہے: "نیوٹن نے کہا کہ اجسام میں اصلا کسی طرف اٹھنے، گرنے سرکنے کا میل ذاتی نہیں بلکہ ان میں بالطبع قوت ماسکہ ہے کہ حرکت کی مانع اور تاثیر قاسر کی تا حد طاقت مدافع ہے۔

اس کے بعد تحریر فرماتے ہیں:

"اولاً: خود جسم میں یہ قوت ہونے پر کیا دلیل ہے۔ اگر کہیے تجربہ کہ ہم جتنے زیادہ وزنی جسم کو حرکت دینا چاہتے ہیں زیادہ مقابلہ کرتا ہے اور قوی طاقت مانگتا ہے۔ جذب زمین کدھر بھلا یا زمین اسے کھینچ رہی ہے تم اسے جہاں حرکت دینا چاہتے ہو تو اس کی روک کا احساس کرتے ہو، یہ تمہارے طور پر ہے اگر چہ یقیناً باطل ہے اور ہمارے نزدیک جسم کا میل طبعی اپنے خلاف جہت میں مزاحمت کرتا ہے، مطلقاً حرکت سے "۔ (فوزمبین دررد حرکت زمین، ص:۳۱، مطبوعہ بریلی از امام احمد رضا)

**مقدار و وزن Mass & weight:** چوں کہ نیوٹن نے زمین میں کشش (Jorea of gravity) مائی اور اس بنیاد پر یہ نظریہ قائم کیا کہ:

Every body possess mass, every body attracted toward the centre of earth; therefore the body has weight. no body having mass. can be weightless

یعنی ہر جسم میں کمیت ہے۔ ہر جسم مرکز زمین کی طرف کھینچتا ہے لہٰذا جسم میں وزن ہوتا ہے۔ کوئی با کمیت جسم بے وزن نہیں ہو سکتا۔ جدید سائنس نے مقدار اور وزن کی نسبت سے یہ مساوات

پیش کیا ہے:

w=mg یعنی وزن = کمیت مادہ یا کمیت جسم، کشش ثقل

w سے مراد وزن ہے، M سے مراد ہے کمیت مادہ یا جسم اور G سے مراد ہے کشش ثقل (Force of gravity)

چوں کہ امام احمد رضا نے کشش ثقل کو تسلیم نہیں کیا ہے لہٰذا ان کے نظریہ سے یہ مساوات اس طرح ہے:

w=m یعنی وزن = کمیت مادہ یا کمیت جسم ہے۔ پتھر رسی میں باندھ کر اپنے گرد گھماؤ وہ چھوٹنا چاہے گا اور جتنے زور سے گھماؤ گے زیادہ زور کرے گا۔ اگر چھٹ گیا تو سیدھا چلا جائے گا اور جس قدر قوت سے گھماؤ تھا اتنی دور جا کر گرے گا۔ یہ مرکز سے پتھر کی نافریت ہے۔ (فوز مبین در رد حرکت زمین، ص:۳۲)

امام احمد رضا لکھتے ہیں:

''نافریت بے دلیل اور پتھر کی تمثیل نری علیل، پتھر کو انسانی مرکز سے نفرت نہ رغبت، جانب خلاف جو اس کا زور دیکھتے ہو تمہاری دافعہ کا اثر ہے، نہ کہ پتھر کی نفرت، تحقیق مقام کے لیے ہم ان قوتوں کو استخراج کریں، جو باعتبار حرکت کسی جسم میں قاسر کا اثر ڈالتی ہیں۔ وہ تقسیم اول میں دو ہیں۔ محرکہ، کہ حرکت پیدا کرے اور حاصرہ کہ حرکت کو بڑھنے نہ دے، مثلاً ڈھلکتے ہوئے پتھر کو ہاتھ سے روک لو، پھر کہ محرکہ دو قسم ہے۔ ''جاذبہ'' کہ متحرک کو قاصرہ کی سمت پر لائے، جیسے پتھر کو اپنی طرف پھینکے خواہ اس میں قاسر سے دور کرنا ہو کہ ظاہر ہے یا قریب کرنا۔




مثلاً اس شکل میں (الف) مقام انسان ہے (ج) پتھر کا موضع، آدمی نے لکڑی مار کر پتھر کو (ج) سے (ب) پر پھینکا، تو یہ جذب نہیں کہ انسان کی سمت خط (ا، ج) تھا اس پر لاتا تو جذب ہوتا، وہ خط (ب، ج) پر گیا کہ سمت غیر ہے لہٰذا دفع ہی ہوا۔ اگر چہ پتھر پہلے سے زیادہ انسان سے قریب ہو گیا کہ (ا، ب) ضلع

قائمہ (الف، ج) وتر سے چھوٹی ہے۔ پھر یہ دونوں باعتبار اتصال وانفصال زمین دو قسم ہیں۔
رافعہ۔ کہ حرکت میں زمین سے بلند ہی رکھے۔
ملصقہ۔ مثلاً پتھر کو زمین سے ملاملا اپنی طرف لاؤ یا آگے سرکاؤ اور باعتبار نقص وکمال دو قسم ہیں۔
۱۔ منہیہ۔ کہ متحرکہ کو منتہائے مقصد تک پہنچائے۔
۲۔ قاصرہ۔ کہ کمی رہے۔
اور باعتبار وحدت وتعدد خط حرکت دو قسم ہیں:
۱۔ مثبتہ۔ کہ ایک ہی خط پر رکھے۔
۲۔ نقالہ کہ حرکت کا خط بدل دے۔



مثلاً اس شکل میں:
پتھر ''ا'' سے ''ج'' کی طرف پھینکا، جب ''ب' پر پہونچا لکڑی مارکر ''ہ'' کی طرف پھیر دیا، یہ دافعہ ناقلہ ہوئی۔
(فوزمبین دررد حرکت زمین، ص:۳۲۔۳۳)

اس طرح امام احمد رضا نے حرکت کی ۱۳ر قسمیں بتائی ہیں۔ آخر میں لکھتے ہیں۔ ''یہاں جاذبہ کو اصلاً دخل نہیں۔ نہ پتھر میں کوئی نافرہ ہے بلکہ حاصرہ ودافعہ کام کررہی ہیں۔ جتنے زور سے گھماؤ گے اتنی ہی قوت کا دفع ہوگا۔ پتھر اتنی ہی طاقت سے چھوٹتا ہوا گمان کیا جائے گا۔ حالاں کہ یہ اس کا تقاضہ ہے۔ نہ اس کا زور بلکہ تمہارے دفع کی قوت ہے جسے نافہمی سے پتھر کی نافریت سمجھ رہے ہو۔ (ایضاً ص:۳۴)

اب امام احمد رضا بیک وقت ''مرکز گریز قوت'' اور ''، ''مرکز جو یا طاقت'' دونوں کی تردید ایک ہی اصول سے کرتے ہیں اور اس میں نافرہ وجاذبہ دونوں کی نفی کرتے ہیں۔

جب کوئی جسم دائرے میں ہو تو مرکز سے نافرہ اور مرکز کی طرف جاذبہ (ازآنجا کہ دونوں برابر ہوتی ہیں) مربع سرعت نصف قطر دائرہ کی نسبت سے بدلتی ہیں۔
''اء'' سرعت ہے یعنی وہ مسافت کہ جسم نے مثلاً ایک سکنڈ میں قطع کی نافرہ کی۔ دلیل

''اب'' ہے یعنی وہ اسے یہاں تک پھینکتی ہے تو سیدھا اسی طرح جاتا ہے، مگر جاذبہ ''ار'' نے اسے ''ی'' مرکز کی طرف کھینچا تو جسم ''اب'' سے ''اء'' کی طرف پھر گیا۔ چھوٹی قوس اور اس کے وتر میں فرق کم ہوتا ہے۔ لہٰذا قوس ''اء'' کی جگہ وتر ''اء'' کو اور جاذبہ کو ''ج'' اور سرعت کو ''س'' فرض کرو۔

:ار :اء: :اء یعنی ج: س : : س : قطر

یعنی ح = س۲ / قطر یعنی جاذبہ۔ س۲ / نصف قطر کی نسبت پر بدلے گی اور دائرے پر حرکت میں جاذبہ و نافرہ برابر ہوتی ہیں اور ایک دائرہ میں نصف قطر کی قیمت محفوظ ہے۔ لہٰذا جاذبہ و نافرہ مربع سرعت کی نسبت بدلیں گی۔ مثلاً ڈور میں گیند باندھ کر گھماؤ جب سرعت دو چند ہوگی ڈور پر زور چہار چند ہوگا، تو ڈور یعنی جاذبہ کی مضبوطی بھی چہار چند ہونی چاہیے۔ اقول یہ سب تلبیس و تدلیس ہے۔

اولاً۔ ''ار'' جاذبیت رکھی کہ سہم قوس ''اء'' ہے اور ''اب'' دافعیت کے مساوی ''رء'' جیب قوس مذکور ہے اور جیب سہم سوا ربع دور وسہ ربع دور کے کبھی مساوی نہیں ہو سکتے۔ ربع اول و چہارم میں ہمیشہ جیب بڑی ہوگی اور دوم و سوم میں ہمیشہ سہم اور بوجہ صغر قوس قلت تفاوت کا عذر مردود ہے۔

ثانیاً۔ ''اب'' دافعیت نہیں بلکہ وہ مسافت جس تک اس دفع کے اثر سے جاتا خود بھی اسے دلیل نافرہ کہا یہاں دافع کہا جب اتنا اثر ہے تو جاذبہ کے تجاذب سے اگر گھٹے نہیں تو بڑھنا کوئی معنی ہی نہیں رکھتا۔ تو جسم یہاں اسی قدر مسافت پر جا سکتا ہے۔ وہ قوس ''اء'' رکھی پھر وتر ''اء'' تو واجب کہ ''اب'' و ''اء'' یعنی جیب دو وتر مساوی ہوں اور یہ قطعاً ہمیشہ محال ہے، ''ار'' قائم الزاویتین ''ا، و، ر'' دونوں قائمے ہوئے یا قائمہ مساوی حادہ اور عذر صغر پہلے رد ہو چکا۔

ثالثاً۔ ''ار'' سہم و ''اء'' وتر بھی مساوی ہوگئے اور یہ بھی محال ہے۔ اب مثلث ''ار'' قائم الزاویہ مختلف الاضلاع ہو گیا اور قائمہ ۶۰ درجے کا رہ گیا اور ایک ثانیہ ۱۸۰ / درجے ایک ثانیہ ہوا کہ ''ر، ء، ا''۔ ☆ (تو یہ نصف ثانیہ ہوا اور ''راء'' ۳۰۵۹۵۹۸۹ اور دونوں مساوی ہیں اور نسبت اضعاف

مثل نسبت انصاف ہے (اقلیدس ۵ مقالہ شکل ۱۵) تو ایک ثانیہ ۱۷۹۔۵۹۵۹ کے برابر ہوا یعنی ابرابر ۶۴۷۹۹۹:۶۴۷۹۹۸ یہ ہیں تحقیقات جدیدہ ۱۲ منہ غفرلہ۔

محیطیہ ایک ثانیہ پر پڑا ہے اور ''راء'' محیطیہ ایک ثانیہ کم نصف دور پر دونوں مساوی ہیں، کہ دونوں کے وتر مساوی ہیں (ماموئی) تو دونوں قوسیں مساوی ہیں، مقدار ۳ رشکل ۴۵ بالجملہ اس پر بیشمار استحالے ہیں۔

رابعاً۔ یہ ضرور ہے کہ مہندسین نہایت صغیر قوسوں میں ان کے وتر ان کی جگہ لے لیتے ہیں جسے اعمال کسوف وخسوف میں ٹکراتے ہیں۔ تو حکم عام دنیا ہے، ہر جگہ یہ ٹٹو کیسے چلے گا، دیکھو نصف دو ۱۸۰ ردرجے محیطیہ ہے اور اس کا وتر کہ قطر ہے صرف ۱۲۰ ردرجے وہ بھی قطریہ کہ محیطیہ کے ۱۱۵ ر(۱) سے بھی کم ہوئے۔ فرض کرو قوس ''اء'' ۶۰ درجے ہے تو درجات قطریہ سے ''ار'' سہم صرف ۳۰ ہے اور ''رء'' جیب تقریباً ۵۲ر۲ (۲) ''اقوس تقریباً ۶۳ (۳) مجنون ہے جو ان سب کو مساوی کہے۔

خامساً۔ تساوی قوتوں پر شکل وہ نہ ہوگی بلکہ یہ ''اب'' دلیل واقعہ ہے ''اء'' کو مرکز مان کر بعد ''ب'' پر قوس ''ب'' کھینچی جس نے محیط کو ''ء'' پر قطع کیا اور قطر کو ''ز'' پر تو ''اء'' مسافت واثر دافعیت ہوئی اور ''ار'' اثر جاذبیت اب ''ار'' سہم قوس ''اء'' نہیں بلکہ اس کا سہم ''اج'' ہے بحکم شکل مذکور، اقلیدس اح بحسب مربع 'اء' بدلے گا۔ نہ کہ جاذبیت ''ار''۔

سادساً۔ دعوے میں جاذبہ ونافرہ دونوں تھیں اور بفرض باطل اس دلیل سے ثابت ہوا تو جاذبہ کا بحسب مربع مسافت بدلنا جسے بادانی مربع سرعت کہا سرعت مسافت نہیں بلکہ مسافت مساویہ کو زمانہ اقل میں کرنا نافرہ کے

☆ تو یہ نصف ثانیہ ہوا اور 'راء' ۳۰۵۹۵۹۸۹، اور دونوں مساوی ہیں اور نسبت اضعاف مثل نسبت انصاف ہے (اقلیدس ۵ مقالہ شکل ۱۵) تو ایک ثانیہ ۱۷۹۔۵۹۵۹ کے برابر ہوا یعنی ابرابر ۶۴۷۹۹۹: ۶۴۷۹۹۸ یہ ہیں تحقیقات جدیدہ ۱۲ منہ غفرلہ

(۱) یعنی ۱۱۴ درجے ۳۵ دقیقے ۲۹ ثانئے ۳۶ ثالثے ۴۷ رابعے ۱۲ منہ غفرلہ

(۲) یعنی ۵۱ درجے ۵۷ دقیقے ۱۴ ثانئے ۲۹ ثالثے ۱۴ رابعے ۱۲ منہ غفرلہ

(۳) یعنی ۶۲ درجے ۴۹ دقیقے ۵۴ ثانئے ۴۰ ثالثے ۴۴ رابعے ۱۲ منہ غفرلہ

دعوے کو تساوی جاذبہ و نافرمانی پر حوالہ کیا اور اسے خود شکل میں بگاڑ دیا کہ جاذبہ سہم رکھی اور دافعیہ جیب بلکہ وتر قوس۔

اہل انصاف دیکھیں یہ حالت ہے ان کی اوہام پرستی کی اپنے باطل خیالات کو کیسا زبردستی برہان ہندسی کا لباس پہنا کر پیش کرتے ہیں۔(فوز مبین در رد حرکت زمین، ص:۴۳ تا )

نوٹ: ابھی تک امام احمد رضا اور طبعیات کے جن نظریات کا تقابل پیش کیا گیا ان کا تعلق جاذبہ و نافرہ سے ہی ہے اور اسی جاذبہ کے نظریہ کو لے کر ماہرین طبیعیات بالخصوص آئزک نیوٹن (Issac Newtan) نے کشش ثقل کا نظریہ پیش کیا۔

لہٰذا اب امام احمد رضا نے نیوٹن کا کس طرح رد و تعاقب فرمایا ہے، اسے پیش کرتے ہیں۔

جابہ و نافرہ کا رد (Refutation of Attraction & Repuision): امام احمد رضا نے نیوٹن کا کھلا رد کیا ہے۔انہوں نے نیوٹن کے جاذبہ و نافرہ کی تھیوریوں کا بھی رد فرمایا ہے۔

آئزک نیوٹن (Issac Newton): آئزک نیوٹن ۱۶۴۲ء میں وولس تھروپ (Wools thrope) انگلینڈ میں پیدا ہوا، اس نے ٹرینٹی کالج، کیمبرج (Trinity College, Cambridge) میں تعلیم حاصل کی، اس نے ایک پیڑ سے سیب گرتے ہوئے دیکھا تو نظریہ کشش ثقل (Law of Gravitation) دریافت کیا۔

اس نے حرکت کے تین بنیادی اصول (Newton's Law of motion) بھی پیش کیے۔ نیوٹن نے علم طبیعیات (Physics) کے تمام شاخوں، مکینکس (Machanics) حرارت (Heat)، نور، (Light)، صوت (Sound)، بجلی (Electricity) اور مقناطیسیت (Magnetism) پر کام کیا اور اپنے اصول و نظریہ پیش کیے۔ نیوٹن کو جدید سائنس کا بانی بھی کہا جاتا ہے۔اس کی دو کتابیں۔

۱۔ پرنسپیا (Principia) لیٹن زبان میں، اور نور اور روشنی پر اس کی کتاب۔

۲۔ آپٹی سیزم (Opticism) بزبان انگریزی بہت مشہور ہیں، نیوٹن کو اس کے سائنسی کاموں کی وجہ سے ''سر'' (Sir) کا خطاب بھی دیا گیا تھا۔

**نیوٹن کے نظریات کا رد:** امام احمد رضا نے نیوٹن کا کھل کر اور نام لے کر رد وتعاقب کیا ہے، اس سلسلے میں امام احمد رضا کی تصنیف ''فوز مبین در رد حرکت زمین'' دیکھنے کے لائق ہے۔

**نیوٹن کا جذبہ جاذبہ: Newton's Universal Law of Gravitation**

Every body in this universe attracts every other body with a force which is directily proportional to the product of their masses and universely proportional to the square of the distance between their centres.

یعنی کائنات میں ہر جسم ایک دوسرے کو ایک قوت کے ساتھ کھینچتی ہے جو دونوں اجسام کے مقدار کے ضرب کا بالواسطہ تناسب ہوتا ہے اور ان کے بیچ کی دوری کے مربع کو معکوس متناسب ہوتا ہے۔

اسی بات کو امام احمد رضا نیوٹن کے حوالے سے اس طرح لکھتے ہیں:

ہر جسم میں دوسرے کو اپنی طرف کھینچنے کی ایک قوت طبعی ہے جسے جاذبہ یا جاذبیت کہتے ہیں، اس کا پتہ نیوٹن کو ۱۶۶۵ء میں اس وقت چلا، جب وہ وبا سے بھاگ کر کسی گاؤں میں گیا، باغ میں تھا کہ درخت سے سیب ٹوٹا، اسے دیکھ کر سلسلۂ خیال چھوٹا جس سے قواعد کشش کا بھنبھوکا پھوٹا۔ (فوز مبین در رد حرکت زمین، ص:۳۱)

نوٹ: (۱) کے لیے حاشیہ میں امام احمد رضا نے نیوٹن کے نظریہ کے لیے کتاب ''اصول علم طبعی'' ص: ۵۷ کا حوالہ دیا ہے۔

امام احمد رضا نیوٹن کا رد وتعاقب اس طرح فرماتے ہیں:

''اقول: سیب گرنے اور جاذبیت کا آسیب جاگنے میں علاقہ بھی ایسا ہی تھا کہ وہ گرا اور یہ اچھلا، کیوں کہ اس کے سوا کوئی سبب ہوسکتا ہی نہ تھا۔ (فوز مبین در رد حرکت زمین، ص:۳۱)

آگے پھر تحریر کرتے ہیں:

اولاً: عقلائے عالم اثقال میں میل سفل مانتے ہیں کیا وہ میل اس کے گران کو کافی نہ تھا یا میل

نہ جانا، یوں نہ سمجھ سکتا تھا کہ ثقیل کے استقرار کو وہ محل چاہیے جو اس کا بوجھ سہارے۔ سیب وہی ٹوٹے گا جس کا علاقہ شاخ سے ضعیف ہو جائے، وہ...... تعلق اب اس کا بوجھ نہ سہار سکے ورنہ سبھی نہ ایک ساتھ ٹوٹ جائیں۔ ادھر تو ضعیف علاقہ کے سبب شاخ سے چھوٹا ادھر اس سے نرم تر ملا، ہوا کا ملاء اسے کیا سہارتی،...... اسے کثیف تر ملاء درکار ہوا کہ زمین ہو یا پانی، کیا اتنی سمجھ نہ تھی یا بطلان میل پر کوئی دلیل قائم کر لی اور جب کچھ نہیں تو جاذبیت کا خیال محض ایک خیال رہا۔ محتمل مشکوک بے ثبوت بات پر علوم کی بنا رکھنا کار خردمنداں نیست۔

ثانیاً: لطف یہ کہ یہی ہیأت جدیدہ والے جابجا ثقیل میں میل ثقل...... خفیف میں میل علو لکھ جاتے ہیں اور نہیں جانتے کہ یہ میل جاذبیت کا سارا میل...... دے گا۔ جب ثقیل اپنے میل سے گرتا سیب کا ٹوٹنا جاذبیت پر کہاں دلالت کرتا ہے۔ یہ یقین واحتمال وطریق استدلال ومنصب مدعی سوال سے ان کی ناواقفی ہے۔ معلول کے لیے علت درکار ہے، جب ایک کافی ووافی علت موجود ہے اور تمہیں بھی مسلم تو اسے چھوڑ کر دوسری بے ثبوت کی طرف اسے منسوب کرنا کون سی عقل ہے۔ بالفرض اگر علت کافیہ معلوم نہ ہوتی تو بلا دلیل کسی شئی کو علت بتا دینا مردود ہوتا ہے۔ وہاں یہ کہنا تھا کہ علت ہمیں معلوم نہیں، نہ یہ کافی علت موجود ہوتے ہوئے اس سے فرار اور دوسری پر بے دلیل قرار۔ جاذبیت کے رد کو ایک یہی بس ہے۔ یہاں سے ظاہر ہوا کہ جاذبیت پر ایمان بالغیب انہیں مجبورانہ میل طبعی کے انکار پر لاتا ہے اگرچہ وہ نادانی سے کہیں مقر ہوں، اگرچہ وہ بے دلیل منکر ہوں اور میل طبعی کا ثبوت بلکہ احتمال ہی جاذبیت کو باطل کرتا ہے کہ جب میل ہے جاذبیت کی کیا حاجت اور اس کے وجود پر کیا دلیل؟ یہ تقریر بعض دلائل آئندہ میں ملحوظ خاطر ہے۔

ردسوم: اقول نمبر ۲۰۵۔ فرض کردم کہ سیب گرنے سے زمین پر جاذبیت کا آسیب آیا مگر اس سے شمس میں جاذبیت کیسے سمجھی گئی جس کے سبب گردش کا طومار باندھ دیا۔ کیا اس پر بھی کوئی سیب گرتے دیکھا یا یہ ضرور ہے کہ جو کچھ زمین کے لیے ثابت ہوا آفتاب میں بھی ہو۔ (فوز مبین در رد حرکت زمین، ص:۴۹۔۵۹)

تبصرہ: امام احمد رضا نے بڑے منطقیانہ انداز میں اسی اصول کی روشنی نیوٹن کے نظریہ کا رد کیا ہے جس اصول کو بنیاد بنا کر نیوٹن نے کشش زمین کا نظریہ پیش کیا ہے۔ چوں کہ آئزک نیوٹن نے

جاذبیت (Gravity) کے لیے نافریت (Repulsion) کو لازم قرار دیا ہے جیسا کہ اصول علم طبعی نامی کتاب میں مسٹر نیوٹن کا یہ قول مندرج ہے اور امام احمد رضا اس کا حوالہ اس طرح دیتے ہیں۔

ہر جسم بالطبع دوسرے کے جذب سے بھاگتا ہے اس قوت کا نام نافرہ، ہاربہ، دافعہ، محرکہ، نافریت ہے۔ (فوز مبین در رد حرکت زمین، ص:٣٢)

امام احمد رضا نے نافریت کا بھی رد فرمایا ہے، لکھتے ہیں:

جاذبہ تو سیب کے گرنے سے پہچانی یہ، کاہے سے جانی، شاید سیب گرنے گرتے نیچے دیکھا تو زمین تھی اس کا جذب خیال میں آیا، اوپر دیکھا تو سیب شاخ سے...... پایایوں نافرہ کا ذہن لڑایا، حالاں کہ نیچے لانے کو ان میں ایک کافی ہے دو کس لیے؟

حدائق النجوم میں کہا ہے کہ برابر سطح پر گولی پھینکیں تو بالطبع خط مستقیم پر ہے یہ نافرہ ہے۔ پھینکیں میں اس کا جواب ہے، آہستہ رکھ دیں کہ جنبش نہ ہو تو بالکل نہ سرکے گی۔ جہاں سطح پوری لیول میں نہ ہو تو ڈھال کی طرف ڈھلکے گی۔

پھر کہا کنکیا میں پتھر باندھ کر اڑائیں چھوٹ کر سیدھا زمین پر آئے گا،......نافرہ ہے۔ اقول یہی بات آگئی جو ہم نے ان کی دانش پر گمان کی تھی۔ نیچے دیکھا تو...... جذب سمجھے اوپر نگاہ اٹھائی تو اسے بھول گئے۔ فرار پر فرار ہوا۔ (فوز مبین در رد حرکت زمین، ص: )

تبصرہ: نافریت کے رد کے بعد امام احمد رضا تحریر کرتے ہیں:

تم جاذبیت کے لیے نافریت لازم مانتے ہو کہ وہ ہو اور یہ نہ ہو تو کھینچ کر وصل ہو جائے اور ہم نافریت باطل کر چکے تو جاذبیت خود ہی باطل ہو گئی کہ بطلان لازم بطلان ملزوم ہے۔ (فوز مبین در رد حرکت زمین، ص:٩٥)

امام احمد رضا نے جاذبیت (Gravity) کے رد میں متعدد دلیلیں دی ہیں ان دلائل میں منطق، ریاضی و ہیئت (Astronomy) کا بھی استعمال کیا ہے۔

آئزک نیوٹن نے اپنے نظریہ جاذبہ یا ثقل اضافی (Force of gravity) کے سلسلے میں مد و جزر کا نظریہ (view point of tide) بھی بطور تائید پیش کیا ہے۔ امام احمد رضا نے

کتاب "فوز مبین در رد حرکت زمین" مد و جزر کے نظریہ کو رد کیا ہے اور نیوٹن کا تعاقب فرمایا ہے۔

نیوٹن نے مد و جزر کا ہونا جذب قمر کو قرار دیا ہے۔ امام احمد رضا نیوٹن کے حوالہ سے لکھتے ہیں:

"ہر شبانہ روز میں دو بار سمندر میں مد و جزر ہوتا ہے، جسے جوار بھاٹا کہتے ہیں۔ یہ جذب قمر کا اثر ہے، ولہٰذا جب قمر نصف النہار پر آتا ہے، اس کے چند ساعت بعد حادث ہوتا ہے۔ آفتاب کو بھی اس میں دخل ہے ولہٰذا اجتماع و مقابلہ نیرین کے ڈیڑھ دن بعد سب سے بڑا مد ہوتا ہے، مگر اثر شمس بہت کم ہے۔

تبصرہ: نیوٹن کے مطابق ۲۴ گھنٹے ۵۰ منٹ کے وقفہ کے دوران ہر شبانہ روز دو بار سمندر میں جوار بھاٹا آتا ہے کیوں کہ ۲۴ گھنٹہ ۵۰ منٹ میں زمین ایک بار چاند کے گرد سے گھوم جاتی ہے۔ دو متواتر مدوں (جوار) کی بلندی میں عدم مساوات پائی جاتی ہے، لیکن یکے بعد دیگرے مدوں کی بلندی تقریباً برابر ہو جاتی ہے۔ یہ بھی قمر کے جدی (Tropic of Caprion) خط استوا (Equator) یا خط سرطان (Tropic of Canver) پر قمری یوم کے دوران ہونے کے مطابق ہے۔ مہینہ کے دوران دو سب سے بڑے مد ہوتے ہیں (ہر پونے پندرہ دن بعد) جن کی بلندی عام مد سے تقریباً ۲۰ فیصد زیادہ ہوتی ہے، یہ ماہ نو اور ماہ کامل (Full moon) سے مطابقت رکھتے ہیں۔ اسی طرح دو سب سے چھوٹے جزر (بھاٹا) اس وقت ہوتے ہیں جب چاند اور سورج زمین کے لحاظ سے ۹۰ پر ہوں۔ قمری ماہ (Lunar Month) میں چاند ایک بار زمین کے نزدیک ترین ہوگا اور اس دن سب سے بڑا مد ہوگا اور اسی طرح ایک دن دور ترین ہوگا جس پر سب سے چھوٹا جزر ہوگا۔

اب دیکھیے امام احمد رضا اس کا رد کس طرح فرماتے ہیں:

(۱) چاند تو زمین کے ایک طرف ہوگا دوسری طرف پانی کس نے کھینچا، یہ تو جذب نہ ہوا رفع ہوا۔ (ص:۵۰)

(۲) کرہ زمین کو آب و خاک کا مجموعہ قرار دیا گیا ہے اور جذب صرف آب پر ہوتا ہے جو گزشتہ بیان کی نفی ہے۔ (ص:۵۱)

مزید فرماتے ہیں، دیکھو تمہارے زعم میں جذب شمس سے زمین گھومتی ہے تو تینوں جز خاک و آب و باد کو ایک ساتھ یکساں متحرک مانتے ہو نہ کہ سب ایک دوسرے سے جدا ہو کر چلیں۔

(فوزِ مبین در ردِ حرکت زمین، ص:۵۱)

اسی طرح متعدد دلائل سے نیوٹن کے نظریہ مد و جزر اور جذب و کشش نظریات کا رد بلیغ کیا ہے۔

اسی مد و جزر کے سلسلے میں امام احمد رضا حساب لگا کر یہ نتیجہ نکالتے ہیں:

قاعدہ نیوٹن اگر صحیح ہے تو قمر پر جاذبیت شمس بہ نسبت جاذبیت ارض ۱/۰۰..... ہوگی، یہ بھی بہت نادر۔ اکثر اوقات اس سے بھی کم، زمین سے قمر کا بعد البعد ۲۵۱۰۹۴۷ میل ہے...... شمس سے زمین کا بعد اقرب ۹۱۳۴۱۹۷۴ میل فرض کیجیے۔ شمس اپنے بعد اقرب...... ہے اور قمر اجتماع میں اپنے بعد البعد پر کہ شمس و ارض سے فاصلہ قمر میں سب سے زیادہ تفاوت کی صورت ہے۔ ص:۱۰۳

آخر میں یہ نتیجہ نکالتے ہیں:

یعنی شمس اگر قمر کو اپنی طرف ایک میل کھینچتا ہے تو زمین اپنی طرف پانچ ہزار میل اور تقریر رد پنجم شامل کیے سے تو جذب زمین کے مقابل جذب شمس گویا صفر جائے گا اور زمین کا جذب المعارض و مزاحم کا کام فرمائے گا اور شک نہیں کہ یہ جذب ہزاروں برس سے جاری ہے اور ہو گیا ہے کہ قمر ابھی تک زمین پر گر نہ پڑا۔ اگر جاذبیت صحیح ہوتی ضرور کب کا گر چکا ہوتا تو جاذبیت محض مہمل خیالی ہے۔

(ص:۱۰۳،۱۰۴)

نیوٹن کے اس قول کی رد میں کہ ''اگر زمین کو اتنا دبایا جائے کہ مسام بالکل نہ رہتے تو اس کی مساحت ایک انچ مکعب سے زیادہ نہ ہوتی۔ (ص:۷۰)

امام احمد رضا تحریر کرتے ہیں:

اہل انصاف دیکھیں سردار ہیأت جدید نیوٹن نے کیسی صریح خارج از عقل بات کہی کرہ زمین اگر دب کر ایک انچ مکعب رہ جائے تو اولا یہ سارا کرہ جو کہ کھربوں میل میں پھیلا ہوا ہے۔ صرف ایک لاکھ دس ہزار پانچ سو بانوے (1,10,592) ذروں کا مجموعہ ہو۔ ہر ذرہ بال کی نوک کے برابر۔۔۔۔۔۔۔۔ پورے ساٹھ سمجھئے۔ بس یہ کائنات قطر زمین کی ہوتی اور اب ایک انچ طول کی خاک میں گن لیجیے اتنے ذرے فی الحال موجود ہیں تو باقی ۸ ہزار میل کا خط کہاں سے بنا۔ (ص:۷۱)

اسی طرح حساب لگا کر امام احمد رضا بتاتے ہیں:

جب قطر میں ساٹھ ہی ذرے ہوئے اور وہ ۱۲۰/درجے اور زمین کا درجہ قطریہ ٦٦ میل کے قریب ہے یعنی ۹۴۲۳ء۶۵ میل کے نصف قطر معدل ۳۹۵۶ء۵۳۴ میل ہے۔ تو سب اس سمٹنے کے بعد پھیل کر حالت موجود پر آئی، ہر ذرہ دوسرے سے ۱۳۲/میل کے فاصلے پر ہوتا تو زمین محسوس ہی نہ ہو سکتی۔ (ص:۷۱)

امام احمد رضا نے ریاضی کی روشنی میں نیوٹن کے نظریہ کا کیسا مدلل رد کیا ہے۔

فوز مبین میں نیوٹن کے اور نظریات کا رد کیا ہے اور زبردست تعاقب کیا ہے، امام احمد رضا کے رد و تعاقب کی خوبی یہ ہے کہ مخالف اپنے دعوے میں جس علم و فن کی کتب سے دلیلیں دیتا ہے وہ اسی علم و فن سے اس کا رد فرماتے ہیں۔

امام احمد رضا نے مادے کی عام خصوصیات (General Properties of Matter) کے سلسلے میں اور بھی نظریات پیش فرمائے ہیں۔ صرف چند تھیوریوں کی بابت ان کے خیالات پیش ہیں۔

○ ○ ○

ہمہ جہت شخصیت کو ایک معمولی مولوی کی حیثیت سے دنیا کے سامنے پیش کیا جارہا تھا۔ علمی اور تحقیقی کارناموں پر پردہ ڈالنے کی سازش رچی جارہی تھی۔ اس سازش کا پردہ چاک کرنے کے لیے ڈاکٹر مسعود احمد پاکستان لوح و قلم ہاتھ میں لے کر میدان عمل میں اتر پڑے، تو غلط فہمیوں کے بادل چھٹ گئے، بدگمانیوں کے قلعے مسمار ہو گئے اور وہ لوگ جو منصوبہ بند طریقے پر فاضل بریلوی کی حیات و خدمات پر خاک ڈال رہے تھے، تلملا اٹھے۔ چنانچہ ایک متعصب ذہن لکھتا ہے کہ:

"امام احمد رضا کو ہم دفن کر چکے تھے۔ فلاں پروفیسر (ڈاکٹر مسعود احمد) نے قبر سے نکالا ہے، اب دوبارہ دفن کرنے میں نصف صدی لگے گی۔ (اجالا، ص: ۴۸)

حق کو حق غلط کو غلط ثابت کرنے کے لیے ڈاکٹر مسعود احمد صاحب نے فاضل بریلوی کو اپنی تحقیق کا موضوع بنایا اور ان کی حیات و خدمات پر اتنا لکھا، اتنا لکھا اور اس قدر تحقیقی کام کیا کہ آج دنیا انہیں ماہر رضویات کے نام سے یاد کرتی ہے۔ راقم الحروف نے اپنے تحقیقی مقالے میں ڈاکٹر مسعود احمد علیہ الرحمہ کی خدمات کو فروغ رضویات کے عنوان سے احاطۂ تحریر میں لانے کی کوشش کی ہے۔ اس کا ایک اقتباس بطور استشہاد میں یہاں پیش کر رہا ہوں، ملاحظہ فرمائیں:

ہمارے علمی اور تحقیقی رسائل مولانا احمد رضا خاں فاضل بریلوی کے تذکرے سے یکسر خالی نظر آتے ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ خود مولانا بریلوی کے متبعین نے ان کے آثار علمیہ کی تدوین کی طرف توجہ نہ کی اور دوسرے حضرات نے اس لیے توجہ نہ کی کہ جن تحریکوں اور اداروں سے ان کا تعلق رہا، وہ کسی نہ کسی صورت میں مولانا بریلوی علیہ الرحمہ کے ہدف تنقید رہے۔ اس لیے ان حضرات نے یا تو بالکلیہ نظر انداز کر دیا۔ اگر ذکر بھی کیا، تو اس طرح کہ مولانا بریلوی کی بھاری بھرکم شخصیت دب کر رہ گئی ہے۔ گزشتہ دس برسوں میں راقم نے مولانا بریلوی پر کچھ کام کیا ہے، مگر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ہنوز ساحل سمندر تک بھی رسائی حاصل نہ ہو سکی۔ مطالعہ کے ساتھ ساتھ مولانا بریلوی کی شخصیت تابناک ہوتی جاتی ہے اور حیرت

بڑھتی جاتی ہے۔(ڈاکٹر مسعود احمد: حیات و خدمات، ص:۲۵۰)

مذکورہ اقتباس پڑھنے کے بعد اندازہ ہوتا ہے کہ ڈاکٹر مسعود احمد کو اعلیٰ حضرت سے بے پناہ عقیدت و محبت تھی، ڈاکٹر صاحب اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کی فکر اور تحریک کو تمام دنیا کے لوگوں پر واضح کرنے کے لیے ایک اہم ادارہ کی داغ بیل ڈالنے کے خواہش مند نظر آتے ہیں۔ اسی خواہش کا اظہار انہوں نے مختلف کتابوں کے حرف آغاز اور ابتدائیہ و تقدیم میں کیا ہے۔ ادارہ تحقیقات امام احمد رضا کراچی پاکستان، رضا اکیڈمی ممبئی۔ المجمع الاسلامی مبارک پور''سنی سوسائٹی ڈربن'' مرکزی مجلس رضا لاہور پاکستان (بانی حکیم محمد موسیٰ صاحب امرتسری لاہور)۔ اس طرح کے اور بہت سارے ادارے، جو آج ملک و بیرون ملک قائم ہیں اور آئے دن ہوتے جا رہے ہیں، یہ اسی خواہش کا نتیجہ اور اسی جرس کی آواز ہے۔

**منظر اسلام کا کردار:** فروغ رضویات میں منظر اسلام کا کیا کردار رہا ہے۔ اس پہلو کو بیان کرنے سے پہلے منظر اسلام کے قیام کا پس منظر بیان کرنا نہایت ضروری ہے، تا کہ منظر اسلام کے قیام کا مقصد عوام پر بخوبی واضح ہو جائے۔ منظر اسلام کا قیام اس وقت عمل میں آیا، جب وہابی، دیوبندی اور دیگر فرقہائے باطلہ نے شان الوہیت اور شانِ رسالت میں گستاخیاں اور بدتمیزیاں کرنا شروع کر دی تھیں۔ اس امر کی طرف اشارہ کرتے ہوئے ایک نامور قلم کار رقم طراز ہے:

> ''منظر اسلام کا وجود وقت کی اہم ضرورت اور وقت کا شدید تقاضہ تھا، اس کے علمی فیضان کا دور اس وقت شروع ہوا۔ جب کہ بساط ہند پر باطل فرقے اپنی تمام تر فتنہ سامانیوں کے ساتھ تسلط جما رہے تھے اور ہندوستان کی مختلف ریاستوں اور متعدد اضلاع میں وہ اپنے پنجے گاڑ چکے تھے''

(صد سالہ منظر اسلام نمبر، پہلی قسط ص:۱۰۰)

اس حقیقت کی ترجمانی اور حق بیانی مندرجہ ذیل عبارت سے بھی ہوتی ہے:

مشیت ایزدی کو منظر اسلام کا قیام اور علم دین کا اعلان منظور تھا، سید صاحب (امیر احمد)

مذکورامام احمد رضا کی خدمت میں یوں گویا ہوئے:

'حضرت اگر آپ نے مدرسہ کا قیام نہیں فرمایا، تو بدعقیدہ لوگوں دیوبندیوں، وہابیوں کی تعداد میں اضافہ ہوتا رہے گا اور میں قیامت کے دن شفیع المذنبین صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں آپ کے خلاف نالش کردوں گا۔ یہ سننا تھا وہ بھی آل رسول کی زبان سے۔' امام احمد رضا لرزہ براندام ہو گئے اور فرمایا:

'سید صاحب آپ کا حکم بہ سروچشم منظور ہے۔ مدرسہ قائم کیا جائے۔ اس کے پہلے ماہ کے اخراجات میں خود ادا کروں گا، پھر بعد میں دوسرے لوگ اس کی ذمہ داریاں سنبھال لیں۔' (تذکرہ جمیل، ص:۱۷۷)

مندرجہ بالا دونوں اقتباسات سے آفتاب نیم روز کی طرح عیاں ہو گیا کہ منظر اسلام کا قیام باطل فرقوں کی سرکوبی اور اسلامیات کے فروغ کے لیے عمل میں آیا تھا۔ یوں تو اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی اپنی گرانقدر تصنیفات وتالیفات سے دین حق کی اشاعت نیز باطل وگمراہ کن افکار ونظریات کا ردوابطال کا کام بہت تیزی اور سرگرمی سے انجام دے رہے تھے۔ لیکن آپ کی تحریر کردہ کتابوں کے مضامین اور فکر ونظر کو عوام تک پہنچانے اور مشتہر کرنے کے لیے ایسے باکمال اور بااخلاص علما وفضلا کی سخت ضرورت تھی کہ جو ملک وبیرون ملک کے طول وعرض میں پھیل کر اس خدمت کو انجام دے سکیں، چنانچہ جب جامعہ رضویہ منظر اسلام کا قیام عمل میں آ گیا اور ملک العلما جیسی شخصیت اس سرچشمۂ علم کے طالب علم بنے، تو چند سال ہی میں یہ کمی دور ہو گئی۔ ہر چہار جانب سے طلبائے علوم نبویہ مرکز علم وادب میں جمع ہو گئے اور درس وتدریس کا سلسلہ بام عروج کو پہونچ گیا۔ میرے اس دعوے کی تائید حضرت مولانا شاہ سلامت اللہ نقشبندی مجددی رامپوری کی معائنہ رپورٹ سے ہو رہی ہے، عبارت ملاحظہ فرمائیے:

''اللہ تعالیٰ اس مدرسہ کو حسن ترقی روز افزوں عطا فرمائے، ہمت عالی اور توجہ خاص منتظم دفتر مولانا حسن رضا خاں صاحب دام مجدہم سے امید کامل ہے کہ اس مدرسہ مبارکہ سے جس کی نظیر اقلیم ہند میں کہیں نہیں ہے۔ ایسی

برکات فائض ہوں جو تمام اطراف و جوانب کی ظلمات اور کدورات کو مٹائیں اور ترویج عقائد حقہ حنفیہ اور ملت بیضاء شریفہ حنفیہ کے لیے ایسی مشعلیں روشن ہوں، جن سے عالم منور ہو۔" (روداد منظر اسلام ۱۳۲۳ء ص:۵۱)

یہ ابتدائی دور کی رپورٹ ہے، اب میں موجودہ دور کی رپورٹ پیش کر رہا ہوں، جس کو ایک بے باک قلم کار اور تنقید نگار نے لکھا ہے، وہ دور حاضر کے محقق اور بے بدل مفتی ہیں جنہیں دنیا مفتی شمشاد حسین کے نام سے جانتی اور پہچانتی ہے، موصوف منظر اسلام کی تعلیمی ترقی اور اس کی کامیابی کے بارے میں رقم طراز ہیں:

'دار العلوم منظر اسلام وہ شجر پروقار ہے، جس کی شاخیں ہر طرف پھیلی ہوتی ہیں، اسی کے پھل اور پھول ہیں، جو ہند و بیرون ہند میں پھیلے ہوئے ہیں۔ ہر سال سیکڑوں کی تعداد میں یہاں سے علما فضلاء کی فراغت ہوتی ہے۔ حفاظ نکلتے ہیں اور قراء سند قرأت حاصل کرتے ہیں۔ یہ وہ چشمۂ صافی ہے، جس سے ذہن وفکر میں وسعت، علم وفن، گہرائی اور شخصیت میں جاذبیت پیدا ہوتی ہے، یہ وہ روشن منارہ ہے، جس سے علم کی روشنی، فکر کی روشنی سعادت مندی اور فیروز بختی کی روشنی پھیلتی ہے۔ یہ وہ معدن گوہر ہے، جہاں سے جوہر آبدار اور درنایاب دستیاب ہوتے ہیں۔ جس سے نہ صرف حال روشن ہوتا ہے۔ بلکہ مستقبل کے تمام زاویوں پر اس کی ضیا پڑتی ہے۔ یہ وہ کشت زعفران ہے، جس سے خوشبوئیں پھوٹ رہی ہیں اور ہر ایک کی مشام جاں کو معطر کر رہی ہیں۔ انہی خوشبوؤں کا کرشمہ ہے کہ آپ جہاں بھی جائیں گے، بریلوی کہلائیں گے۔ سچ ہے کہ "کہاں کھولے ہیں گیسو یار نے خوشبو کہاں تک ہے۔" دار العلوم منظر اسلام صرف ایک علمی ادارہ ہی نہیں بلکہ میتھڈ آف اسکول ہے۔ جہاں سے امام احمد رضا فاضل بریلوی کے سماجی، حیاتیاتی، عمرانی، اقتصادی اور معاشی و تعلیمی نظریات کی اشاعت ہو رہی ہے۔ انہیں نظریات پر مسلک اعلیٰ حضرت یا بریلوی مسلک کا اطلاق ہوتا ہے۔

دعاء ہے خالق ارض وسما اس علمی ادارہ کو دن دونی رات چوگنی ترقی عطا فرمائے آمین۔ (صد سالہ منظر اسلام نمبر دوسری قسط ص:۱۹۳-۱۹۲)

مذکورہ بالا دونوں تاثراتی رپورٹ سے قارئین اندازہ لگا سکتے ہیں کہ ''فروغ رضویات میں منظر اسلام کا کیا کردار رہا ہے۔ یہ تو ایک اشارہ ہے، جسے اہل علم ہی سمجھ سکتے ہیں۔ لیکن اب میں باقاعدہ طور پر واضح کرنا چاہتا ہوں کہ دور حاضر میں اہل سنت و جماعت کا جو بھی تعلیمی و تنظیمی ادارہ جہاں کہیں بھی ہے وہ ''منظر اسلام'' ہی کے نور سے روشن اور منور ہے۔ اس میں منظر اسلام کا سدا بہار منظر بشکل بانی، ناظم، مہتمم، مدرس، منتظم نظر آرہا ہے۔ ہر ایک اپنی اپنی حیثیت اور منصب سے قوم وملت کی خدمت انجام دے چکا ہے اور دے رہا ہے۔ میری بات کی تائید مندرجہ ذیل عبارت سے ہوتی ہے۔

'منظر اسلام سے ایسے افراد ورجال پیدا ہوئے، جو امام احمد رضا کے سچے جانشین اور ان کے علوم ومعارف کے امین ووارث ہوئے۔ جن کی علمی قیادت ورہنمائی پر زمانے کو ناز ہے اور جن کی تحریر وتقریر اور نمایاں کردار نے حوادثات کا رخ موڑ دیا اور ایسا انقلاب برپا کیا۔ جس سے پندار وخیال کے بند دریچے کھل گئے۔ منظر اسلام سے علم وفضل کے ایسے رواں اور سیال چشمے پھوٹے، جن سے علم وفن کا گلستاں لالہ زار بن گیا اور اسے حیات نو کی سوغات تازہ ملی۔ منظر اسلام وہ فیض بار ممتاز درس گاہ ہے، جہاں سے مدرسین، مبلغین، مصنفین، محدثین، مناظرین ادباء وفضلا اور تنظیمی صلاحیت رکھنے والے افراد پیدا ہوئے اور آفاق کی وسعتوں میں پھیل گئے اور اس کے بام ودر سے علوم فنون کے ایسے شہنشاہ اور تاجور پیدا ہوئے کہ عالم میں جن کی علمی حکمرانی تسلیم کی گئی اور جن کی سعی وجستجو نے علم وفن کے دریا بہا دیئے۔

(صد سالہ منظر اسلام نمبر پہلی قسط، ص:۱۵۶)

میرے نظریہ کی تائید وتوثیق مندرجہ ذیل عبارت سے بھی ہوتی ہے، جو ڈاکٹر غلام جابر

شمس کے قلم سے نکلی ہے۔

"۱۳۲۲ء میں منظر اسلام کا قیام عمل میں آگیا، بعد میں یہی منظر اسلام بغداد العلم کہلایا، رشک یونان واصفہان بنا، غرناطہ سبک سار اور دہلی لکھنو شرمسار ہوا۔ بڑے بڑے مراکز سرنگوں ہوئے، اونچی درسگاہیں اور نامور تعلیم گاہیں للچائی نظروں سے دیکھنے پر مجبور ہوگئیں۔ زمانہ شاہد ہے کہ برصغیر کے کرۂ زمین پر قدیم وجدید تعلیمی مراکز میں جو چراغ علم فروزاں ہے۔ اس کے روغن کا سر رشتہ مجدد اسلام اور منظر اسلام سے ضرور جڑا ہوا ہے۔ اس وقت دنیائے اہل سنت میں جتنے ادارے اور مدارس قائم ہیں، وہ سب کے سب مرکز اہل سنت جامعہ رضویہ منظر اسلام کے مرہون منت ہیں۔

(صدسالہ منظر اسلام نمبر پہلی قسط، ص:۱۷۲)

اب میں جامعہ رضویہ منظر اسلام کی ایک سو سات سالہ خدمات کو بحیثیت اہتمام چار دور میں تقسیم کررہا ہوں اور ہر ایک دور کے مخصوص فارغین کا نام بطور استشہاد پیش کررہا ہوں تاکہ قارئین کو بخوبی اندازہ ہوجائے کہ منظر اسلام اعلیٰ حضرت مجدد دین وملت امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی کے دست پاک سے قائم فرمودہ ایسا باغ سدابہار ہے کہ جس پر خزاں کبھی نہیں آئی اور نہ کبھی اس کی کلیاں پژمردہ ہوئیں کیوں کہ اس کی آبادکاری اور آبیاری میں خلوص، للہیت، عزم، حوصلہ کے عناصر کارفرما تھے۔ اس لیے اتنا طویل عرصہ گزر جانے کے بعد بھی اس کی تازگی، رعنائی آج بھی اپنے کمال جوبن کے ساتھ صاحبان عقل وخرد اور ارباب فکر ونظر کو دعوت نظارہ حسن وجمال دے رہی ہے۔

پہلا دور: مہتمم حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا خاں علیہ الرحمہ ۱۹۰۴ء تا ۱۹۴۳ء، ۱۹۰۴ء سے ۱۹۲۱ء تک یہ دور اہتمام اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کی سرپرستی میں گزرا، اعلیٰ حضرت بقید حیات تھے، انھوں نے بنفس نفیس طلبہ کو پڑھایا۔ اس لیے ان کے کچھ مخصوص شاگردوں کا نام تحریر کرنا نہایت مناسب ہے۔

(۱) ملک العلما مولانا ظفر الدین بہاری (۲) علامہ عبدالرشید عظیم آبادی پٹنہ (۳) مولانا سید عزیز غوث بریلوی (۴) مولانا ابوالفیض غلام محمد بہاری (۵) مولانا مفتی نواب مرزا بریلوی (۶) مولانا ظہیر الدین اعظم گڑھ (۷) مولانا حفیظ احمد اعظم گڑھ (۸) مولانا نعمت اللہ نواکھالی (۹) مولانا صدیق احمد نواکھالی (۱۰) مولانا عظیم اللہ، مچھلی شہر (۱۱) مولانا احمد عالم رجہتی (۱۲) مولانا غلام مصطفیٰ ابراہیم بلیاوی (۱۳) مولانا مفتی محمد مصطفیٰ رضا خاں بریلوی (۱۴) مولانا محمد حسنین رضا خاں بریلوی (۱۵) مولانا سید فتح علی شاہ قادری سیالکوٹ (۱۶) مولانا مفتی غلام جان ہزاروی لاہور (۱۷) مولانا اکبر حسین خاں رام پوری (۱۸) مولانا برہان الحق رضوی جبل پوری (۱۹) مولانا عبدالواحد رضوی پاکستان (۲۰) مولانا حشمت علی خاں پیلی بھیتی (۲۱) مولانا حامد علی فاروقی پرتاب گڑھ۔

یہ وہ حضرات ہیں، جنہوں نے براہ راست اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی سے علم کی دولت حاصل کی اور اکناف عالم میں علم وحکمت کی جوت جگائی۔ آج پوری دنیا ان کی علمی صلاحیت اور فنی کمالات کا لوہا مان رہی ہے۔ فروغ رضویات میں ان لوگوں کا نمایاں کردار رہا ہے۔ حجۃ الاسلام جہاں ایک اعلیٰ کردار مہتمم تھے، وہیں درس وتدریس کے بھی بادشاہ تھے، اس لیے آپ نے اہتمام کے ساتھ تدریس کا بھی فریضہ انجام دیا۔ آپ کے مخصوص شاگردوں کا نام درج ذیل ہے۔

حضرت مولانا محمد ابراہیم رضا خاں عرف جیلانی میاں بریلی، حضرت مولانا تقدس علی خاں حیدر آباد سندھ، حضرت علامہ سردار گورداسپوری محدث اعظم پاکستان۔ حضرت مولانا الیاس سیالکوٹی۔ حضرت مفتی اعجاز علی رضوی۔ حضرت مفتی وقار الدین۔ حضرت مولانا محمد بدیع الزماں مقصود پور بہار۔ حضرت مفتی اعجاز ولی۔ حضرت مفتی ظفر علی نعمانی۔ حافظ ملت مولانا عبدالعزیز مبارکپوری، بانی الجامعۃ الاشرفیہ۔ یہ وہ حضرات ہیں جنہوں نے ایک تاریخ مرتب کی ہے اور دنیائے سنیت میں نام پیدا کیا ہے، یہ بھی حضرات منظر اسلام کے فارغین ہیں۔

دوسرا دور: مہتمم مفسر اعظم ہند مولانا ابراہیم رضا خاں جیلانی میاں علیہ الرحمہ ۱۹۴۳ء تا

۱۹۶۵ء، آپ کو اعلیٰ حضرت نے اپنی زبان مبارک قرار دیا تھا۔ آپ نے بھی اہتمام کی ذمہ داری نبھانے کے ساتھ ساتھ تدریس کا اہم فریضہ انجام دیا۔ آپ کے شاگردوں میں یہ چند نام قابل ذکر ہیں۔ ریحان ملت حضرت علامہ ریحان رضا خاں رحمانی میاں، تاج الشریعہ حضرت علامہ مفتی اختر رضا خاں ازہری، حضرت مولانا سید محمد عارف صاحب نانپاروی، حضرت علامہ مولانا مفتی عبدالواجد صاحب، حضرت علامہ مولانا مفتی غلام مجتبیٰ اشرفی صاحب کوسیاری، حضرت مولانا مظہر حسن بدایونی، حضرت مولانا شاہ محمد صاحب افریقہ۔ حضرت مولانا محمد حنیف صاحب برطانیہ۔ حضرت مولانا محمد صفی صاحب برطانیہ۔ حضرت مولانا عبدالحکیم پر بھیلی کٹیہار، حضرت مولانا عبدالخالق صاحب پورنوی سابق نائب شیخ الحدیث منظر اسلام۔

تیسرا دور: مہتمم ریحان ملت مولانا ریحان رضا خاں رحمانی میاں علیہ الرحمہ ۱۹۶۵ء تا ۱۹۸۵ء، آپ تو چمنستان رضا کے ریحان تھے۔ آپ کی خوشبو سے سارا جہاں معطر ہے۔ آپ کی علمی صلاحیت اور قابلیت اور اعلیٰ نظامت کے سبھی معترف ہیں۔ آپ نے بھی اہتمام کے ساتھ ساتھ تدریس کا فریضہ انجام دیا۔ آپ کے دور اہتمام اور تدریس کے چند مشاہیر فضلا اسلام درج ذیل ہیں:

حضرت مولانا محمد حنیف خاں صاحب مؤلف جامع الاحادیث، حضرت مولانا محمد انور علی رضوی نانپارہ مدرس منظر اسلام۔ حضرت مولانا ڈاکٹر جمیل احمد خاں لکچرر مسلم یونیورسٹی علی گڑھ۔ حضرت مولانا صغیر احمد صاحب ناظم اعلیٰ الجامعۃ القادریہ رچھا۔ حضرت مولانا سید شاہد علی صاحب صدر المدرسین وشیخ الحدیث الجامعۃ الاسلامیہ رام پور۔ حضرت علامہ مولانا سید اجمل حسین اشرفی جیلانی کچھوچھہ شریف۔ حضرت مولانا سید مہدی حسن اشرفی اجمیر شریف۔ شیر قادریت حضرت مولانا محمد مختار احمد صاحب بہیڑی، حضرت مولانا تطہیر احمد صاحب دھوڑا ٹانڈہ۔ حضرت مولانا علاء الدین گجرات۔ حضرت علامہ مولانا غلام یٰسین صاحب ناظم اعلیٰ الجامعۃ النظامیہ ملک پور ہاٹ۔ حضرت علامہ مولانا امام اختر صاحب صدر المدرسین الجامعۃ النظامیہ ملک پور ہاٹ۔ حضرت مولانا کمال احمد خاں صاحب نانپارہ۔ حضرت مولانا عبدالحمید صاحب افریقہ۔ حضرت مولانا عبدالہادی صاحب افریقہ۔ حضرت مولانا مرغوب حسن صاحب

اعظم گڑھ۔ راقم الحروف (محمد اعجاز انجم لطیفی) نائب صدر المدرسین جامعہ رضویہ منظر اسلام بریلی۔ حضرت مولانا محمد ایوب عالم صاحب مدرس جامعہ رضویہ منظر اسلام بریلی شریف۔ حضرت مولانا سید محمد احسن صاحب صدر المدرسین جامعہ فاطمہ شاہ جہان پور۔

چوتھا دور: مہتمم حضرت مولانا سبحان رضا خاں سبحانی میاں دام ظلکم علینا ۱۹۸۵ء تا ہنوز، آپ ایک خاموش طبیعت انسان ہیں، گوشہ نشینی کی زندگی گزارنا زیادہ پسند کرتے ہیں۔ اس لیے آپ نہایت خاموشی کے ساتھ ماہنامہ اعلیٰ حضرت کی ادارت، خانقاہ عالیہ رضویہ کی سجادگی، رضا مسجد کی تولیت اور جامعہ رضویہ منظر اسلام کی نظامت واہتمام کا بھی فریضہ اجام دے رہے ہیں۔ خوشی کی بات یہ ہے کہ سارے امور کو بحسن وخوبی انجام دے رہے ہیں۔ دن بدن ہر چیز میں تبدیلی اور ترقی لانے کی بھرپور کوشش کرر ہے ہیں۔ خدائے پاک آپ کا جذبہ اور حوصلہ سلامت رکھے۔ آپ کے دور اہتمام میں فارغین کی کثرت ہوگئی ہے۔ جس کا اندازہ سال بہ سال کی تعداد سے لگایا جاسکتا ہے۔ چند مشہور ومعروف فارغین کے نام درج ذیل ہیں۔

حضرت مولانا محمد عیسیٰ رضوی شیخ الحدیث مظہر العلوم گرسہائے گنج۔ حضرت مولانا سلطان رضا نوری ناظم اعلیٰ دار العلوم مفتی اعظم بہرائچ۔ حضرت مولانا ڈاکٹر محمود حسین اشرفی، پروفیسر بریلی کالج بریلی۔ حضرت مولانا محمد یونس رضا مونس اویسی نائب صدر المدرسین جامعۃ الرضا بریلی شریف۔ حضرت مولانا نشتر فاروقی نائب ناظم جامعۃ الرضا بریلی شریف۔ حضرت مولانا سید کفیل احمد ہاشمی مفتی دار الافتا منظر اسلام۔ حضرت مولانا محمد احتشام الدین صاحب نوادہ بہار۔ حضرت مولانا شاہ جہاں صاحب بنگال۔ حضرت مولانا سید محمد حسین افریقہ۔ حضرت مولانا محمد حنیف رضوی رامپور۔ حضرت مولانا محمد ظہور الاسلام صاحب خطیب وامام رضا مسجد بریلی شریف۔ حضرت مولانا ماہ زماں صاحب شیخ الحدیث جامعہ حضرت بلال بنگلور۔ حضرت مولانا غلام مدنی اشرفی صاحب صدر المدرسین وشیخ الحدیث توقیر العلوم چورو راجستھان۔ حضرت مولانا ذاکر حسین صاحب مدرسہ عربی کشن گنج۔ حضرت مولانا ابوالکلام سلطان پور۔ حضرت مولانا غلام ربانی کشن گنج۔ حضرت مولانا صوفی زبیر میاں قادری خلیفہ تاج

الشریعہ۔ حضرت مولانا عقیل احمد پورنیہ، حضرت مولانا ابوالحسن نوری۔

اس طرح سے چاروں ادوار کے فارغین کی فہرست نام بنام مرتب کی جائے، تو ایک ضخیم کتاب تیار ہوسکتی ہے۔ اس کا اندازہ قارئین سال بہ سال کے فارغین کی مجموعی تعداد سے لگا سکتے ہیں۔ ۱۹۰۴ء سے ۱۹۷۳ء تک کے ریکارڈ خرد برد اور منتشر ہونے کی وجہ سے سال بہ سال فارغین کی مجموعی تعداد معلوم نہ ہو سکی۔ لیکن ۱۹۷۴ء سے باضابطہ ریکارڈ موجود ہے۔ موجودہ ریکارڈ پر قیاس کرتے ہوئے گزشتہ سالوں کے فارغین کی تعداد کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔

فارغین کی تعداد سال بہ سال درج ذیل ہے۔

| سنہ | تعداد | سنہ | تعداد | سنہ | تعداد | سنہ | تعداد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۹۷۴ | ۲۹ | ۱۹۷۹ | ۴۵ | ۱۹۸۴ | ۱۸۵ | ۱۹۸۸ | ۲۴۵ |
| ۱۹۷۵ | ۵۸ | ۱۹۸۰ | ۵۰ | ۱۹۸۵ | ۲۲۴ | ۱۹۸۹ | ۱۶۳ |
| ۱۹۷۶ | ۴۳ | ۱۹۸۱ | ۵۱ | ۱۹۸۶ | ۲۳۶ | ۱۹۹۰ | ۲۴۰ |
| ۱۹۷۷ | ۶۱ | ۱۹۸۲ | ۶۴ | ۱۹۸۷ | ۲۳۹ | ۱۹۹۱ | ۲۴۰ |
| ۱۹۷۸ | ۴۷ | ۱۹۸۳ | ۱۰۳ | ۱۹۸۸ | ۳۵۵ | ۱۹۹۲ | ۱۹۳ |

| سنہ | تعداد | سنہ | تعداد | سنہ | تعداد | سنہ | تعداد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۹۹۳ | ۱۶۷ | ۱۹۹۸ | ۱۴۹ | ۲۰۰۲ | ۲۳۳ | ۲۰۰۷ | ۳۷۶ |
| ۱۹۹۴ | ۱۶۸ | ۱۹۹۹ | ۱۴۵ | ۲۰۰۳ | ۱۷۵ | ۲۰۰۸ | ۳۱۹ |
| ۱۹۹۵ | ۲۳۰ | ۲۰۰۰ | ۱۴۵ | ۲۰۰۴ | ۲۸۴ | ۲۰۰۹ | ۴۳۴ |
| ۱۹۹۶ | ۱۸۳ | ۲۰۰۰ | ۱۴۵ | ۲۰۰۵ | ۲۱۹ | ۲۰۱۰ | ۴۹۷ |
| ۱۹۹۷ | ۱۳۸ | ۲۰۰۱ | ۲۲۰ | ۲۰۰۶ | ۳۰۸ | | |

مذکورہ بالا تعداد صرف فضلاء کی ہے، حفاظ وقراء کی تعداد اس میں شامل نہیں ہے، اگر انہیں بھی شامل کرلیا جائے، تو تعداد میں مزید اضافہ ہوسکتا ہے۔

**چند اکابر فارغین کا مختصر تعارف:** **ملک العلما ظفر الدین بہاری علیہ الرحمہ** آپ ۲۹/ اکتوبر ۱۸۸۰ء میں بمقام موضع رسول پور میجرا ضلع نالندا صوبہ بہار میں پیدا ہوئے۔ چار سال کی عمر میں والد ماجد نے تعلیم شروع کرادی۔ ابتدائی تعلیم والد ماجد سے حاصل کی۔ متوسطات کی تعلیم آپ نے مختلف مدارس میں حاصل کی۔ جب ان مدارس سے علم کی تشنگی دور نہ ہوسکی، تو آپ بریلی شریف اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کی خدمت بابرکت میں حاضر ہوئے۔ ۱۳۲۲ھ میں آپ ہی کے دم قدم سے منظر اسلام کی بنیاد پڑی اور تعلیم کا آغاز ہوا۔ آپ نے اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی سے بخاری شریف کا درس لیا، ساتھ ہی ساتھ علم جفر، علم توقیت وغیرہ جملہ علوم وفنون کو بھی حاصل کیا۔ پھر ۱۳۲۵ھ میں علما ومشائخ کے جم غفیر میں آپ کی دستار بندی ہوئی۔ فراغت کے بعد آپ نے جامعہ رضویہ منظر اسلام میں لگاتار تین سال تک تدریس کا کام انجام دیا۔ پھر اعلیٰ حضرت ہی کے حکم سے آپ بحیثیت خطیب وواعظ شملہ تشریف لے گئے۔

**حضرت مولانا حامد علی فاروقی علیہ الرحمہ:** آپ کی ولادت ۱۸۸۹ء بمقام چند باضلع الہ آباد میں ہوئی۔ ابتدائی علم اپنے والد ماجد سے حاصل کی۔ مزید تعلیمی سلسلہ کو آگے بڑھانے کے لیے اپنے چچا عابد علی فاروقی کے ہمراہ لکھنؤ آگئے۔ آپ نے پورے شوق ولگن کے ساتھ فرنگی محل لکھنو میں اپنا تعلیمی سفر جاری رکھا۔ دوران تعلیم اکثر آپ اپنے چچا کے ساتھ قطب دیوہ حضرت وارث پاک کی خدمت میں جایا کرتے تھے۔ ایک مرتبہ قطب دیوہ نے روٹی کا ایک ٹکڑا چبا کر آپ کو عنایت کیا۔ آپ نے بسم اللہ شریف پڑھ کر اسے کھالیا۔ حضرت وارث پاک نے پیشانی پر سعادت کے آثار اور روشن مستقبل کا اجالا دیکھ کر ارشاد فرمایا کہ اس کی صحیح تعلیم مجدد وقت اعلیٰ حضرت امام اہل سنت مولانا احمد رضا خاں کے فیضان کے سایہ تلے ہوگی۔ آپ کے چچا اپنے ہونہار بھتیجے کو لے کر بریلی شریف حاضر ہوئے اور اعلیٰ حضرت کی خدمت میں اپنے بھتیجے کو پیش کردیا۔ کچھ سالوں تک وہ اس نابغۂ عصر کی بارگاہ میں رہ کر ان کے خرمن علم سے بالیاں چنتے

رہے اور اس ماہر علوم عقلیہ ونقلیہ کے فیضان علم سے سیرابی حاصل کرتے رہے۔ ۱۳۴۰ھ میں منظر اسلام سے آپ کی فراغت ہوئی۔ آپ ان خوش نصیبوں میں سے ہیں، جن کی سند پر سرکار اعلیٰ حضرت نے دستخط فرمایا۔

**حضرت مولانا مفتی محمد ابراہیم فریدی سمستی پوری علیہ الرحمہ:** آپ کی ولادت ۱۹۱۰ء میں بمقام سمستی پور صوبہ بہار میں ہوئی۔ آپ کے والد کا نام مولوی جعفر علی فریدی ہے، سلسلۂ نسب حضرت بابا فرید الدین گنج شکر قدس سرہ سے ہے۔ آپ نے اردو فارسی کی تعلیم مولوی سید ثناء الدین صاحب سے حاصل کی۔ عربی تعلیم کا آغاز حضرت مولانا شاہ منظور احمد پھلواری سے کیا۔ مولوی سید عتیق اللہ صاحب ساکن ہرلودھی ضلع مظفر پور اور مولوی محمد ادریس دہلوی سے صرف ونحو اور ابتدائی کتب درس نظامی پڑھیں، مدرسہ حمیدیہ دربھنگہ میں مولانا سید عبدالحیٔ قادری اور مفتی محمد فیض الرحمٰن سے پڑھ کر مدرسہ شمس الہدیٰ پٹنہ سے مولوی کا امتحان دیا۔ پٹنہ سے آپ کچھ دنوں کے لیے کانپور چلے آئے۔ وہاں مولانا غلام یحیٰ ہزاروی اور مولانا ابومحمد عبدالسلام قندھاری سے درس نظامی کی تکمیل کی۔ پھر آپ نے مدرسہ منظر اسلام میں داخلہ لیا۔ حضور حجۃ الاسلام اور اساتذۂ منظر اسلام سے صحاح ستہ کا دورہ کیا اور تفسیر بیضاوی کا درس لیا۔ ۱۳۵۱ھ میں آپ کی دستار بندی ہوئی۔ سند فراغت واجازت حاصل کرنے کے بعد آپ نے مدرسہ منظر اسلام ہی سے تدریس کا سلسلہ شروع کیا۔ پھر مدرسہ قادریہ بدایوں تشریف لے گئے اور ۱۹۴۲ء سے مدرسہ شمس العلوم گھنٹہ گھر بدایوں میں صدر المدرسین کے منصب پر فائز ہوگئے۔

**حضرت مولانا غلام جیلانی میرٹھی علیہ الرحمہ:** امام النحو حضرت مولانا غلام جیلانی ابن مولوی حاجی غلام فخر الدین ۱۹۰۰ء میں ریاست دادوں ضلع علی گڑھ میں پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم آپ نے گھر میں حاصل کی۔ چہارم درجہ پرائمری تک تعلیم پانے کے بعد آپ کے چچا حضرت مولانا غلام قطب الدین برہمچاری نے آپ کو جامعہ نعیمیہ مراد آباد میں جو اس وقت مدرسہ انجمن اہل سنت کے نام سے مشہور تھا، لے جاکر داخل کردیا۔ آمدنامہ سے تعلیم کا آغاز ہوا۔ حضرت مولانا عبدالعزیز صاحب فتح پوری سے فصول اکبری اور کافیہ پڑھی۔ ۱۹۲۳ء میں

حضرت مولانا قاضی شمس الدین احمد جونپوری کے ہمراہ اجمیر شریف بغرض تعلیم پہنچے۔ امتحان داخلہ کے بعد درجہ شرح جامی میں داخلہ ملا۔ آٹھ سال تک سالانہ امتحان میں اعلیٰ نمبروں سے کامیابی حاصل کرتے رہے۔ ملاحسن کے تحریری امتحان میں ممتحن کی تحسین پر دارالعلوم نے چار روپے انعامی وظیفہ مقرر کیا۔ ۱۳۵۱ھ میں صدر الشریعہ مولانا امجد علی مصنف بہار شریعت کی ہم رکابی میں مدرسہ منظر اسلام بریلی آئے۔ یہاں شرح چغمینی اور محقق دوانی کے غیر مطبوعہ حواشی قدیمہ وجدیدہ کے ساتھ شرح تجرید اور امام رازی علیہ الرحمہ اور طوسی کی شروح کے ساتھ اشارات کا سبق لیا۔ ۱۳۵۲ھ میں مدرسہ منظر اسلام کے سالانہ جلسہ میں حضور حجۃ الاسلام نے آپ کے سر پر دستار فضیلت باندھی اور سند عنایت فرمائی۔

**حافظ ملت حضرت مولانا عبدالعزیز مرادآبادی علیہ الرحمہ:** آپ قصبہ بھوجپور ضلع مرادآباد میں ۱۸۹۴ء میں پیدا ہوئے۔ آپ کی ابتدائی تعلیم جامعہ نعیمیہ مرادآباد میں ہوئی۔ ان ایام میں حضرت صدر الشریعہ مولانا امجد علی صاحب جامعہ معینیہ اجمیر شریف میں تدریسی خدمات پر معمور تھے۔ ساتھیوں کے مشورہ کے پیش نظر صدر الشریعہ کی خدمت میں اجمیر شریف تشریف لے گئے۔ وہاں پر تقریباً نو سال تعلیم حاصل کی۔ ۱۹۳۰ء میں جب صدر الشریعہ جامعہ معینیہ اجمیر شریف سے مستعفی ہو کر دارالعلوم منظر اسلام تشریف لائے، تو آپ بھی ان کے ساتھ منظر اسلام بریلی شریف آگئے۔ منظر اسلام میں صدر الشریعہ کے علاوہ دیگر اساتذہ سے علم حدیث، تفسیر، فقہ، کلام وغیرہ حاصل کیا۔ ۱۳۵۱ھ میں علماء کرام ومشائخ عظام کے ہاتھوں سے منظر اسلام کے سالانہ جلسہ میں آپ کے سر پر دستار فضیلت رکھی گئی اور آپ کو سند تکمیل درس نظامی سے سرفراز کیا گیا۔

**شمس العلما حضرت مولانا غلام مجتبیٰ اشرفی علیہ الرحمہ:** آپ کی ولادت ۱۹۲۷ء میں ضلع کشن گنج کے گاؤں کوسیاری میں والد ماجد خادم علی ابن خیرات علی کے گھرانے میں ہوئی۔ آپ کی ابتدائی تعلیم اپنے ہی گھر میں ہوئی۔ فارسی کی تعلیم علامہ نصیرالدین صاحب خلیفہ اشرفی میاں علیہ الرحمہ کے پاس ہوئی۔ ۱۹۵۴ء میں بحر العلوم کٹیہار بغرض حصول تعلیم حاضر

ہوئے۔ وہاں ملک العلما علامہ ظفر الدین بہاری سے اکتساب علم وفن کیا۔ ۱۹۵۶ء میں دنیائے سنیت کی مشہور ومعروف درسگاہ مرکز اہل سنت جامعہ رضویہ منظر اسلام بریلی شریف میں داخل ہوئے، یہاں پر آپ نے علوم وفنون کے حصول میں دو سال گزار دیئے۔ ۱۹۵۹ء میں جامعہ رضویہ منظر اسلام کے سالانہ جلسہ میں آپ کے سر پر علماء ومشائخ نے دستار فضیلت باندھی۔

چوں کہ آپ پڑھنے میں کافی ذہین وفطین تھے۔ اس لیے حضور مفسر اعظم ہند علیہ الرحمہ نے آپ کو بعد فراغت مدرس کی حیثیت سے رکھ لیا۔ پھر ۱۹۶۹ء میں حضور ریحان ملت نے آپ کو بحر العلوم مفتی سید افضل حسین صاحب مونگیری کی جگہ پر منصب صدارت کے فرائض سونپ دیئے۔ پھر اس کے بعد دار العلوم دیوان شاہ بھیونڈی تشریف لے گئے۔ ۲۲ رسال تک وہاں پر آپ نے صدر المدرسین کا فریضہ انجام دیا۔ پھر جامعہ کے موجودہ مہتمم حضرت علامہ مولانا سبحان رضا خاں سبحانی میاں قبلہ نے آپ کو شیخ الحدیث کے منصب پر فائز کیا۔

**ریحان ملت حضرت مولانا محمد ریحان رضا خاں رحمانی میاں علیہ الرحمہ:** آپ کی ولادت ۱۹۳۴ء میں محلّہ خواجہ قطب بریلی شریف میں ہوئی۔ ولادت سے پورے خاندان میں خوشی کی لہر دوڑ گئی۔ خاندان کے ہر فرد کا چہرہ مسکرانے لگا۔ چوں کہ نبیرۂ اعلیٰ حضرت مفسر اعظم ہند کے یہاں یہ پہلی ولادت تھی۔ کانوں میں اذان وتکبیر پڑھی گئی۔ حجۃ الاسلام نے اپنا لعاب دہن عطا فرمایا، جو منہ میں رکھ دیا گیا۔ جد امجد حجۃ الاسلام نے محمد نام رکھا۔ بعدہ پکارنے کے لیے ریحان رضا تجویز فرمایا۔ اسی واقعہ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے آپ نے اپنے نعتیہ کلام میں تحریر فرمایا ہے۔

نام یہ جس نے دیا اس کو خبر تھی شاید
ان کا ریحان رضا زمانے میں چمکتا ہوگا

پیدائش کے بعد ریحان ملت نے طفولیت کے ایام علم وحکمت معرفت وطریقت کے خوش گوار ماحول میں گزارے۔ بچپن ہی سے علم وادب کے دلدادہ تھے۔ اعلیٰ ذہانت وفطانت رکھتے تھے۔ ریحان ملت کی ابتدائی تعلیم گھر پر ہوئی۔ کچھ دنوں کے لیے والد ماجد کے حکم پر آپ لائل پور پاکستان تشریف لے گئے۔ وہاں پر جامعہ رضویہ مظہر اسلام میں داخلہ لے کر محدث

اعظم پاکستان حضرت مولانا محمد سردار احمد رضوی لائل پوری کی خدمت میں تین سال مسلسل رہ کر معیاری کتابوں کا درس حاصل کیا۔ پھر وہاں سے واپسی کے بعد آپ نے دار العلوم منظر اسلام بریلی شریف میں درس نظامی کی تکمیل کی اور سند فراغت حاصل کی۔

سند فراغت حاصل کرنے کے بعد منظر اسلام میں بحیثیت مدرس بارہ سال تک تدریسی خدمات انجام دیتے رہے۔ ایک طویل مدت کے بعد مدرسین کی کمی کی وجہ سے دوبارہ ۱۹۸۲ء ۱۹۸۵ء تک دار العلوم منظر اسلام میں شیخ الحدیث کے عہدے پر فائز رہے۔

**تاج الشریعہ حضرت علامہ مفتی اختر رضا خاں ازہری قاضی القضاۃ بریلی شریف:** آپ کی ولادت محلّہ سوداگران بریلی شریف میں ہوئی۔ جب آپ کی عمر چار سال چار ماہ چار دن کی ہوئی تو والد ماجد مفسر اعظم ہند نے تقریب بسم اللہ خوانی کے بعد آپ نے اپنی والدہ ماجدہ سے قرآن مجید ناظرہ ختم کیا۔ اسی دوران والد ماجد سے اردو کی کتابیں پڑھیں۔ گھر پر تعلیم حاصل کرنے کے بعد والد بزرگوار نے دار العلوم منظر اسلام میں داخل کرادیا۔ نحو میر، میزان، منشعب، وغیرہ منتہی درجہ تک کی کتابیں دار العلوم منظر اسلام کے کہنہ مشق اساتذہ کرام سے پڑھیں۔ پھر ۱۹۶۳ء میں جامعہ ازہر مصر تشریف لے گئے۔ وہاں مسلسل تین سال تک جامعہ ازہر کے فن تفسیر وحدیث کے ماہر اساتذہ سے اکتساب علم کیا۔ جامعہ ازہر مصر کے شعبۂ کلیہ اصول الدین کا سالانہ امتحان اگرچہ تحریری ہوتا تھا۔ مگر معلومات عامہ کا امتحان تقریری ہوتا تھا۔ چنانچہ جامعہ کے سالانہ امتحان کے موقع پر ممتحن نے آپ کی جماعت سے علم کلام کے چند سوالات کیے۔ پوری جماعت میں سے کوئی ایک طالب علم بھی ممتحن کے سوالات کے صحیح جوابات نہ دے سکا۔ ممتحن نے روئے سخن آپ کی طرف کرتے ہوئے سوالات کو دہرایا۔ آپ نے ان سوالات کا ایسا شافی وکافی جواب دیا کہ ممتحن تعجب کی نگاہ سے دیکھتے ہوئے گویا ہوا کہ ''آپ تو حدیث واصول حدیث پڑھتے ہیں، تب علم کلام میں کیسے جواب دیا۔ آپ نے جواب میں کہا میں نے دار العلوم منظر اسلام بریلی میں علم کلام پڑھا تھا۔

**حضرت مولانا سید محمد عارف رضوی، سابق شیخ الحدیث منظر اسلام بریلی:** آپ

نانپارہ ضلع بہرائچ میں ۷/مارچ ۱۹۳۸ء کو پیدا ہوئے اور وہیں اپنے والدین کے سایہ عاطفت میں پرورش پائی۔ آپ کی تعلیم وتربیت آپ کے والدین نے ابتداء گھر ہی میں کرائی۔ ایک ماسٹر اور ایک مولانا صاحب آپ کو بہت دنوں تک گھر پر ہی پڑھاتے رہے۔ پھر کچھ دنوں کے بعد پرائمری اسکول نانپارہ میں داخلہ کرایا گیا۔ پرائمری کی تعلیم مکمل ہونے کے بعد آپ کے والد نے آپ کو مولانا سبحان اللہ امجدی کے سپرد کردیا۔ فارسی کی ابتدائی کتابیں آپ نے ان سے پڑھیں۔ ۱۹۵۶ء میں آپ جامعہ نعیمیہ مرادآباد میں داخل ہوگئے۔ ایک سال وہاں تعلیم حاصل کی۔ آپ کے مشفق استاذ قاری علی حسین جامعہ نعیمیہ کی ملازمت سے سبکدوش ہوکر شہر بستی کے ایک مدرسہ معین الاسلام تشریف لے گئے۔ انہی کے ساتھ آپ بھی بستی پہونچ گئے۔ وہاں جاکر عربی کی ابتدائی کتابیں شروع کیں، شعبان المعظم میں جب آپ چھٹیاں گزارنے اپنے وطن نانپارہ پہونچے تو آپ کی ملاقات حضور مفسر اعظم ہند سے ہوگئی، آپ کی نیازمندانہ طبیعت اور ذہانت وفطانت نے حضور مفسر اعظم ہند کو متاثر کیا۔ بعض بزرگوں کی سفارش پر مفسر اعظم ہند نے آپ کو بریلی شریف منظر اسلام میں پڑھنے کی اجازت دے دی۔ اس طرح سے آپ منظر اسلام میں داخل ہوگئے۔ چند ہی دنوں بعد جب مفسر اعظم ہند نے آپ کا تعلیمی ذوق وشوق دیکھا۔ تو ان کی خصوصی توجہ آپ کی جانب مائل ہوگئی، خصوصی توجہ کا نتیجہ تھا کہ آپ دن بدن ترقی کرتے چلے گئے۔ ۱۹۶۵ء میں دارالعلوم منظر اسلام بریلی شریف سے آپ کی فراغت ہوئی۔

**حضرت مولانا عبدالخالق رضوی سابق شیخ الحدیث جامعہ رضویہ منظر اسلام بریلی شریف:** آپ کی ولادت سرزمین تاراباڑی بائسی پر ۱۹۵۱ء میں ہوئی، آپ کے والد کا آبائی مکان موضع گڑھیال ضلع پورنیہ ہے۔ آپ جب سخن آموزی کی منزل پر پہونچ گئے، تو آپ کے والد ماجد نے آپ کی رسم بسم اللہ خوانی حافظ محمد ابراہیم سے کرائی۔ پھر باقاعدہ آپ نے کتب درس نظامی کی ابتداء حضرت مولانا قمرالدین اشرفی سے کی۔ حضرت مولانا قمرالدین اشرفی بڑے فیاض عالم باعمل عربی وفارسی کے ماہر استاذ تھے۔ ابتائی کتابیں ان سے پڑھنے کے بعد آپ نے

حصول علم کے لیے علاقے کے مختلف مدرسوں کا سفر کیا۔ مدرسہ اشرفیہ چندر گاؤں پورنیہ بہار، مدرسہ مظہر اسلام اشرفیہ ہجلہ بائسی پورنیہ بہار پھر آخر میں ۱۹۶۲ء کو دارالعلوم منظر اسلام بریلی شریف حاضر ہوئے۔ یہاں پہونچ کر شرح جامی، شرح تہذیب حضرت مولانا مفتی محمد جہانگیر رضوی مونگیری اور حضرت علامہ مولانا احسان علی رضوی محدث منظر اسلام بریلی سے پڑھیں۔ ۱۹۶۷ء میں منظر اسلام کی سالانہ جلسہ میں علما و مشائخ کے ہاتھوں سے آپ کے سر پر دستار فضیلت رکھی گئی۔ فراغت کے بعد ہی سے آپ منظر اسلام کے مدرس ہو گئے۔ اس وقت سے لے کر ۲۰۱۰ء تک آپ جامعہ کے مدرس رہے۔ گورنمنٹ کے احکام کے مطابق جون ۲۰۱۰ء میں منصب تدریس سے آپ سبکدوش ہو گئے۔

یہ وہ چند اکابر اور مشاہیر فارغین منظر اسلام ہیں کہ جنہوں نے نہایت ذوق وشوق اور پوری دیانت داری کے ساتھ قوم وملت کی خدمت کا فریضہ انجام دیا اور فروغ رضویات میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا۔ اس طرح کے فارغین کی تعداد ہزاروں میں ہیں۔ اگر فردا فردا ہر ایک کا تعارف کرایا جائے تو کتنی ضخیم جلدیں تیار ہو سکتی ہیں۔

اتنی عظیم تعداد اور کثرت کے باوجود کچھ لوگوں کا نظریہ ہے کہ اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی نے صرف تصنیفات وتالیفات کے ذریعے دشمنان دین سے لڑنے کے لیے ہتھیار تیار کیا، فوج تیار نہیں کی۔ فوج کسی اور نے تیار کی۔ اس طرح کی سوچ اور نظریہ عوام کے اندر پیدا کرنا کس بات کی غمازی کر رہا ہے؟ اہل علم کے لیے یہ نظریہ لمحہ فکریہ سے کم نہیں۔

**چراغ سے چراغ چلے:** اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی نے فرقہائے باطلہ کی تیز تند آندھی اور کفر وگمرہی کی گھٹا ٹوپ تاریکی میں منظر اسلام کا چراغ جلایا، اللہ کے فضل وکرم سے اس چراغ کی روشنی اکناف عالم میں پہونچ گئی۔ پھر چراغ سے چراغ جلنے شروع ہو گئے۔ جگہ جگہ مدارس اور دینی وملی ادارے قائم ہوتے چلے گئے۔ آج ہر طرف نور ہے اجالا ہے۔ سنیت کا بول بالا ہے۔ رضویات کا چرچہ ہے۔ مسلک اعلیٰ حضرت کا نعرہ ہے۔ یہ سب منظر اسلام ہی کا کارنامہ ہے۔ منظر اسلام اہلسنت وجماعت کا ایک ایسا چراغ ہے کہ جس سے مدارس کے

لاتعداد چراغ روشن ہوئے اور اسکا دائرہ بریلی شریف سے لے کر بنگلہ دیش، پاکستان اور تمام افریقی یورپی ممالک تک پھیل گیا۔ عصر حاضر کے ہر سنی مدرسے میں منظر اسلام کا حسین منظر نظر آتا ہے۔ مذکورہ معلومات اور حوالہ جات کی روشنی میں مجھے یہ لکھنے میں کوئی دریغ نہیں کہ آج ہندو بیرون ہند اہل سنت و جماعت کے جتنے مدارس قائم ہیں وہ سب جامعہ رضویہ منظر اسلام ہی کے مرہون منت ہیں۔ کیوں کہ سارے مدارس کے اساتذہ مہتمم، ناظم، سبھی حضرات بلاواسطہ یا بالواسطہ منظر اسلام کے خوشہ چیں ہیں، میرے اس قول اور دعوے کی تائید مندرجہ ذیل عبارت سے ہوتی ہے۔

منظر اسلام نے قوم وملت کو جہاں ہزاروں علما، فقہا، محدثین، مفسرین فصحاء، بلغاء مقررین، مبلغین، شعراء، ادبا، اور معلمین ومدرسین عطا کئے ہیں، وہیں سیکڑوں مدارس ومکاتب ہزاروں کتب وتصانیف اور لاکھوں تحقیقی فتاویٰ بھی عطا کیے ہیں۔ منظر اسلام کے فارغین ومستفیدین نے ملک وبیرون ملک میں جو دینی مدارس قائم کیے وہ بھی بالواسطہ منظر اسلام کی دین ہیں۔ (جشن صد سالہ منظر اسلام نمبر دوسری قسط۔ ص:۱۶۶)

اسی طرح کی چشم کشاں ایک اور عبارت ملاحظہ فرمائیے:

'منظر اسلام نے قوم وملت کو علم وحکمت کے ایسے درخشندہ ستارے عطا کیے، جس کی روشنی سے گم گشتگان راہ کو اپنی منزل کا سراغ ملا۔ فرزندان اسلام کو علوم وفنون کے ایسے ماہتاب وآفتاب عطا کیے۔ جن کی ضیاء بار کرنوں سے جہاں اہل سنت کا گوشہ گوشہ جگمگا رہا ہے۔ برصغیر ہندو پاک بنگلہ دیش اور برما کی سرحدوں سے نکل کر افریقہ، امریکہ، ہائی لینڈ، تھائی لینڈ اور دوسرے ممالک میں دین کی جو خدمت انجام دے رہے ہیں، وہ درحقیقت منظر اسلام ہی کا فیض بانٹ رہے ہیں۔ کیوں کہ ہر شبستان علم وادب میں منظر اسلام ہی کا چراغ جل رہا ہے۔ فن وحکمت کی ہر شمع کا سررشتہ منظر اسلام سے جڑا ہوا ہے۔ مشرق سے مغرب تک کی فضائیں اسی گلستان علم وآگہی کی دلنواز خوشبوؤں سے معطر ومشکبار ہیں۔

کہاں کھولے ہیں گیسو یار نے خوشبو کہاں تک ہے

منظر اسلام نے رجال علم وحکمت کا ایسا طاقتور دستہ عطا کیا ہے، جو ہر محاذ پر اپنے دست وبازو آزما سکتا ہے۔ ان میں درسگاہوں میں علم وحکمت کے موتی لٹانے والے بھی ہیں اور فن تصنیف وتالیف کے ماہرین بھی۔ میدان خطابت کے شعلہ بار مقررین بھی ہیں اور محفل عشق وعرفان کے مسند نشین بھی۔ ملکی وعالمی سیاست کے تجربہ کار بھی ہیں اور ایوان باطل میں زلزلہ برپا کردینے والے مناظرین بھی۔ عصری علوم وفنون پر مہارت رکھنے والے علماء بھی ہیں اور عالمگیر سطح پر پیغام اسلام پہونچانے والے مبلغین بھی۔ فقہی بصیرت رکھنے والے ارباب فقہ وافتا بھی ہیں اور شعر وسخن کی زلفیں سنوارنے والے اصحاب شعر وادب بھی اور ان میں کچھ ایسے بھی ہیں جنہوں نے صحراؤں میں علم وادب کا گلشن آباد کررکھا ہے۔ (ماہنامہ اعلیٰ حضرت کا جشن زریں نمبر ص:۲۵۴۔۲۵۳)

مذکورہ حوالہ جات اور شواہد کے پیش نظر یہ کہنا حق بجانب ہوگا کہ فروغِ رضویات میں منظر اسلام کا ایک اہم اور کلیدی کردار رہا ہے۔ جو ہنوز جاری وساری ہے۔ خدائے پاک کی بارگاہ میں میری دعاء ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنے حبیب لولاک کے صدقے میں اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کا لگایا ہوا شجر سدابہار منظر اسلام تا قیامت پھلتا اور پھولتا رہے آمین بجاہ سید المرسلین۔



مولانا محمد شاہد القادری
چیئرمین امام احمد رضا سوسائٹی کلکتہ

# کلکتہ میں فکر رضا کی تابشیں

سیدنا مخدوم علاء الحق پنڈوی علیہ الرحمہ کا بنگال جو ہندوستان کے نقشہ پر مغربی بنگال کے نام سے متعارف ہے جہاں حضرت مخدوم بنگال شاہ علاء الحق پنڈوی اور آپ کے مرشد برحق، خلیفہ حضرت محبوب الٰہی آئینہ ہند سیدنا شاہ سرج اخی پاک کے مرقد انوار مرجع خلائق ہیں۔ اسی خطۂ نور میں سیدنا مخدوم سمنان کچھوچھوی علیہ الرحمہ نے تخت و تاج کو خیر باد کہہ کر تشریف لائے۔ عشق و عرفاں کا جام پی کر خوشبودار ہوئے اور قلب و جگر کو صیقل فرمایا۔

مغربی بنگال کی راجدھانی کلکتہ تاریخی اور جغرافیائی اعتبار سے اپنے اندر بہت سی خوبیاں سمیٹے ہوئے ہے جو انگریزی دور حکومت میں ہندوستان کا درالسلطنت رہا اور ایشیا میں تجارتی منڈی کا ایک اہم مرکز بن کر ابھرا۔

اس شہر نشاط میں اسلام کی کرن پھیلی، علما ربانین کے تبلیغی دورے سے اسلامی تہذیب وثقافت بام عروج ملا، مرشدان طریقت نے خانقاہوں کو قائم کر کے زنگ آلود دلوں کو تزکیہ کیا۔ قائدین ملت نے اسلامی تحریکات کے ذریعہ امت مسلمہ کی قیادت فرمائی۔ مدارس اسلامیہ کے توسط سے قال اللہ وقال الرسول کی نغمہ سنجی کی گئی اور اصحاب صحافت نے اپنے قلم کی سیاہی سے انسانی سوچ وفکر میں اسلامی انقلاب پیدا کیا گویا کہ یہ شہر عشق و عرفاں، علم وشائستگی اور اسلامی افکار ونظریات کا سر چشمہ بن گیا۔

اس تجارتی منڈی میں اسلامی روح پھونکنے میں جن عناصر نے مرکزی کردار ادا کیے ہیں وہ ہیں اسلامی شخصیات، اسلامی تحریکات، اسلامی کتب، اسلامی دانش گاہیں اور اسلامی صحافت۔ لطف کی بات یہ کہ یہ عناصر جلیلہ چودہویں صدی کے مجدد اعظم سیدنا امام احمد رضا محدث بریلوی علیہ الرحمہ کے افکار و نظریات سے ہم آہنگ نظر آتے ہیں۔

زیر نظر مقالہ اسی تحریک کا ایک حصہ ہے کہ سرزمین کلکتہ میں فکر رضا کے تابندہ نقوش کو قلم بند کیا جائے اور فروغ رضویات میں جو عوامل سرگرم عمل رہے ہیں انہیں صفحات قرطاس پر محفوظ کر لیا جائے تا کہ تاریخ کا ایک روشن باب بن جائے۔ سر فکر رضا کے حوالے سے حضرت مفتی محمد شمشاد حسین رضوی صاحب قبلہ (بدایوں) نے بہت ہی اچھے پیرائے میں حسین جملوں کے ساتھ اپنے موقف کا اظہار کیا ہے کہ:

> ''امام اہل سنت محدث بریلوی رضی اللہ عنہ کی فکر، فکر رضا کہا جاتا ہے۔ یہ کوئی عام اور سادی فکر نہیں بلکہ اس کا رشتہ تخلیقی عمل سے جڑا ہوا ہے اور تخلیقی عمل کے لیے فکر و آگہی، شعور و ادراک ہونا چاہیے۔ اگر اسے 'فنون لطیفہ' سے تعبیر کر دیا جائے تو غلط بات نہیں کہ 'فکر رضا' ادب بھی ہے اور فن بھی۔ اس میں وسعتیں بھی ہیں اور گہرائی بھی، معنویت بھی ہے اور دوسری خصوصیات بھی۔ فکر رضا جب تخلیقی عمل سے تعلق رکھتی ہے تو یہ بھی ماننا پڑے گا کہ فکر رضا کی تشکیل میں سماجی، اقتصادی، معاشرتی، سیاسی، تہذیبی اور علمی فنی حالات نے زبردست رول ادا کیا ہے۔ فکر رضا کے مطالعہ میں ان عوامل کا خاص طور پر خیال رکھنا چاہیے تا کہ اس کی تشریح بہتر انداز میں ہو سکے۔ جو افراد پس منظر کا پاس و لحاظ کیے بغیر اس کے مطالعہ کی کوشش کرتے ہیں وہ نہ صرف خطاؤں کا ارتکاب کرتے ہیں بلکہ فکر رضا کی انفرادیت اور اس کی امتیازی خصوصیت کو بھی پامال کرتے ہیں۔ سائنٹفک انداز فکر کا تقاضا بھی یہی ہے کہ فکر رضا اور اس کے تمام عوامل کا مطالعہ کیا جائے۔ (۱)

کلکتہ کی دنیا میں فکر رضا کی تبلیغ و تشہیر میں جن عناصر خمسہ نے اہم ورل ادا کیا انہیں قدر تفصیل

کے ساتھ نذر قارئین کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں وہ عناصر حسب ذیل ہیں:

(۱) اسلامی شخصیات (۲) اسلامی تحریکات (۳) اسلامی کتب (۴) اسلامی دانش گاہیں اور (۵) اسلامی صحافت۔

**اسلامی شخصیات:** فکر رضا کے فروغ میں جہد مسلسل کرنے والی شخصیات کی ایک لمبی فہرست ہے جن میں خصوصیات کے ساتھ امام المناظرین حضرت علامہ خیر الدین کلکتوی، قاطع نجدیت و بدعت حضرت علامہ مفتی محمد علی خاں مدراسی کلکتوی، حضرت ملک العلما مفتی ظفر الدین رضوی بہاری، حضرت سلطان العلما مفتی غیاث الدین سہسرامی، حضرت مجاہد ملت علامہ حبیب الرحمٰن قادری اڑیسوی، حضرت رئیس القلم علامہ ارشد القادری علیہم الرضوان کے اسماء آب زر سے لکھنے کے قابل ہیں۔

**(الف) امام المناظرین علامہ خیر الدین کلکتوی:** آپ کی ولادت باسعادت ۱۸۳۱ء میں دہلی میں ہوئی اور وصال مبارک ۱۳۲۷ھ/۱۹۰۸ء میں ہوا۔ آپ نے پوری زندگی احقاق حق اور ابطال باطل میں بسر کیا اور ردوہابیت میں دس جلدوں میں "سوط الرحمن علی عنق الشیطان" تحریر فرما کر وہابیت کا اصلی چہرہ دنیا کے سامنے پیش کیا۔ آپ امام احمد رضا کے اکابر میں تھے۔ ابوالکلام نے لکھا ہے:

"والد مرحوم سے ملنے مولانا احمد رضا کلکتہ تشریف لائے، آپ نے فرمایا پورے ہندوستان میں صرف ڈھائی سنی ہیں، ایک میں دوسرے مولانا عبد القادر بدایونی اور آدھے مولوی احمد رضا۔" (۲)

امام احمد رضا نے پوری زندگی کی گستاخان رسول کی بیخ کنی میں نچھاور کردی، کسی باطل فرقہ کے سامنے سرنگوں نہیں ہوئے گویا ان کی زندگی کا احقاق حق اور ابطال باطل طرۂ امتیاز تھا۔ حضرت علامہ کلکتوی کے افکار میں حضرت محدث بریلوی کی فکر کی تابانی کس قدر چمکتی دمکتی دکھائی دیتی ہے۔ مولانا آزاد لکھتے ہیں: اسلام کے اندرونی فرقوں میں انہیں جس قدر کاوش تھی وہ صرف وہابیوں سے تھی اور اس کا سبب وہ صحبت ہے جس میں غدر سے پہلے ان کا ابتدائی وقت صرف ہوا تھا۔ اتفاق سے ان کے اساتذہ بھی وہی تھے، وہ اپنی تمام خاندانی باتوں میں سے اپنے جد محترم (مولانا منور الدین

دہلوی) سے فیضیاب تھے۔ مکہ گئے اور وہاں بھی اس وقت سب سے بڑا چرچا یہی تھا۔ بالآخر ان کی تقریر وتحریر کا سب سے بڑا موضوع (ردوہابیت) بن گیا۔ (۳)

**(ب) قاطع بدعت علامہ محمد لعل خاں مدراسی کلکتوی:** آپ ۱۲۸۳ھ/۱۸۶۶ء ویلور (مدراس) میں پیدا ہوئے۔ ۱۳۰۹ھ/۱۸۹۱ء کو زیارت حرمین سے مشرف ہوئے۔ ۱۳۱۹ھ/۱۹۰۱ء میں بریلی شریف حاضر ہوئے۔ سیدنا مجدد اعظم علیہ الرحمہ سے شرف بیعت حاصل کی اور اجازت وخلافت سے سرفراز کیے گئے۔ ۲۱/ جولائی ۱۹۲۱ء/۱۵/ ذی قعدہ ۱۳۳۹ھ میں داعی اجل کو لبیک کہا اور کلکتہ میں آخری آرام گاہ بنا۔

بارگاہ امام احمد رضا میں آپ کا مقام کیا تھا حضرت محدث بریلوی اپنے شاگرد سیدنا حضرت ملک العلما کو لکھتے ہیں:

''کلکتہ میں بھی ایک عالم سنی کی بہت ضرورت ہے۔ حاجی صاحب (علامہ مدراسی) کو اللہ تعالیٰ برکات دے، تنہا اپنی ذات سے وہ کیا کیا کریں، سنیوں کی عام حالت یہی ہورہی ہے جن کے پاس مال ہے انہیں دین کا کم خیال ہے اور جنہیں دین سے غرض ہے افلاس کا مرض ہے ورنہ کلکتہ میں دین کے لیے دو ہزار روپے ماہوار بھی کوئی چیز نہیں۔''

مزید آگے لکھتے ہیں: ''افسوس کہ ادھر نہ مدرس، نہ واعظ، نہ ہمت والے مالدار، ایک ظفر الدین کدھر کدھر جائیں اور ایک لعل خاں کیا کیا بنائیں۔'' (۴) اور امام احمد رضا الاستمداد میں فرماتے ہیں جو ہر منشی لعل پہ ہیرا کھا مرنے کو منگاتے یہ ہیں۔ (رضا) (۵)۔

علامہ مدراسی نے فکر رضا کو پروان چڑھانے کے لیے اپنے خزانے کا منہ کھول دیا تھا۔ اسلامی کتب کی اشاعت، مدرسہ کا قیام، علما اہل سنت کو ردعقائد باطلہ کے لیے مدعو کرنا آپ کی زندگی کا نصب العین تھا۔ حضرت محدث بریلوی نے آپ ہی کی تحریک پر ردندوہ کے جلسہ میں شرکت کے لیے کلکتہ تشریف لائے اور شہر کلکتہ کو یہ اعجاز حاصل ہوا کہ چودھویں صدی کا مجدد اعظم اپنے قدم ناز سے اس شہر کو سرفراز فرمایا۔ فکر رضا کی تشہیر میں آپ کہاں تک کامیاب تھے خود حضرت محدث بریلوی کی زبان فیض ترجمان سے سماعت فرمائیں، ''الحمد للہ کہ اللہ تعالیٰ نے مدارس ندوہ

مخذولہ پر آپ کو فتح بخشی، اللہ تعالیٰ نے علما حق کی طرف راجع کیا۔ اللہ تعالیٰ آپ کو دو جہاں میں بے شمار نعمتیں اور اجر کثیر عطا فرمائے اور آپ جیسے عالی ہمت، خادم سنت، ہادم بدعت، اہل سنت میں بکثرت پیدا فرمائے۔ (آمین)۔ (کلیات مکاتیب رضا دوم، ص:۲۲۹)

مزید دعاؤں سے نوازتے ہیں:

''مولانا حامی سنت، ماحی بدعت حاجی محمد لعل خاں صاحب جو کچھ خدمات دین کر رہے ہیں مولیٰ عزوجل برحمہ قبول فرمائے اور دونوں جہاں میں اس پر اجر جزیل دے اور ہمیشہ اعدائے دین پر منصور رکھے۔(۶)

**(ج) ملک العلما مفتی ظفر الدین رضوی بہاری:** آپ کی پیدائش ۱۰/محرم ۱۳۰۳ھ/۱۹/ اکتوبر ۱۸۸۵ء میجرہ ضلع نالندہ (بہار) ہوئی۔ آپ نے حضرت محدث سورتی اور امام احمد رضا سے اعلیٰ تعلیم حاصل کی۔ حضرت محدث بریلوی کے مرید اور خلیفہ تھے۔ آپ نے مرشد برحق پر ایک ضخیم سوانح ''حیات اعلیٰ حضرت'' چار جلدوں میں تحریر فرمائی۔ آپ امام احمد رضا کی فکر کے مبلغ اور کتب رضویہ کے پاسبان تھے۔ آپ کا وصال ۱۹/ جمادی الآخر ۱۳۸۲ھ/۱۸/ نومبر ۱۹۶۲ء شب دوشنبہ ہوا، ۲۰ جمادی الآخر شاہ گنج قبرستان پٹنہ میں سپرد خاک ہوئے۔

کلکتہ میں فکر رضا کو عام کرنے اور اس کی محافظت میں آپ نے بھی اپنے وقت کی قربانی پیش کی ہے اور اپنے رفیق خلیفہ اعلیٰ حضرت علامہ محمد لعل خاں مدراسی کلکتوی کی دعوت پر تشریف لاکر فکر رضا کو مجروح ہونے سے بچایا۔ حضرت ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی لکھتے ہیں:

''رمضان ۱۳۳۴ھ میں ملک العلما پٹنہ سے بریلی تشریف لائے اور حسب عادت امام احمد رضا کی تصانیف میں تبیض و ترتیب میں لگ گئے۔ اس دوران کلکتہ سے ناصر ملت الحاج لعل محمد خاں علیہ الرحمہ کا اعلیٰ حضرت کے پاس خط آیا۔ ملک العلما کو فوراً روانہ کیا جائے۔ یہاں دیوبند کے تربیت یافتہ مولوی ولی اللہ مناظرے کا چیلنج دیتا پھرتا ہے۔ امام احمد رضا نے انہیں ۲۰/ روپے دے کر روانہ فرمایا۔ کچھار رضا کے اس شیر کے پہنچتے ہی مولوی موصوف کا پتہ پانی اور اس کے حوالی موالی کے جذبات ہرن ہو گئے۔''(۷)

خود ملک العلما تحریر فرماتے ہیں: میں قدم بوسی کرتے ہوئے وہ (۲۰ روپے) لے لیے اور کلکتہ روانہ ہوا۔ میرے پہنچنے کی خبر ملتے ہی سارا جوش ٹھنڈا ہو گیا۔ اب کس میں مناظرہ کا دم ہے، اعلیٰ حضرت کی دعا کا اثر ہے۔ (۸)

مناظرہ کی مفصل روداد بنام "گنجینۂ مناظر کے نام ۱۳۳۴ھ حاجی عبدالرحمٰن ماڑواری کل ضلع شمالی ۲۴ پرگنہ نے شائع کیا۔

(د) سلطان العلما علامہ غیاث الدین سہسرامی: آپ کی ولادت باسعادت ۱۳۰۴ھ اوائل شوال میں ہوئی۔ آپ نے علامہ ہدایت اللہ خاں علامہ فاخر الہ آبادی، امام احمد رضا محدث بریلوی، حجۃ الاسلام مفتی حامد رضا خاں بریلوی سے تعلیم حاصل کی اور دارالعلوم منظر اسلام سے سند فارغ تحصیل ہوئے۔ آپ کو سیدنا امام احمد رضا اور حضرت سید شاہ شریف قدس سرہ سے اجازت وخلافت حاصل تھی۔ ۲۵ مئی ۱۹۶۵ء میں وصال ہوا۔ (۹)

آپ کی ذات مقدسہ سے کلکتہ میں فکر رضا کو تقویت ملی۔ آپ نے اپنی صلاحیت ولیاقت سے سحر انگیز اثر اہل کلکتہ پر چھوڑا اور فکر رضا کو بام عروج تک پہنچایا۔ مولانا سید احمد رضا لکھتے ہیں:

"حضرت مولانا ظفر الدین بہاری رحمۃ اللہ علیہ نے جو سہسرام کی مشہور درسگاہ میں ان دنوں قیام پذیر تھے۔ سہسرام سے حضرت مولانا غیاث الدین صاحب کو خط بھیجا کہ اعلیٰ حضرت نے آپ کو تاکید فرمائی ہے کہ کلکتہ حاجی منشی لعل خاں صاحب کے پاس جائیں، تم کو لازم ہے کہ الہ آباد کو چھوڑ و اور سہسرام پہنچو۔ جناب لعل خاں صاحب نے آپ کا ٹکٹ سکنڈ کلاس کا بھیجا ہے۔ خط ملتے ہی آپ سہسرام کے لیے روانہ ہو گئے۔ پھر کلکتہ تشریف لائے اسٹیشن پر حاجی صاحب خود موجود تھے۔ ان کے ساتھ کولوٹولہ تشریف لے گئے۔ صبح کے وقت حاجی صاحب نے فرمایا کہ یہاں انجمن اصلاح عقائد اور مدرسہ عثمانیہ ہے۔ آپ کو مدرسہ کا صدر اول نامزد کیا جاتا ہے اور انجمن کا نائب ناظم۔ انجمن کا اولین مقصد اشاعت ملت حنفیہ اور مذہب اہل سنت ہے۔ مدرسے میں ترجمہ وتفسیر قرآن پاک اور کتب تصوف مکتوبات صدی کا تعلیم دینا ہے اور لوگوں کے خطوط آئیں ان کا جواب اسی زبان میں دینا ہے۔ مثلاً عربی، فارسی اردو وغیرہ اور جب امام مسجد ناخدا کسی وجہ سے امامت نہ کرسکیں تو مصلحت اہل

سنت کی وجہ سے آپ کو امامت کرنی ہے اور کتب اہل سنت طبع کروانا ہے پھر کہا یہ سب حکم سیدنا اعلیٰ حضرت کا ہے۔ کچھ دنوں کے بعد مدرسہ اسلامیہ واقع مسجد سیالدہ (کلکتہ) میں رہنے لگے اور اہل سنت (فکر رضا) کے لیے سعی پیہم کرنے لگے۔ مغربی بنگال میں بیر بھوم، بردوان، مالدہ، پنڈوہ شریف اور مرشد آباد میں سلسلے (چشتیہ رضویہ) کا کافی اجراء ہوا۔ (۱۰)

(ھ) **حضور مجاہد ملت علامہ حبیب الرحمٰن قادری بھدرکی:** آپ کی ولادت ۱۳۲۲ھ/ ۱۹۰۴ء میں دھام نگر ضلع بھدرک اڑیسہ میں ہوئی۔ آپ کے اساتذہ میں حضور صدر الا فاضل اور حضور صدر الشریعہ کے اسماء قابل ذکر ہیں۔ سلسلہ نقشبندیہ میں عارف باللہ علامہ عبد الکافی نقشبندی علیہ الرحمہ سے مرید تھے۔ حضور حجۃ الاسلام علامہ حامد رضا خاں بریلوی، سرکار اشرفی میاں کچھوچھوی، قطب مدینہ علامہ ضیاء الدین مدنی سے اجازت وخلافت حاصل تھی۔ آپ تقریباً چھ مرتبہ حج بیت اللہ کی سعادت اور روضۂ انور کی زیارت سے مشرف ہوئے اور تمام عمر عزیز کو فکر رضا کی اشاعت میں وقف کر دی تھی۔ آپ کا وصال ۶/ جمادی الاول ۱۴۰۱ھ/۱۹۸۱ء ہوا۔ (۱۱)

سیدنا حضور مجاہد ملت علیہ الرحمہ کو امام احمد رضا محدث بریلوی اور مرشد اجازت حضور حجۃ الاسلام سے اس قدر محبت تھی کہ بریلی اسٹیشن سے درگاہ تک پیدل برہنہ پیر چلا کرتے تھے اور فکر رضا کے ایسے مبلغ تھے کہ سعودی عرب میں نجدی حکومت کے سامنے مذہب اہل سنت کی ایسی ترجمانی فرمائی کہ نجدی مولویوں کے ہوش ٹھکانے لگ گئے اور وہ لوگ اس ذلت کو برداشت نہ کر سکے جس کے پاداش میں آپ پر ظلم و بربریت کے پہاڑ توڑے گئے۔ مگر فکر رضا کا یہ عظیم داعی جبل استقامت بن کر نجدی مظالم مسکراتے ہوئے برداشت کرتا چلا گیا۔ اس عظیم مجاہد نے فکر رضا کی خوشبو سے اہل کلکتہ کے مشام جان کو معطر کرنے کے لیے انتھک کوششیں کیں تھیں۔

ڈاکٹر زاہد نظیر لکھتے ہیں:

''حضور مجاہد ملت علیہ الرحمہ جیسی نابغۂ روزگار شخصیت نے پیغام اعلیٰ حضرت کی ترسیل واشاعت کے لیے ہندوستان کے گوشے گوشے کا تبلیغی دورہ فرمایا۔ عشق رسول جو جام سیدنا حجۃ الاسلام علیہ الرحمہ نے آپ کو پلایا تھا وہ رگ وپے میں سما گیا تھا۔ اسی عشق نے نجدی حکومت کے

سامنے ثابت قدم رکھا۔آپ کی ذات ستودہ صفات نے کلکتہ جیسی سنگلاخ زمین کو گل گلزار بنادیا۔
عشق وعرفان کی جوت جگائی اور مشن اعلیٰ حضرت کے برکات سے اہل کلکتہ کے قلوب واذہان کوتابندہ فرمایا۔مہینوں کلکتہ میں قیام،تبلیغ سیرت کا اجلاس،اکابر اہل سنت کی جلوہ گری،مسلک اعلیٰ حضرت کی ترویج یہ فیضان مجاہد ملت ہی تھا کہ کلکتہ بھی امام احمد رضا کی شیدائیوں کا اہم مرکز بن گیا اور خلیفۂ اعلیٰ حضرت علامہ محمد لعل خان مدراسی کلکتوی کے توسط سے کلکتہ میں مشن اعلیٰ حضرت کی جو کرن چمکی تھی حضور مجاہد ملت نے کلکتہ کی گلیوں اور کوچواں تک پہنچادیا۔مقام مسرت ہے کہ جب مجاہد ملت نے تبلیغ سیرت کا پہلا اجلاس کلکتہ میں کیا تھا تو اس کی صدارت مفتی اعظم حیدرآباد علامہ مفتی عبد القدیر قادری بدایونی نے کی جہاں سے فکر رضا کے فروغ کے لیے منصوبے بنے، لائحہ عمل تیار کیا گیا اور مستقبل قریب میں زندہ دلوں کے ساتھ کام کرنے کے لیے اچھے اچھے تجاویز سے صفحات قرطاس کو مزین کیا گیا۔کلکتہ میں فکر رضا کے ابلاغ کے لیے مجاہد ملت نے جس طرح جہد مسلسل کیا ہے اور مسلک اعلیٰ حضرت کا اس داعی نے کلکتہ کے عوام اہل سنت کو بیدار رکھنے کے لیے جو عمل پیہم کیا وہ تاریخ کا ایک روشن باب ہے جسے کوئی مورخ فراموش نہیں کرسکتا۔(ذاتی ڈائری)

(و) رئیس القلم علامہ ارشد القادری بلیاوی: آپ کی ولادت ۵؍مارچ ۱۹۲۵ء میں سیدہ پور ضلع بلیا میں ہوئی۔حضور حافظ ملت محدث مرادآبادی، امام المعقولات علامہ سلیمان بھاگلپوری، علامہ عبدالمصطفیٰ ازہری سے شرف تلمذ حاصل رہا۔حضور صدرالشریعہ محدث گھوسی کے مرید اور حضرت مفتی اعظم ہند، حضرت قطب مدینہ خلیفہ اعلیٰ حضرت اور سرکار پٹنہ سید شاہ فدا حسین سے اجازت وخلافت حاصل تھی۔آپ نے فکر رضا کو عالمی تحریک کی شکل میں پیش کیا ملک اور بیرون مساجد، مدارس اور تنظیمیں قائم کرکے فکر رضا کی ترویج واشاعت کا اہم مرکز بنایا۔مسلک اعلیٰ حضرت کو مجروح ہونے سے بچانے کے لیے دشمنان اسلام سے مناظرہ ومباحثہ کیا۔فکر رضا کا یہ عظم مبلغ ۲۹؍اپریل ۲۰۰۲ء کوشام ۴بج کر ۳۵ منٹ پر رب حقیقی سے جاملا۔(۱۲)

حضرت علامہ ارشد القادری علیہ الرحمہ فکر رضا کے ایک عالمگیر نقیب تھے۔آپ کے توسل سے صحرائے عرب، سات سمندر پار کلیساؤں کی دنیا یورپ اور گھنے جنگلوں سے بھرا ہوا براعظم افریقہ

میں فکر رضا کی ایسی خوشبو پھیلی کہ آج مدارس اسلامیہ کے ذریعہ مشن اعلیٰ حضرت کا داعی پیدا ہو رہا ہے۔ اسلامی تحریکات کے ذریعہ پیغام اعلیٰ حضرت عام کیا جا رہا ہے اور سنی صحافت کے ذریعہ فکر اعلیٰ حضرت کو فروغ مل رہا ہے۔ ڈاکٹر زاہد نظیر ہیں:

حضرت رئیس القلم علامہ ارشد القادری علیہ الرحمہ کثیر الجہات شخصیت کے مالک تھے۔ مدبر اہل سنت، مفکر اسلام، مناظر مسلک اعلیٰ حضرت اور داعی فکر رضا تھے۔ اپنی تحریک فکر رضا کو پروان چڑھانے کے لیے زکریا اسٹریٹ کلکتہ سے پندرہ روزہ ''جام کوثر'' ۱۹۶۶ء میں اور ۱۹۶۷ء میں ''ماہنامہ جام نور'' جاری کر کے کلکتہ میں ایک اہم سنی پلیٹ فارم تیار کیا۔

کلکتہ ہوڑہ میں سنی نوجوانوں کو صالح قیادت کی فکر دینے کے لیے دار العلوم ضیاء الاسلام قائم فرمایا اور علمائے اہل سنت میں فکری جولانگی پیدا کرنے کے لیے ''مجلس علما اسلام مغربی بنگال'' کا ایک خوبصورت بینر عطا کیا۔ یہ کہنا غلط نہ ہوگا کہ کلکتہ میں داعیان اسلام نے علامہ ارشد القادری کی فکر وتدبیر سے فائدہ نہ اٹھا کر شب و روز کے غیر مفید کاموں میں الجھے رہے جن کا نتیجہ یہ ہے کہ معاندین اسلام اپنے باطل نظریات کی تبلیغ میں با مقصد نظر آ رہے ہیں اور نئی نئی تحریکوں کا وجود ہو رہا ہے۔ کاش! آج بھی رہبران اسلام امامت وخطابت کی دنیا سے ذرا ہٹ کر فکر رضا کی بابت سنجیدگی کے ساتھ غور وفکر کریں تو انشاء اللہ کلکتہ میں ضرور انقلاب پیدا ہوگا اور اس جرس کی آوازیں چین و بنگلہ دیش کے سرحدوں تک گونجے گیں۔ (ذاتی ڈائری)

**(٤) اسلامی تحریکات:** کلکتہ میں جن اسلامی تحریکوں کے ذریعہ فکر رضا کو عروج حاصل ہوا چند کا مختصر جائزہ سماعت فرمائیں:

☆ **انجمن اصلاح عقائد:** اس تنظیم کے بانی خلیفۂ اعلیٰ حضرت علامہ الحاج محمد لعل خاں مدراسی کلکتوی تھے اور نائب ناظم خلیفۂ اعلیٰ حضرت علامہ غیاث الدین رضوی سہسرامی تھے۔ انجمن کا اولین اشاعت ملت حنفیہ، مشن اعلیٰ حضرت کا فروغ اور عقائد اہل سنت کی ترویج واشاعت، ۱۳۳۴ھ میں تنظیم کا قیام عمل میں آیا۔

☆ **آل انڈیا تبلیغ سیرت:** اس تنظیم کے بانی حضور مجاہد ملت علامہ حبیب الرحمٰن قادری

اڑیسوی (ولادت:۱۳۲۲ھ/۱۹۰۴ء......وصال:۱۴۰۱ھ/۱۹۸۱ء) تھے جس کے بینر تلے پیغام مصطفیٰ کو ہندوستان کے قریہ قریہ، شہر شہر پہنچایا گیا۔ اس کی ایک شاخ کلکتہ میں بھی قائم کی گئی۔ فکر رضا کی تشہیر میں نمایاں کردار رہا۔ ریلیف فنڈ کے ذریعہ فسادات کے مواقع پر مصیبت زدوں کی مدد کی گئی ہر سال پانچ روزہ جلسہ شہر کے مختلف محلوں میں سیرت مصطفیٰ کے حوالے سے ہوتا تھا جس کے بینر تلے حب رسول کو مسلمانوں کی سانسوں میں پیرو دیا گیا۔ آل انڈیا تبلیغ سیرت ۱۳۶۸ھ میں وجود میں آئی۔

☆ تحریک خاکساران حق: اس کے بانی مبانی سیدنا حضور مجاہد ملت تھے۔ اس تحریک کو مسلم نوجوانوں میں فسادات کے مواقع پر بالخصوص دفاعی صورت پیدا کرنے کے لیے تربیتی کیمپ کی حیثیت حاصل تھی۔ تحریک خاکساران حق کے اغراض ومقاصد میں ایک شق شامل تھی کہ تحریک سے وابستہ نوجوانوں میں فکر رضا پیدا کیا جائے اور پیارے مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا سچا عاشق بنایا جائے۔ کلکتہ اور قرب وجوار کے اضلاع میں شاخیں قائم کی گئیں۔ کئی دفعہ خود نوجوانوں کو تربیت دینے کے لیے مجاہد ملت کلکتہ تشریف لائے، کئی دنوں تک قیام رہا۔ بعد نماز فجر ایک بڑے گراؤنڈ میں جمع کیا جاتا تھا۔ درود شریف کا ورد ہوتا۔ دفاعی طریقہ کار سے آگاہ کرتے اور صحابہ والا جذبہ خدمت دین اجاگر کرنے کے لیے کلمات حسنہ سے نوازتے۔ منظر بڑا پر کیف ہوتا۔ ناز ونعم کا پروردہ، دولت جن کے قدموں کی کنیز وہ ایک معمولی اور سادہ کپڑا میں دین کے محافظ دستہ کو تربیت دیتے وقت ہشاش بشاش نظر آتا تھا۔ بس یہی لگن تھی مصطفیٰ جان رحمت صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کا یہ نوجوان طبقہ احکام قرآن کا علمبردار بن جائے۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی چلتی پھرتی تصویر کی عملی تفسیر بن جائے اور فکر رضا کو ملک کے گوشے گوشے میں پہنچانے والا داعی بن جائے۔ تحریک خاکساران حق ۱۳۸۹ھ میں منصۂ شہود پر جلوہ گر ہوئی۔

☆ مجلس علمائے اسلام مغربی بنگال: مجلس علمائے اسلام مغربی بنگال کے فاؤنڈر حضرت رئیس القلم علامہ ارشد القادری علیہ الرحمہ (ولادت:۱۳۴۴ھ/۱۹۲۵ء......وصال:۱۴۲۳ھ/۲۰۰۲ء) نے مغربی بنگال بالخصوص کلکتہ کے علما کو متحدہ ہوکر کام کرنے کے لیے ایک پاکیزہ بینر بنام ''مجلس علمائے اسلام'' دیا۔ ۲۰۰۰ء میں مجلس معرض وجود میں آئی۔ بڑے بڑے کام اس کے بینر تلے علمائے

کرام نے انجام دیئے بالخصوص ۲۰۱۰ء میں مولوی طاہر گیاوی کی فرقہ وارانہ تقریر سے پورے اڑیسہ میں ہنگامی صورت اختیار کرگئی تھی، کلکتہ کے دیوبندیوں نے اس فتنہ کی آگ کو یہاں پھیلانا شروع کیا فوری طور پر مغربی بنگال کے وزیر اعلیٰ سے مجلس کا وفد ملاقات کر کے صورت حال سے آگاہ کیا اور فوری طور پر ایکشن لینے کے لیے ایک میمورنڈم دیا گیا۔ جس کا فائدہ یہ ہوا کہ کلکتہ میں دیوبندیوں کی شرانگیزیاں پر پابندی عائد ہوگئی۔ علمائے کلکتہ کی نگرانی میں مجلس کے بینر تلے فکر رضا کو فروغ مل رہا ہے اور آج کلکتہ میں مسلک اعلیٰ حضرت کی نمائندہ تنظیم کی حیثیت سے متعارف ہے۔

☆ **بزم رضائے مصطفیٰ مغربی بنگال:** بزم رضائے مصطفیٰ مغربی بنگال کے بانی علامہ محمد قاسم علوی مدظلہ العالی ہے۔ اس تنظیم کا قیام مارچ ۱۹۸۹ء میں ہوا۔ اس بزم کے تحت فکر رضا کا سب سے بڑا کام ابتدا آفرینش سے سرکار مصطفیٰ جان رحمت صلی اللہ علیہ وسلم کے جشن ولادت کے پُر بہار موقع پر ''جلوس محسن انسانیت'' کا اہتمام، اس تنظیم کی آج یہ پہچان ''جلوس محمدی'' ہے۔ عوام سے لے کر حکومت کے ایوان تک اس کی دھمک ہے۔ مسلکی، ملی، سماجی میدان میں بڑے بڑے کارنامے ہیں جو تاریخ کا ایک اہم حصہ ہے۔

☆ **امام احمد رضا سوسائٹی کلکتہ:** ۱۴۲۱ھ/۲۰۰۱ء میں امام احمد رضا سوسائٹی کلکتہ کا قیام عمل میں آیا۔ بانی (راقم) محمد شاہد القادری ہے۔ جس کا مقصد اول فکر رضا کے حوالے سے تگ و دو کرنا اور امام احمد رضا محدث بریلوی کے افکار و نظریات پر مستعدی کے ساتھ کام کرنا۔ حضرت محدث بریلوی ۱۰ ارنکاتی پروگرام میں ایک پر پابندی کے ساتھ عمل جاری ہے کہ اہل سنت میں متحرک علما کی پذیرائی کی جائے اس پر پیش رفت ہوا۔ ۲۰۰۹ء میں سوسائٹی کا پہلا اجلاس مجاہد ملت کنونشن میں الحاج سعید نوری ممبئی کو کتب علمائے اہل سنت کی اشاعتی خدمات پر ''امام احمد رضا ایوارڈ'' اور ریاستی سطح پر مولانا ابو الکلام احسن القادری ہوڑہ کو تدریسی خدمات پر ''مفتی اعظم ہند ایوارڈ'' اور پروفیسر شاہد اختر حبیبی کو صحافتی خدمات پر ''تاج الشریعہ ادبی ایوارڈ'' دیا گیا۔ ۲۰۱۰ء میں سوسائٹی کا دوسرا اجلاس تاجدار دیوئی کنونشن کے موقع پر حضرت محدث کبیر علامہ ضیاء المصطفیٰ امجدی مدظلہ العالی کو خدمت علم حدیث پر ''امام احمد رضا ایوارڈ'' ریاستی سطح پر فکر رضا کو بنگلہ زبان کے ذریعہ تبلیغ پر مرشد آباد کے مفتی غلام صمدانی

رضوی کو ''مفتی اعظم ہند ایوارڈ'' دیا گیا اور عالم اسلام کی عبقری شخصیت حضور تاج الشریعہ مدظلہ العالی کی حیات وخدمات ''تجلیات تاج الشریعہ'' نامی کتاب ۲۰۰۷ پر سوسائٹی کے زیر اہتمام رضا اکیڈمی ممبئی نے زیور طباعت سے آراستہ کر کے شائع کیا۔ مزید دوسرے نکات پر عمل پیہم کا سلسلہ برقرار ہے۔

فکر رضا کے فروغ میں بہت سی تنظیمیں اپنے طور پر کلکتہ میں مصروف بعمل ہیں۔

☆ سنی علما کونسل مغربی بنگال: ۲۰۰۵ء/۱۴۲۶ھ میں سنی علماء کونسل کا قیام عمل میں آیا۔

☆ دعوت قرآن اسلامک ریسرچ اینڈ دعوہ سینٹر: ۲۰۰۹ء/۱۴۳۰ھ میں سینٹر قائم ہوا۔

☆ قادری فاؤنڈیشن کلکتہ: ۳۰/اپریل ۲۰۰۸ء/۱۴۲۹ھ میں قائم ہوا۔

☆ رضا اکیڈمی کلکتہ: ۲۰۰۹ء/۱۴۳۰ھ میں اکیڈمی قائم ہوئی جس کے بانی مفتی مختار عالم رضوی ہیں۔

**(۳) اسلامی دانش گاہیں:**

☆ (۱) مدرسہ عثمانیہ کلکتہ: یہ مدرسہ ۱۳۳۴ھ میں سیدنا اعلیٰ حضرت محدث بریلوی کی دعاؤں کے سایہ میں قائم ہوا۔ مغربی بنگال جماعت اہل سنت کا پہلا مدرسہ تھا جس کے بانی خلیفۂ اعلیٰ حضرت علامہ محمد لعل خاں مدراسی کلکتوی تھے۔ زکریا اسٹریٹ کلکتہ میں یہ مدرسہ معیار تعلیم کی بنیاد پر عروج تھا۔ علامہ کلکتوی نے تعلیمی معیار کو مزید مستحکم کرنے کے لیے سیدنا اعلیٰ حضرت علیہ الرحمہ کے توسل سے خلیفۂ اعلیٰ حضرت علامہ غیاث الدین رضوی علیہ الرحمہ کا تقرر صدر المدرسین کی حیثیت سے کیا اس وقت مروجہ کتب کے علاوہ تصوف پر بھی کتابیں داخل نصاب تھیں جن میں مکتوبات صدی کا ذکر اول درجہ رکھتا ہے اس کے علاوہ مدرسہ اسلامیہ، سیالدہ کلکتہ کا بھی نام آتا ہے جہاں علامہ غیاث الدین نے درس وتدریس کا کام انجام دیا ہے۔

☆ (۲) دار العلوم ضیاء الاسلام (ہوڑہ): مغربی بنگال کے مدارس اسلامیہ میں اسے ایک مرکزی حیثیت حاصل ہے اس کی سن تاسیس ۱۹۶۲ء ہے بانیوں میں حضرت علامہ ارشد القادری علیہ الرحمہ اور حضرت محدث کبیر علامہ ضیاء المصطفیٰ امجدی مدظلہ العالی کا نام آتا ہے۔ ۱۹۷۲ء میں اس کی عمارت کی سنگ بنیاد کے موقع پر اہل سنت کے اکابر علمائے کرام میں حضور مفتی اعظم ہند (م ۱۴۰۲ھ)، حضور سید العلما (م ۱۳۹۴ھ)، حضور حافظ ملت (م ۱۳۹۶ھ) حضور مجاہد ملت

(م۱۴۰۱ھ) خصوصیات کے ساتھ موجود تھے۔ ۲۰۰۵ء میں دوسری عمارت کی سنگ بنیاد کے موقع پر حضور تاج الشریعہ مدظلہ العالی شریک بزم تھے اور آپ نے اپنی جیب خاص سے ۱۱؍ہزار روپے نقد تعمیر کے لیے مدرسہ کو عنایت فرمایا۔ یہاں فضیلت تک تعلیم ہوتی ہے اب تک سیکڑوں علما کے سروں پر تاج فضیلت سجایا گیا ہے۔ ہوڑہ اور کلکتہ میں فکر رضا کا یہ نمائندہ مدرسہ ہے اور ترقی کی راہ پر گامزن ہے۔

☆ (۳) دارالعلوم سلیمیہ فیض الاسلام کلکتہ: اس دارالعلوم کی تاسیس ۱۹۶۲ء میں عمل میں آئی۔ حضرت محدث کبیر علامہ ضیاء المصطفیٰ امجدی مدظلہ العای نے عمارت کی سنگ بنیاد رکھی۔ درجہ مولوی تک تعلیمی نظم و نسق ہے۔ اس میں باضابطہ شعبہ افتا بھی ہے۔ بحیثیت مفتی حضرت علامہ مفتی مختار عالم رضوی مدظلہ العالی ہیں اور مدرسہ کی مکمل نگرانی آپ کے ذمہ ہے۔ فکر رضا کے حوالے سے یہ مدرسہ پچاس سالہ قدیم علمی قلعہ ہے۔ حضور مفتی اعظم ہند کے نام سے فیضان نوری لائبریری بھی قائم ہے۔

☆ (۴) دارالعلو اسلامیہ کلکتہ: ۱۹۵۲ء میں دارالعلوم اسلامیہ کی تاسیس عمل میں آئی۔ جن کے بانی صوفی طاہر صاحب نقشبندی تھے۔ یہاں عالمیت تک تعلیم باضابطہ ہوتی ہے۔ نظم و نسق بہت عمدہ ہے۔ لائق فائق اساتذۂ کرام مصروف تدریس ہیں۔ کلکتہ میں فکر رضا کی ترویج و اشاعت میں اسے اہم مقام حاصل ہے۔

☆ (۵) دارالعلوم رضائے مصطفیٰ: معیار تعلیم کے اعتبار سے کلکتہ میں اپنی انفرادیت برقرار رکھا ہے۔ مئی ۱۹۹۹ء میں قائم ہوا۔ عمارت کی سنگ بنیاد میں شہزادۂ حضور صدرالشریعہ مفتی اعظم مغربی بنگال مفتی ثناء المصطفیٰ امجدی (م۱۹۹۹ء) رونق محفل تھے۔ فضیلت تک تعلیم ہوتی ہے۔ اس کے بانی حضرت علامہ محمد قاسم علوی مدظلہ العالی ہیں۔

☆ (۶) دارالعلوم قادریہ ضیاء مصطفیٰ کلکتہ: اس علمی دانش گاہ کا قیام ۲۰۰۰ء میں ہوا۔ جس کے بانی حضرت مفتی رحمت علی تیغی صاحب قبلہ ہیں۔ ۲۰۰۵ء میں جامعہ عبداللہ بن مسعود کا قیام ہوا جو اس دارالعلوم کا اہم شعبہ ہے۔ درجہ عالمیت تک تعلیم ہوتی ہے۔ تعلیمی معیار لائق تحسین ہے۔

☆ (۷) مدرسہ حسینیہ غوثیہ، کلکتہ: ۱۹۹۵ء میں مدرسہ حسینیہ غوثیہ کا قیام عمل میں آیا۔ ۲۰۰۶ء میں جس کی عمارت کی سنگ بنیاد حضرت محدث کبیر علامہ ضیاء المصطفیٰ امجدی مدظلہ العالی، حضرت رفیق ملت علامہ سید شاہ نجیب حیدر برکاتی مدظلہ العالی، نبیرۂ حضور سید العلما علامہ سید سبطین حیدر برکاتی مدظلہ العالی نے رکھا۔ شعبۂ کمپیوٹر کا افتتاح حضرت محدث کبیر نے کیا۔ فکر رضا کے حوالے سے اسے کے خدمات منفرد المثال ہے بانی راقم ہے۔

ان مدارس اسلامیہ کے علاوہ فکر رضا کو پروان چڑھانے میں حسب ذیل مدارس کلکتہ میں کوشاں ہیں:

☆ دار العلوم قادریہ رضویہ (برجونالہ)، ☆ مدرسہ عربیہ غوث اعظم (راجہ بگان)، ☆ مدرسہ اشتیاق العلوم (خضر پور)، ☆ مدرسہ قادریہ حبیبیہ (پیلخانہ، ہوڑہ)، ☆ مدینۃ العلوم انسٹی ٹیوٹ (توپسیا)، ☆ مدرسہ رضاء العلوم (شیب پور)، ☆ مدرسہ انوار مصطفیٰ (ملابگان)۔

**(٤) اسلامی کتب:** فکر رضا کے فروغ میں کلکتہ میں اشاعتی کام بھی گاہ بگاہ ہوتا رہا اور پیغام اعلیٰ حضرت کو عام کرنے میں بنیادی حیثیت کارفرما رہی۔ چند اہم کتابوں کا اجمالی تعارف نذر قارئین ہے:

☆ گنجینۂ مناظرہ، کلکتہ: رمضان ۱۳۳۴ھ میں خلیفۂ اعلیٰ حضرت علامہ کلکتوی کا اعلیٰ حضرت کے پاس خط آیا۔ ملک العلما کو فوراً کلکتہ روانہ کیا جائے۔ یہاں دیوبند کے تربیت یافتہ مولوی ولی اللہ مناظرے کا چیلنج دیتا ہے۔ سیدنا اعلیٰ حضرت نے ۲۰/روپے عنایت فرما کر کلکتہ روانہ کیا۔ حضرت ملک العلما کے آنے کی خبر مولوی صاحب کو ہوئی تو ملک العلما فرماتے ہیں سارا جوش ٹھنڈا ہو گیا۔ اب کس میں مناظرے کا دم ہے، اعلیٰ حضرت کی دعا کا اثر ہے۔ مفصل کیفیت اس زمانہ میں حاجی عبد الرحمٰن مارواڑی کل شمالی ۲۴/ پرگنہ کے نام سے رسالہ ''گنجینہ منظرہ'' ۱۳۳۴ھ میں چھپ کر شائع ہو چکی ہے۔

☆ تدبیر فلاح ونجات: خلیفۂ اعلیٰ حضرت علامہ کلکتوی علیہ الرحمہ نے مسلمانوں کی زبوں حالی کا ذکر کرتے ہوئے بارگاہ سیدنا اعلیٰ حضرت میں عریضہ پیش کیا۔ آپ نے اپنے چہیتے کی دلجوئی اور

مسلمانوں کے فلاح و بہبود کے لیے رسالہ ''تدبیر فلاح ونجات واصلاح'' تحریر کیا جو ۱۹۱۲ء میں پہلی دفعہ کلکتہ سے شائع ہوا۔

☆ **مؤذن الاوقات:** حضرت ملک العلما نے یہ رسالہ ۱۳۳۵ھ میں لکھا ہے۔ ہندوستان کے لیے ۱۲/ درجہ عرض سے ۲۴ درجہ عرض تک ۲۳ رسالوں کو مرتب کرنے کی ضرورت تھی۔ دس شہروں کے اوقات صلوٰۃ وصوم مختلف احباب کی ضرورت وفرمائش پر اس رسالے کو تیار کیے۔ جس میں کلکتہ کا عرض ۲۲ درجہ حسب فرمائش حضرت علامہ محمد لعل خاں کلکتوی تحریر فرمایا اور علامہ کلکتوی نے اہل کلکتہ کی افادیت کے اسے شائع کیا۔

☆ **جواہرالبیان:** یہ الخیرات الحسان فی مناقب الامام الاعظم ابی حنیفه النعمان کا اردو ترجمہ ہے۔ حضرت علامہ محمد لعل خاں کلکتوی علیہ الرحمہ کی فرمائش پر حضرت ملک العلما نے یہ ترجمہ کیا اور علامہ کلکتوی نے اپنے مطبع اہل سنت وجماعت زکریا اسٹریٹ سے ۱۳۳۳ھ میں شائع کیا۔

☆ **قادیانی مذہب:** اس کتاب کے مؤلف علامہ پروفیسر الیاس برنی تھے۔ خلیفہ اعلیٰ حضرت علامہ عبدالعلیم میرٹھی علیہ الرحمہ سے دیرینہ تعلقات تھے۔ یہ کتاب دیوبندی حضرت ہم مسلک مصنف کی حیثیت سے تعارف کرا کے بڑی ڈھٹائی سے شائع کررہے تھے۔ فکر رضا کا مبلغ مولانا امتیاز احمد رضوی کلکتوی نے زمانۂ طالب علمی میں اس کی اشاعت کا پروگرام بنایا اور اس کی اشاعت ۱۴۲۹ھ/ ۲۰۰۸ء میں الہادی پبلی کیشن کولکاتا، خضرپور کلکتہ سے ہوئی۔ فکر رضا پر اپنی اہمیت کے اعتبار سے منفرد المثال کتاب ہے۔

☆ **تجلیات تاج الشریعہ:** امام احمد رضا سوسائٹی کلکتہ کے زیر اہتمام ۲۰۰۹ء میں عرس رضوی کے پُربہار موقع پر جامعۃ الرضا بریلی شریف، حضور مفتی اعظم ہند علیہ الرحمہ کے قل شریف کے موقع پر حضور تاج الشریعہ مدظلہ العالی کی موجودگی میں حضرت محدث کبیر علامہ ضیاء المصطفیٰ امجدی مدظلہ العالی نے اجراء فرمایا۔ تجلیاتِ تاج الشریعہ کی طباعت رضا اکیڈمی ممبئی کے چیئرمین الحاج سعید نوری صاحب نے کی۔ فکر رضا کے عظیم داعی حضور تاج الشریعہ مدظلہ العالی کے آفاقی شخصیت پر خشت اول

ہے۔ جسے راقم نے ترتیب دی ہے۔

کلکتہ میں فکر رضا کی اشاعت پر حسب ذیل پبلیشرز مصروف ہیں:

(۱) احسن العلما دارالاشاعت ملحقہ امام احمد رضا سوسائٹی کلکتہ (مٹیابرج)، (۲) سیرت پبلیشر کلکتہ (تالتلہ)، (۳) رضا اکیڈمی کلکتہ (کمرہٹی)، (۴) اعجاز بکڈپو کلکتہ (زکریا اسٹریٹ)، (۵) نوری اکیڈمی ہوڑہ (شیب پور)، (۶) الھادی پبلیشر کلکتہ (خضر پور)۔

**اسلامی صحافت:** فکر رضا کی تشہیر اور پیغام اعلیٰ حضرت کو لوگوں کے دلوں کی دھڑکنیں بنانے کے لیے مختلف پلیٹ فارموں سے کام ہوا۔ ارباب صحافت نے بھی اس فکر کی جڑ کو مستحکم کرنے کے لیے قلم کی سیاہی کو خون جگر کی طرح انڈیل دیا۔ سنی صحافت نے کلکتہ میں بھی فکر رضا کی تجلیات سے صفحات قرطاس کو روشن کیا ہے۔ ایک سرسری جائزہ حاضر خدمت ہے۔

☆ **پندرہ روزہ جام کوثر:** کلکتہ کی دنیا میں صحافتی میدان پہلی پیش رفت تھی۔ اس میدان کو سر کرنے میں جماعت اہل سنت کا جہاں دیدہ عالم، رئیس القلم حضرت علامہ ارشد القادری علیہ الرحمہ کی ذات ستودہ صفات شخصیت تھی۔ آپ نے اگست ۱۹۶۶ء میں زکریا اسٹریٹ کلکتہ سے ''پندرہ روزہ جام کوثر'' مکمل آب وتاب کے ساتھ جاری کیا۔ اس کا اداریہ اپنے دامن میں کوثر و تسنیم سے دھلی ہوئی ادبیت لیے ہوئے ہر شمارے میں شائع ہوتا تھا۔

☆ **ماہنامہ جام نور کلکتہ:** پندرہ روزہ جام کوثر ۶ ماہ کے بعد صحافتی دنیا سے ہمیشہ کے لیے اوجھل ہو گیا۔ فروری ۱۹۶۷ء میں حضرت علامہ ارشد القادری علیہ الرحمہ نے نئی فکر لے کر ''ماہنامہ جام نور'' جاری فرمایا۔ کئی سال تک لوگوں کی آنکھوں کا تارا بنا رہا۔

☆ **پندرہ روزہ نوائے حبیب کلکتہ:** حضور مجاہد ملت علیہ الرحمہ کی یاد میں ۱۹۸۴ء میں راجہ بگان کلکتہ۔ ۱۸/ سے پروفیسر شاہد اختر حبیب صاحب (صدر شعبۂ اردو محسن کالج، ہگلی) کی ادارت میں جاری ہوا۔ تقریباً ۸ سال تک مسلک اہل سنت کی ترجمانی اور فکر رضا کی اشاعت میں لگا رہا۔ جنوری ۱۹۸۶ء میں حضور مجاہد ملت علیہ الرحمہ کی آفاقی شخصیت پر ایک ضخیم نمبر ۵۰۰ صفحات پر شائع ہوا جسے آج مرجع کی حیثیت حاصل ہے۔

☆ **نوری مجاہد ملت کلکتہ:** حضور مفتی اعظم ہند اور حضور مجاہد ملت علیہ الرحمہ کی یاد میں ۱۹۸۶ء میں بر جو نالہ کلکتہ۔۴۴ سے مولانا عقیل الرحمٰن نعمانی پوکھر ویروی صاحب کی ادارت اور الحاج محمد مقبول انصاری رضوی صاحب کی نگرانی میں جاری ہوا۔ تقریباً دو سال تک پورے گھن گرج کے ساتھ نکلا اور کمال کی بات یہ کہ اس رسالہ کا اپنا پریس بنام نور یس پریس تھا۔ لیکن افسوس کہ آج کچھ بھی نہیں ہے۔

☆ **سالنامہ صدائے اہل سنت کلکتہ:** سنی علما کونسل مغربی بنگال کی نگرانی میں پہلا شمارہ ۱۴۲۸ھ/ ۲۰۰۷ء میں شہزادۂ حضور صدر الشریعہ مفتی اعظم مغربی بنگال حضرت علامہ مفتی ثناء المصطفیٰ امجدی علیہ الرحمہ کی حیات و خدمات پر تقریباً ۳۰۰ صفحات پر اشاعت پذیر ہوا۔ جس کے مرتبین مولانا محمد شاہد القادری اور مولانا محمد یوسف رضوی تھے۔

☆ **سہ ماہی تبلیغ سیرت:** حضور مجاہد ملت علیہ الرحمہ کی یاد میں ۲۰۰۵ء میں تالتلہ، کلکتہ۔۱۶/ سے یہ رسالہ مولانا مجاہد حسین حبیبی صاحب کی ادارت میں جاری ہے۔ مئی ۲۰۰۷ء میں حضور مجاہد ملت علیہ الرحمہ کی مقناطیسی شخصیت پر ایک ضخیم ''مجاہد ملت نمبر'' شائع ہوا اور کئی خصوصی شمارے ہیں۔

☆ **سہ ماہی حضرت بلال کلکتہ:** عاشق رسول سیدنا حضرت بلال صحابی رسول رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی یاد میں ۲۰۰۳ء میں نارکل ڈانگہ، کلکتہ۔۱۱/ سے حضرت مولانا علی اعظم خاں قادری صاحب کی ادارت میں جاری ہوا۔ اس کے کئی خصوصی شمارے جیسے غوث اعظم نمبر، مخدوم یحییٰ منیری نمبر، مخدوم کچھوچھہ مقدسہ نمبر، حضور محدث بریلوی شائع ہوئے۔ ۲/ سال کے بعد یہ رسالہ دو ماہی ہو گیا فی الحال بند ہے۔

☆ **پندرہ روزہ غازی ملت کلکتہ:** ۲۰۰۱ء میں مولانا غوث سیوانی کی ادارت میں اسماعیل اسٹریٹ کلکتہ۔۱۴/ سے جاری ہوا۔ اس کے کئی شمارے جیسے علامہ ارشد القادری نمبر، حضرت تیغ علی شاہ نمبر، امام احمد رضا نمبر اس میں ایک خاص گوشہ حضرت تاج الشریعہ پر تھا۔ ۲۰۰۴ء میں روزنامہ کی شکل اختیار کر گیا اور تقریباً دو تین ماہ کے بعد ہمیشہ کے لیے بند ہو گیا۔

☆ **ماہنامہ گلستان رضا، کلکتہ:** نومبر ۲۰۰۹ء میں حضور حجۃ الاسلام مفتی حامد رضا خاں قادری

بریلوی علیہ الرحمہ کی یاد میں مولانا شاہد القادری صاحب کی ادارت میں مٹیا برج کلکتہ سے جاری ہے۔ جس کا اجرا حضرت مولانا سید غلام حبیبی صاحب قبلہ (سجادہ نشین خانقاہ مجاہد ملت، اڑیسہ) نے فرمایا۔ خصوصی شمارہ میں حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ، سیدنا غریب نواز اور سیدنا محدث بریلوی پر شائع ہوا۔ آئندہ حضور حجۃ الاسلام علامہ حامد رضا خاں نوری قادری بریلوی علیہ الرحمہ کی حیات طیبہ پر ۵۰۰ رصفحات پر ۲۰۱۲ء میں نمبر شائع کرنے کی تیاریاں جاری ہیں۔

مراجع:


۱ ماہنامہ اعلیٰ حضرت کا گولڈن جبلی نمبر (۲۰۱۰ء)، ص:۱۸۶۔

۲ ماہنامہ پیام حرم، ستمبر ۲۰۰۷ء ص:۴۶

۳ ماہنامہ پیام حرم، ستمبر ۲۰۰۷ء ص:۴۶۔

۴ کلیات مکاتیب رضا، حصہ دوم، ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی۔ ص:۳۵۸۔

۵ ماہنامہ گلستان رضا، اکتوبر ۲۰۱۰ء، ص:۵۔

۶ کلیات مکاتیب رضا، حصہ دوم، ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی، ص:۳۵۹۔

۷ جہان ملک العلما، ڈاکٹر جابر شمس مصباحی، ص:۷۹۴۔

۸ جہان ملک العلماء، ڈاکٹر جابر شمس مصباحی، ص:۷۹۵۔

۹ سوانح مولانا غیاث الدین سہسرامی، مولانا ڈاکٹر ساحل سہسرامی۔

۱۰ جہان ملک العلما، ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی، ص:۹۷۱۔

۱۱ افکار مجاہد ملت، مولانا محمد شاہد القادری۔

۱۲ رئیس القلم نمبر، مولانا خوشتر نورانی۔


○ ○ ○

غلام مصطفیٰ رضوی، مالیگاؤں
gmrazvi92@gmail.com

## حمایتِ دین، صحافت اور فکرِ اعلیٰ حضرت

(یہ مقالہ امام احمد رضا کانفرنس و سمینار میرا روڈ ممبئی میں ۲۶/۲۷ فروری ۲۰۱۱ء کو علما و دانش وروں کے اجتماع میں پیش کیا گیا، مقالہ تحسین کی نظروں سے دیکھا گیا۔ نیز اس پر ارباب علم نے اپنی رائے کا اظہار کیا۔)

بیسویں صدی میں میڈیا کی بڑھتی ہوئی قوت و اہمیت نے دنیا پر گہرے اثرات مرتب کیے۔ انفارمیشن ٹکنالوجی کی مسلسل ترقی اور نئے آفاق کی تلاش نے میڈیا پر بھی نمایاں اثر ڈالا۔ اکیسویں صدی میں حال یہ ہے کہ اس کی دست رس سے دنیا کا کوئی خطہ باہر نہیں، ہر جگہ میڈیا کی چھاپ ہے، ہر شعبۂ حیات اس کی بندش میں جکڑا ہوا ہے۔ اَبلاغ اور میڈیا درج ذیل امور کے ذریعے ترقی کی منزل پر پہنچا:

۱ پریس (اُمور طباعت و اشاعت)

۲ کمپیوٹر

۳ سٹیلائٹ

۴ انٹرنیٹ/تھری جی

۵ ٹیلی ویژن

۶ ایف ایم، ریڈیو......وغیرہ

الیکٹرانک میڈیا بڑا برق رفتار واقع ہوا ہے لیکن پرنٹ میڈیا نے بھی اپنی اہمیت برقرار رکھی

اور اس سلسلے میں اخبارات و جرائد کی اشاعت ہر روز بڑھ رہی ہے۔ ان کے توسط سے جہاں لادینی نظریات، صہیونی افکار و خیالات عام ہو رہے ہیں، یہودی سازشیں اپنا دائرہ وسیع کر رہی ہیں وہیں بہ نام اسلام وجود میں آنے والے باطل اور گستاخ فرقوں کے گم راہ کن نظریات آن کی آن میں مسلم معاشرے میں پھیلتے جا رہے ہیں، ان کے جرثومے میڈیا اور صحافت کے ذریعے پنپ رہے ہیں اور فضا مسموم ہوئی جاتی ہے۔ ایک صدی پیش تر (۱۳۳۰ھ/ ۱۹۱۱ء میں) جب کہ میڈیا اور صحافت کی اہمیت اجاگر نہیں ہوئی تھی مفکر اسلام اعلیٰ حضرت امام احمد رضا محدث بریلوی (م ۱۳۴۰ھ/ ۱۹۲۱ء) نے اشاعتِ دین، اَبلاغِ حق اور دینِ متین کے فروغ کی غرض سے اسلامی صحافت کے قیام و استحکام پر زور دیا تھا، اعلیٰ حضرت کے افکار کا اہم نکتہ یہ تھا:

"آپ کے مذہبی اخبار شائع ہوں اور وقتاً فوقتاً ہر قسم کے حمایتِ مذہب میں مضامین تمام ملک میں بہ قیمت و بلا قیمت روزانہ یا کم از کم ہفتہ وار پہنچاتے رہیں۔"[1]

پریس کی قوت کو آغاز ہی میں سمجھ لینا بڑی بات ہے، بندۂ مومن کی یہ شان ہے کہ وہ بے پناہ بصیرت سے مالا مال ہوتا ہے۔ اُس کی دانشِ نورانی مستقبل کے خطرات محسوس کر لیتی ہے، اُس کی تجاویز میں قوم کے عروج و اقبال کا فلسفہ مستور ہوتا ہے:

کچھ اور ہی نظر آتا ہے کاروبارِ جہاں
نگاہِ شوق اگر ہو شریکِ بینائی

قوم کی بے توجہی و بے پروائی کہ صحافت کے تئیں مسلسل اور مستقل بے داری نہیں رہی جب کہ یہود و نصاریٰ اِس کی اہمیت بھانپ گئے تھے اور اُسی وقت کام شروع کر دیا تھا۔ یہودی خفیہ دستاویز کا ایک نکتہ یہ ہے کہ: "آج کی دنیا میں پریس (Press) ایک عظیم طاقت ہے، پریس کے حقیقی رول کو دراصل بہت کم سمجھنے کی کوشش کی گئی ہے، ریاستیں اِس بے پناہ طاقت کا صحیح استعمال نہیں جانتیں اور اب یہ طاقت ہمارے قبضہ میں ہے، پریس کی قوت سے پس پردہ رہتے ہوئے سارے

عالَم پر اثر انداز ہونے کی قوت حاصل ہوگئی ہے۔'' ۲

**میڈیا کا منفی کردار:** ایک صدی قبل امام احمد رضا نے قوم کو باخبر کردیا تھا، جاگنے کا پیغام دیا تھا، اسلام کی اشاعت کے لیے صحافت اور جدید ذرائع اَبلاغ (جو شریعت کے دائرے میں ہوں) کے استعمال کی دعوت دی تھی۔قوم کی بے خبری کا یہ حال کہ آج صحافت کے تقریباً ہر شعبے پر اسلام دشمن لابی حاوی ہے۔ ہمارے ملک کا میڈیا زعفرانی فکر کا شکار ہے۔ دو سال پیش تر کی ہی مثال سامنے ہے۔ ہیمنت کرکرے نے تشدد اور دہشت گردی کے جن چہروں سے پردہ اٹھایا تھا، دلائل کے باوجود تنگ نظر میڈیا نے مجرم کی حمایت کی اور صداقت کو چھپانے کی ہر ممکن کوشش کی حالاں کہ مکروہ چہرے یکے بعد دیگرے بے نقاب ہوتے چلے جارہے ہیں، دنیا دیکھ رہی ہے انسانیت کا دشمن کون ہے؟ اور دوسری سمت حال یہ کہ بھول سے کسی واردات میں کسی مسلم کا نام آجائے تو اُسے اسلام سے جوڑ کر پروپے گنڈے کا بازار گرم کردیا جاتا ہے۔ انصاف و دیانت کے تمام اصول بالائے طاق رکھ دیے جاتے ہیں۔ اسلام دشمنی کا مظاہرہ کھل کر دیکھنے کو ملتا ہے۔

**صحافت کی عمومی تعبیر:** میڈیا رفتہ رفتہ ایک مستقل فن کی صورت میں سامنے آیا۔ اِس کے کینوس میں جو وسعت ہے اُس کا انداز Exploring Journalism کے مرتبین کی رائے میں اس طرح ہے: ''صحافت جدید وسائل اَبلاغ کے ذریعے عوامی معلومات، رائے عامہ اور عوامی تفریحات کی باضابطہ اور مستند اشاعت کا فریضہ ادا کرتی ہے۔'' جب کہ موجودہ صحافت کا معاملہ اجاگر ہے کہ وہ اِس تعبیر سے کس قدر دور ہے اور اِس کی غیر متوازن پالیسی بھی واضح ہے۔

**متوسلینِ رضا کا صحافتی پس منظر:** فکرِ رضا کے صحافتی نکتے پر عہدِ رضا میں متوسلینِ رضا اور وابستگانِ رضا نے کسی قدر توجہ مرکوز کی اور عملاً کام بھی کیا۔ امام احمد رضا نے اسلامی صحافت کی آبیاری خود بھی کی اور اِس کی رگوں کو تازہ خون بھی فراہم کیا۔ متوسلینِ رضا جنھوں نے صحافت کی وادی کو زرخیز بنایا اور اپنے اخبارات و رسائل کے توسط سے اشاعتِ دین و اصلاحِ

مسلمین کا کام لیا، ان کی ایک مختصر فہرست اس طرح ہے:

(۱) ہفت روزہ دبدبۂ سکندری، رام پور (۱۲۸۳ھ/۱۸۶۶ء میں جاری ہوا، کامیابی کے ساتھ قریب ایک صدی جاری رہا۔ اس نے قوم وملت کی بڑی خدمت کی اور اسلامی فکر کی ترجمانی کرتا رہا۔)

(۲) اخبار روز افزوں، بریلی (برادرِ رضا مولانا حسن رضا خاں کی سرپرستی میں جاری ہوا۔)

(۳) اخبار الاسلام افریقا (۱۳۲۲ھ/۱۹۰۸ء میں خلیفۂ رضا مولانا احمد مختار میرٹھی نے جاری کیا، اخبار کا مزاج داعیانہ تھا۔ اس میں نومسلم افراد کی تربیت کے لیے بھی کافی مواد شامل ہوتا۔)

(۴) ہفت روزہ الفقیہ امرت سر (۱۹۱۸ء میں خلیفۂ رضا مولانا محمد شریف کوٹلوی نے جاری فرمایا۔)

(۵) ہفت روزہ اہل فقہ امرت سر (۱۳۲۴ھ میں جاری ہوا۔ عقائد اہل سنت کی ترجمانی میں پنجاب میں اِس کا اہم رول رہا ہے۔)

(۶) ماہ نامہ الرضا بریلی (صدر الشریعہ مولانا امجد علی اعظمی کے زیر اہتمام اور مولانا حسنین رضا کی ادارت میں ۱۳۳۸ھ میں جاری ہوا۔ کتبِ رضا کی سلسلہ وار اشاعت اِس کا اہم پہلو ہے۔)

(۷) ماہ نامہ انجمن نعمانیہ لاہور (انجمن نعمانیہ کے صدر ثانی مولانا شاہ محرم علی چشتی، امام احمد رضا سے قلبی وابستگی رکھتے تھے، دینی وقومی اور فکری معاملات میں رہ نمائی لیتے تھے۔)

(۸) ماہ نامہ السوادُ الاعظم مراد آباد (۱۳۳۸ھ میں خلیفۂ رضا مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی نے جاری فرمایا، اسلامی اُصولوں پر سیاسی رہ نمائی کی اور حمایتِ دین میں نگارشات کی اشاعت کا فریضہ انجام دیا ساتھ ہی دیابنہ اور آریاؤں کے اعتراضات کے بروقت جوابات شایع کیے۔)

(۹) ماہ نامہ تحفۂ حنفیہ پٹنہ (اِس کا اِجرا خلیفۂ رضا مولانا قاضی عبد الوحید فردوسی نے ۱۳۱۵ھ میں فرمایا، ادارت کے فرایض مولانا ابوالمساکین محمد ضیاء الدین نے انجام دیے، اس رسالے نے عقائد اہل سنت کی حمایت میں موثر کردار ادا کیا، امام احمد رضا کی درجنوں علمی و تحقیقی تصانیف کی باضابطہ اشاعت کی۔) [۳]

اِن رسائل و اخبارات نے اسلامی صحافت کو فروغ دیا، برصغیر میں انگریز کے زیر اثر وجود پانے والے لادینی نظریات کا دنداں شکن جواب دیا۔ لیکن افسوس کہ اپنوں کی بے اعتنائی نے اِن کی رگوں کو خونِ تازہ فراہم نہیں کیا، اِن میں کچھ تو کم مدت میں دم توڑ گئے اور بعض کافی آگے تک پہنچے اور ہندوستان میں اسلامی صحافت کی ایک مثال قائم کر گئے۔ اخبار دبدبۂ سکندری میں شائع ایک تحریر میں امام احمد رضا فرماتے ہیں:

''عوام میں اشاعتِ خیالات کا سہل تر ذریعہ اخبارات ہیں، بہ استثنا بعض وہ خود آزادی کے دل دادہ ہیں۔ بد مذہبی بلکہ لا مذہبی کے خیالات آئے دن شائع ہوں وہ نہ جھگڑا ہے نہ نفسانیت، مگر حق کی تائید اور اِس کے لیے اپنا کوئی صفحہ دینا جھگڑے میں پڑنا اور نفسانیت پر اڑنا ہے۔'' ۴

**حمایت دین کے لیے جذبۂ خیر:** اعلیٰ حضرت نے اخبارات کی اشاعت کا بنیادی مقصد دین کی اشاعت قرار دیا، معاصر اخبار الفقیہ امرت سر نے جب آپ سے قلمی تعاون مانگا تو قلمی تعاون کے ساتھ ہی مالی تعاون سے بھی نوازا، تنبیہ بھی فرمائی کہ دین کی اشاعت ہی محورِ نگاہ ہو، مولانا مقبول احمد مصباحی لکھتے ہیں:

> ''الفقیہ امرت سر'' اخبار کا اجرا ہوا۔ اخبار کے مدیر نے امام احمد رضا سے اس کی اعانت و ترقی کے لیے اپنی نگہِ عنایت کو منعطف کرنے کی درخواست کی۔ امام احمد رضا نے اپنے اہلِ خانہ سے بارہ افراد کو اِس کا سالانہ ممبر بنا دیا اور تین روپے سالانہ فی کس کے حساب سے ۳۶/روپے ارسال کر دیے۔ اور یہ صراحت بھی تحریر فرما دی کہ ''ہمارا یہ تعاون اخبار کے ساتھ اس وقت تک جاری رہے گا جب تک اخبار خالص اسلامی فکر و عقیدہ اور اہلِ سنت کے عقائد کی ترجمانی کرتا رہے گا۔ جوں ہی اس میں فرق آئے گا احمد رضا قلم کے ساتھ ساتھ اپنا ہاتھ بھی کھینچ لے گا۔'' ۵

عہد رضا کے اخبار دبدبۂ سکندری رام پور نے بھی حمایتِ دین کی غرض سے مخلصانہ

خدمت انجام دی۔ اِس اخبار نے فتنۂ ارتداد ''شدھی تحریک'' جسے فرقہ پرستوں نے اسلام کے خلاف بڑے خفیہ طریقے سے میدان میں اتارا تھی اُس کی سرکوبی میں اہم کردار ادا کیا، فتنۂ شدھی تحریک کو کچلنے کے لیے اعلیٰ حضرت کے حکم پر جماعت رضائے مصطفیٰ نے وہ سرگرمی دکھائی جو ہماری جماعت کی تاریخ کا نقشِ جمیل ہے۔ جماعت کی روداد اور ارکان کی داعیانہ سرگرمیوں کی پل پل کی رپورٹ دبدبۂ سکندری میں شایع ہوتی تھی۔ گویا متوسلینِ رضا نے فکرِ رضا پر اُسی دور میں عمل بھی کر دکھایا۔ یہ موضوع تحقیقی ورک کی احتیاج رکھتا ہے۔

**پیش منظر:** آج کیا ہم نہیں دیکھ رہے کہ اخبارات الا ماشاء اللہ کس طرح سے بے راہ روی کا شکار ہیں، اشاعتِ حق میں بعض ہی مخلص ہیں، اکثر مغربیت، جدیدت، لادینیت اور ماڈرنائزیشن سے مرعوب ہیں، اب تو اُردو صحافت بھی شفافیت سے عاری ہوتی جا رہی ہے۔ پھر یہ پہلو بھی لایق تردد ہے کہ صحافت پر اغیار چھائے ہیں جس کا سبب بھی ہماری اپنی بے اعتنائی اور لاپروائی ہے۔ ایسا نہیں کہ ہمارے یہاں اصحابِ قلم کی کمی ہے بلکہ باعثِ تردد یہ امر ہے کہ ہمارے اصحابِ قلم میں اخبارات کے لیے لکھنے کا رجحان کم ہے۔ شاید اس کی وجہ یہ ہو کہ اِس میں مالی فائدہ نہیں لیکن دین کی اشاعت اور مسلک حق کے فروغ کے لیے اِسے نظر انداز کرنا غیر دانش مندانہ بات ہے، اِس لیے میں آج یہاں موجود اربابِ علم و دانش سے عرض کروں گا کہ وہ نوجوان نسل کے اصحابِ قرطاس وقلم کی حوصلہ افزائی کریں، اُن میں اسپرٹ پیدا کریں کہ وہ موجودہ صحافت کے شانہ بشانہ مسلکِ حق کی اشاعت کے لیے سرگرمِ عمل ہو جائیں، اِس طرح فکرِ اعلیٰ حضرت کی اشاعت بھی ہوگی اور باطل فرقوں کے فریب سے قوم کے تحفظ کا سامان بھی ہوگا۔

آخری نکتہ یہ بھی پیش کیے دیتا ہوں کہ الحمدللہ! صحافت جس کا مقصد ترسیل و اَبلاغ ہے ہمارے یہاں ۱۴ رصدی پہلے سے اِس کا صالح نظام قائم ہے، اشاعتِ دین کا پورا نیٹ ورک اور دعوتِ حق کا معاملہ دراصل ہمارا کامیاب صحافتی محاذ ہے، مساجد کے منبر بھی دعوتِ حق کے لیے اہم

مقام ہیں، انھیں بھی اِسی رُخ سے دیکھا جاسکتا ہے،ہمیں قرآن مقدس نے جو یہ حکم دیا کہ: وَلْتَكُنْ مِّنْكُمْ اُمَّةٌ يَّدْعُوْنَ اِلَى الْخَيْرِ وَيَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ

''اور تم میں ایک گروہ ایسا ہونا چاہیے کہ بھلائی کی طرف بلائیں اور اچھی بات کا حکم دیں اور بری سے منع کریں، اور یہی لوگ مراد کو پہنچے''۶ (کنزالایمان)

اِس میں بھی ترسیلِ حق کی جو ترغیب ہے یہ دراصل دعوتِ دین کی غرض سے میڈیا کے درست استعمال پر ہمیں غور وفکر کی دعوت بھی ہے۔

**ضرورت ہے کہ:** صحافت کے تمام ذرائع اشاعتِ مسلک کی نیت سے بروے کار لائے جائیں، مشہور مَقولہ ہے: شرابِ کہن در جامِ نو...... شراب وہی رہے جو ہمیں اَسلاف سے ملی، لیکن پیمانے جدید تقاضوں کے اعتبار سے بدلے جاتے رہیں، دائرۂ شرع میں رہ کر صحافت کے میڈیم اشاعت دین وسنیت کے لیے استعمال میں لائیں۔ آج جنگیں میزائل وبموں سے لڑی جارہی ہیں ہم شمشیر وسناں سے اپنا دفاع کریں گے تو مٹا دیے جائیں گے، اِس لیے ضروری ہے کہ فروغِ اہل سنت کے لیے فکرِ رضا کی رہ نمائی میں انٹرنیٹ، سٹیلائٹ اور پرنٹ میڈیا کے استعمال سے صالح انقلاب برپا کریں

ع بے محنتِ پیہم کوئی جوہر نہیں کھلتا

ضرورت اِس بات کی ہے کہ امام احمد رضا کے افکار پر عمل کر کے قوم کی صحیح رہ نمائی اور فکری تربیت کی جائے، ذرائع اَبلاغ کا استعمال اسلام کی اشاعت کے لیے کیا جائے تو فکر کے گلستاں میں بہار آجائے گی اور عقیدہ وایمان تازہ ہو اٹھیں گے:

رکھتا ہے اب تک مے خانۂ مشرق
وہ مے کہ جس سے روشن ہو اِدراک

☆☆☆

**حواشی وحوالہ جات:**

(۱) فتاویٰ رضویہ، ج ۱۲، ص ۱۳۴

(۲) یہودی پروٹوکول، بہ حوالہ ماہ نامہ ضیائے حرم لاہور جولائی ۱۹۷۲ء

(۳) یہ فہرست مولانا عبدالسلام رضوی کے تحقیقی مقالہ ''عہد رضا میں وابستگان رضا کی صحافتی خدمات'' مشمولہ یادگار رضا ممبئی ۲۰۰۹ء سے لی گئی ہے تفصیل مقالہ میں دیکھیں۔

(۴) کلیات مکاتیب رضا، دوم، ص ۳۴۵

(۵) مہمان اداریہ ماہ نامہ اشرفیہ مبارک پور مئی ۲۰۰۶ء، ص ۳، بہ حوالہ کلیات مکاتیب رضا

(۶) سورۃ آل عمران: ۱۰۴

محمد حنیف خاں رضوی بریلوی
صدر المدرسین جامعہ نوریہ رضویہ بریلی شریف

⊙

# رضویات کے فروغ واستحکام کے لیے چند تجاویز

امام احمد رضا قدس سرہ کے افکار ونظریات کی اشاعت ایک صدی سے ہوتی آرہی ہے اور امت مسلمہ کو ان کی تعلیمات کے سلسلے میں مختلف ذرائع سے روشناس کرایا جارہا ہے لیکن امام اہل سنت کے پیغام کو جس انداز سے پیش کرکے اپنوں اور غیروں تک پہنچانا ضروری تھا وہ کما حقہ نہ ہوسکا۔ میں یہ نہیں کہتا کہ کچھ نہیں ہوا، الحمد للہ بیس پچیس سال کے عرصہ میں رضویات کے فروغ کا سلسلہ وہاں تک پہونچ گیا جس کا وہم وگمان بھی نہیں تھا اور اب حال یہ ہے کہ ہماری جماعت کا ماہنامہ ہو یا سالنامہ، ہفتہ روزہ ہو یا پندرہ روزہ، کم از کم ایک مقالہ تو رضویات کے تعلق سے ضرور شائع کرتا ہے اور ہر سال درجنوں مستقل کتابیں منظر عام پر آجاتی ہیں، حتیٰ کہ اب یہ سلسلہ اس منزل پر پہونچ گیا ہے کہ کوئی شخص ان کے ناموں کا احاطہ کرنے بیٹھے اور مقالات ومضامین کی فہرست تیار کرے تو برسوں کوشش کرنا ہوگی، سیدنا امام احمد رضا کے تعلق سے کتابیں اور مقالات ہزاروں کی گنتی میں ہیں، لیکن یہ سب منتشر اور غیر مرتب ہیں اور محنت اور کوشش کے اعتبار سے افادیت اقل قلیل۔

اس کی واحد وجہ یہ ہے کہ آج تک کوئی ایسا تنظیمی ڈھانچہ تیار نہ ہوسکا جس میں بالغ نظر مصنف ومحقق، مفکر ومدبر اور مختلف زبانوں کے ماہرین موجود ہوتے، ساتھ ہی اہل ثروت کی ان کو مکمل پشت پناہی حاصل ہوتی، موجودہ صورت حال یہ ہے کہ کہیں اہل ثروت ہیں تو محقق نہیں اور کہیں بالغ نظر محقق ومصنف ہیں تو اہل ثروت ندارد۔

ہندو پاک بلکہ عالمی سطح پر درجنوں ادارے فروغ رضویات کے لیے کمر بستہ ہوئے اور ہورہے ہیں، سیکڑوں کتابیں لکھی گئیں اور لکھی جارہی ہیں لیکن مکمل نظم ونسق کے ساتھ یہ کام اسی وقت انجام پاتا جب پہلے غور وفکر کے بعد اس عنوان کا خاکہ تیار کیا جاتا، پھر ارباب علم ودانش اور ماہرین فکر وفن بحث وتمحیص کے بعد اس کو آخری شکل دیتے، اس کے بعد ارباب بست وکشاد اس کے لیے بجٹ کی فراہمی میں کوئی کسر نہ اٹھا رکھتے، اس طرح اہل ثروت اور ارباب علم وفضل دونوں کے اتحاد واتفاق اور تال میل سے کوئی ادارہ وجود میں آتا جس میں عصری تقاضوں کی تکمیل کے ساتھ کا آغاز ہوتا تو جتنا سرمایہ آج تک فروغ رضویات میں صرف ہوا اور ہورہا ہے اس کے چوتھائی حصے سے ایسا پائیدار کام ہوجاتا جس کو صدیوں نہ بھلایا جاتا، لیکن ہماری جماعت کا انداز فکر اور طریقہ کار کچھ اور ہی ہے، اکثر جگہ نمود ونمائش، پروپیگنڈہ، دینی مقاصد میں شہرت پسندی، دنیوی مفاد کا غلبہ جیسے عناصر اس طرح درآئے ہیں کہ اب خلوص نیت سے کام کرنے والے بھی مشکوک نظر آتے ہیں، اس کی خاص وجہ یہی ہے کہ جو کام تنظیمی سطح پر ہونا تھا اس کو شخصی طور پر کیا جارہا ہے اور شخصیات کے لیے دشواریاں ہر دور میں رہی ہیں، جو حضرات اجتماعی اور تنظیمی سطح پر کام کرنا چاہتے ہیں، خلوص اور جذبہ دینی بھی رکھتے ہیں ان کے لیے سرمایہ کا فقدان ایک بنیادی رکاوٹ ہے۔

اس پس منظر میں پیش منظر کی جانب توجہ مبذول کرانے کے لیے یہ چند سطور سپرد قرطاس ہیں:

امام احمد رضا کی تصانیف ایک ہزار کے قریب بتائی جاتی ہیں بلکہ اس سے بھی زیادہ، لیکن اب تک منظر عام پر آنے والی ڈھائی سو سے زیادہ نہیں، بعض حضرات نے تصانیف کی فہرستیں بھی تیار کی ہیں اور ناموں کی نشاندہی کے ساتھ یہ تعداد چھ سو اور آٹھ سو تک پہنچائی ہے بلکہ بعض نے نو سو تک شمار کرائی ہیں لیکن کوئی فہرست اب تک جامع مانع مرتب نہ ہوسکی، حضرت مصنف نے بعض کتابوں کے نام دو دو بھی رکھے ہیں بلکہ بعض کے تین نام بھی ہیں اور شمار کرانے والے ہر نام کو علاحدہ مستقل تصنیف کی شکل میں پیش کرتے ہیں۔ اس طرح کتابوں کی فہرست تو لمبی ہوجاتی ہے لیکن محققین اور ریسرچ اسکالروں کے لیے دردِ سر بن جاتی ہے۔

مثلاً ''الامن والعلیٰ'' نامی کتاب کا دوسرا نام ''اکمال الطامه'' اور ضمنی رسالہ کا نام ''منیة اللبیب'' ہے، تصنیف ایک ہے اور نام تین، فہرست سازی کرنے والے سب کو علاحدہ علاحدہ شمار

کر رہے ہیں۔

اسی طرح "سبحان السبوح" کا دوسرا نام "دوصد تازیانہ برفرق جہول زمانہ" ہے، فہرستوں میں دو کتابیں علاحدہ علاحدہ شمار کی گئی ہیں۔ لہٰذا آج تک فہرست بھی مکمل نہ ہوسکی، پھر آگے کی کیا شکایت۔ دوسرا مرحلہ اصل کتابوں کی تلاش اور ان کو منظر عام پر لانے کا تھا، انفرادی کوششیں بہت ہوئیں اور ہو رہی ہیں، کامیابی بھی ملی لیکن کوشش کرنے والوں کا جو ہدف تھا وہ کوسوں دور کی بات ہے۔ ایک ہزار میں ڈھائی سو کتابوں کا منظر عام پر آنا جماعت اہل سنت اور سواد اعظم کے لیے لمحہ فکریہ ہے۔

راقم الحروف کی ناقص رائے میں مندرجہ ذیل امور پر فوری توجہ کی ضرورت ہے ورنہ مزید وقت گزر جانے پر پشیمانی اور افسوس میں اضافہ ہی ہوگا۔

(۱) ارباب بست وکشاد اور اہل ثروت، بالغ نظر علما اور ماہرین رضویات کی سرپرستی میں امام اہل سنت کی ان تصانیف کی تلاش، جستجو میں ہندو پاک کا دورہ کریں اور ہر قیمت پر اس دینی وملی ذخیرہ کو حاصل کریں۔

(۲) کم از کم بیس افراد پر مشتمل دانش وروں اور ریسرچ اسکالروں کی ایک ٹیم تشکیل دیں جو موجودہ تصانیف کو عصری تقاضوں کے پیش نظر جدید طرز پر مرتب کریں اور حسن صوری ومعنوی کے ساتھ ان کو شائع کیا جائے۔

(۳) امام احمد رضا نے جن درسی اور غیر درسی کتابوں پر حواشی تحریر فرمائے ہیں ان کو صاف کر کے اصل کتابوں کی ان عبارتوں کے ساتھ شائع کریں جن پر حواشی قلم بند فرمائے ہیں۔

(۴) تمام تصانیف کا مکمل سیٹ مع حواشی خواہ پچاس جلدوں میں ہو یا سو جلدوں میں ایک ساتھ شائع کیا جائے اور ہندو پاک کی تمام چھوٹی بڑی لائبریریوں میں بلا قیمت اپنے خرچ پر پہنچایا جائے۔

(۵) تمام تصانیف عربی زبان میں منتقل کرائی جائیں اور عرب دنیا کی لائبریریوں میں پہنچائی جائیں۔

(۶) جن تصانیف کی اشاعت انگلش وہندی زبان میں ضروری سمجھی جائے ان کا ان زبانوں میں ٹرانسلیشن کیا جائے۔

(۷) اصل کتابیں علما وطلبہ کے لیے باقی رہیں لیکن عمومی افادہ واستفادہ کے لیے یہاں ہندو پاک میں ترجمہ ضروری ہے، لہٰذا جو ترجمے ہو چکے ہیں ان پر ماہرین سے نظر ثانی اور اصلاح کرائی جائے اس کے

بعد ان کی اشاعت ہو۔

(۸) کتابیں جو بھی شائع ہوں ان کی تصحیح اعلیٰ پیمانے پر ہو۔

(۹) امام اہل سنت پر اب تک جو کچھ لکھا گیا اس کو یکجا کیا جائے اور مکمل مواد یکجا کرنے کے بعد حضرت پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد مجددی علیہ الرحمہ کا بنایا ہوا خاکہ ''دائرہ معارف امام احمد رضا'' سامنے رکھا جائے اور اس میں حذف واضافہ کے بعد جملہ عنوانات پر بھرپور معلومات فراہم کی جائیں اور ہر موضوع پر مستند معلومات کے ساتھ امام موصوف کی سیرت وسوانح، حیات وخدمات اور ملی ودینی کارناموں کو قید تحریر میں لایا جائے اور مختلف زبانوں میں ان کی اشاعت ہو۔

(۱۰) ''مسلک اعلیٰ حضرت کیا ہے'' اس سلسلہ میں ایک تفصیلی کتاب کم از کم پانچ ارباب علم وفضل سے لکھوائی جائے اور وہ ہندو پاک کے کم از کم پانچ سو علمائے کرام اور مفتیان عظام کی تائیدات سے مزین ہوتا کہ اس موضوع پر پھر کوئی حرف زنی نہ کر سکے اور جو اس نعرہ سے متفق نہیں ہیں ان کے لیے بھی شرح صدر کا سامان ہو سکے، بلکہ جن کو مسلک اعلیٰ حضرت کی صحیح حدود معلوم نہیں ہیں وہ بھی اس کو جان لیں کہ مسلک کا اطلاق کن امور پر ہوتا ہے اور ان کی مخالفت مسلک سے خروج کا سبب کب بنتی ہے۔

تلک عشرة كاملة

یہ کامل دس تجاویز ہیں، باقی ارباب علم ودانش کے مشورہ سے ان میں اضافہ بھی ہو سکتا ہے۔

○ ○ ○

عبدالمجید سرور
ایڈیٹر سرور ٹائمز، مالیگاؤں

⊙

# مولانا احمد رضا خان اور اقتدارِ باطل

عبدالمجید سرور مالیگاؤں کے متوطن تھے۔ دارالرشاد سرائے میز اعظم گڈھ اور ندوۃ العلما لکھنؤ کے تربیت یافتہ تھے۔ جماعت اسلامی سنٹرل باڈی کے رکن رکین تھے۔ ہفت روزہ 'سرور ٹائمز' مالیگاؤں کے ایڈیٹر تھے۔ شعر وادب اور تقریر و تحقیق سے خاصا شغف تھا۔ امام احمد رضا کی ذات، خدمات، افکار، نظریات کے گہرے مطالعہ کے بعد انہوں نے یہ مضمون لکھا۔ ۱۹۹۹ء میں لکھا گیا یہ مضمون اب تک نہیں چھپا۔ ڈاکٹر محمد حسین مشاہد رضوی کے توسط سے یہ گراں قدر نادر مضمون ہمیں دستیاب ہوا ہے۔ ہم ان کے شکریہ کے ساتھ پہلی بار ہم یہاں شائع کرتے ہیں۔ واضح رہے مضمون نگار کا وصال ۲۰۰۱ء کے بعد ہوگیا۔ گویا یہ تحریر عبدالمجید سرور کی آخیر عمر کی ہے۔ (شمس مصباحی)

عمر کی ابتدائی منزلیں تھیں، بسم اللہ خوانی ہو چکی تھی، ہمارے محلے موتی تالاب میں بڑی تعداد میں ہندوستانی قریشی رہتے تھے۔ میرے شب و روز انہیں کے درمیان گزرتے تھے۔ شہر بہت چھوٹا سا تھا۔ چند گلیوں، چند راستوں اور چند محلوں پر مشتمل۔ ہماری گلی ختم ہوتے ہی کھیت شروع ہو جاتے تھے، جس میں بوائی ہوتی تھی، فصل لہلہاتی تھی۔ بجلی آ چکی تھی، لیکن اسے شیطانی چرخا کہا جاتا تھا۔ اس لیے اس کا استعمال عام نہیں ہوا تھا۔ اس زمانے میں گلی کے قریشیوں کے بچے، اسلام پورہ کی دوست

محمد مسجد میں قرآن پڑھنے جاتے تھے، اکثریت ان پڑھ تھی، پرائمری اسکول اور مدارس نہ تھے، جو تھے، ان میں والدین بچوں کو داخل کرانے سے خائف رہتے تھے، قرآن پڑھانا بڑی برکت، سعادت اور کامرانی کی بات سمجھی جاتی تھی۔ خط آجاتا تھا، تو اس کا پڑھنے والا نہیں ملتا تھا۔ جو گنے چنے لوگ اردو خوانی میں معمولی شُد بُد رکھتے تھے، ان کو منشی کہا جاتا تھا۔ انہیں سے خط پڑھانے کی کوشش کی جاتی تھی اور وہ بے چارہ منشی اٹک اٹک کر کچھ صحیح بہت کچھ اٹکل سے خط پڑھ دیتا تھا۔ تعلیم عام نہ تھی۔

یہ اس زمانے کی بات ہے، میں بھی قریش برادری کے ان بچوں کے ساتھ حاجی دوست محمد کی اس مسجد کے مدرسہ میں قرآن پڑھنے جایا کرتا تھا۔ آج بھی اس کی دھندلی یادیں میرے ذہن سے لپٹی ہوئی ہیں۔ اس کے بعد مجھے وہاں جانے سے روک دیا گیا اور مدرسہ بیت العلوم میں بھیجا جانے لگا، میں نے وجہ معلوم کرنے کی کوشش کی کہ ایسا کیوں کیا گیا؟ میرے بچپن کے ساتھی اب بھی اسی مدرسے میں پڑھنے جایا کرتے تھے، میرا ان کا ساتھ چھوٹ گیا تھا، اس کا مجھے بڑا صدمہ تھا، اس وقت مجھے اتنا ہی معلوم ہوسکا کہ وہ رضائیوں کا مدرسہ تھا، میرے ننھے سے ذہن میں خیال کی کونپل پھوٹی ''رضائی کوئی الگ مخلوق ہے، جس سے ہمیں بچنا چاہیے۔''

زندگی میں پہلی بار مجھے لفظ رضائی سے آگاہی ہوئی۔ پھر تعلیم کا سلسلہ بیت العلوم، انگلو اردو ہائی اسکول، ندوۃ العلماء لکھنؤ، مدرسۃ الاصلاح (سرائے میر) اور استاذ محترم علامہ عبدالمجید نعمانی تک چلا۔ ایک علمی، ادبی، تحقیقی ذہن بنا، لیکن مطالعہ کا سلسلہ یک طرف چلا۔ ایسے علما اور مصنفین کی کتابیں پڑھتا رہا، جن کے یہاں مولانا احمد رضا خاں کا ذکر تک نہیں آتا تھا۔ مواعظ میں ایک دوسرے کے خلاف شدت کے جذبات سننے میں آئے تھے، میں کبھی مولانا احمد رضا خاں کی طرف رجوع نہیں ہوسکا۔ مولانا ماہر القادری سے میرے مراسم تھے، وہ مجھے بہت عزیز رکھتے تھے، میری تحریروں کی ادبی حیثیت، میرے مضامین، میری غزلوں میں تنقیدوں کو سراہتے تھے، ان کا یہ جملہ میری طویل ادبی وعلمی زندگی کا اثاثہ ہے، انہوں نے ایک بار مجھے لکھا'' آپ ایک بیدار مغز نقاد، قابل قدر محقق اور دلیر صحافی ہیں۔'' آخر وقت تک فاران مجھے بھیجتے رہے۔ ۱۱رمئی ۱۹۷۸ء کو جب حجاز کے ایک مشاعرے میں انہوں نے اپنی جان جان آفریں کے سپرد کردی، تو اللہ تعالیٰ نے ۱۹۴۵ میں انہوں نے جوتمنا کی

تھی، اسے قبول کرلیا تھا، انہوں نے دھولیہ کے طرحی آل انڈیا مشاعرے کے مقطع میں پڑھا تھا۔

'میں دیکھنے میں یہاں ہوں ماہر مگر مرا دل حجاز میں ہے اور اردو ادب کا یہ کوہِ علم و وقار، شریعت واسلام کا شیدا جدہ سے جنت المعلیٰ میں ہمیشہ کی ہمتیں کے لیے جذب ہوگیا۔ ان کی وفات کے بعد بھی ان کے برادر محترم مسرور حسین صاحب نے ترسیل کا سلسلہ جاری رکھا۔' اسی فاران میں ماہر القادری نے ایک بار مولانا احمد رضا خان کے بارے میں لکھا۔

''مولانا احمد رضا خان دینی علوم کے جامع تھے، یہاں تک کہ ریاضی میں بھی دستگاہ رکھتے تھے۔ دینی علم وفضل کے ساتھ ساتھ شیوہ بیان شاعر بھی تھے، ان کو یہ سعادت حاصل ہوئی کہ مجازی راہِ سخن سے ہٹ کر صرف ''نعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم'' کو اپنے افکار کا موضوع سخن بنایا۔ مولانا احمد رضا خان کے چھوٹے بھائی مولانا حسن خاں بڑے خوشگوار شاعر تھے اور مرزا داغ سے نسبت تلمذ رکھتے تھے، مولانا احمد رضا کی نعتیہ غزل کا یہ مطلع۔

وہ سوئے لالہ زار پھرتے ہیں
تیرے دن اے بہار پھرتے ہیں

جب استاد مرزا داغ کو حسن بریلوی نے سنایا، تو داغ نے بہت تعریف کی اور فرمایا کہ مولوی ہوکر ایسے اچھے شعر کہتا ہے۔ (ماہنامہ فاران، کراچی، (پاکستان) ستمبر ۱۹۷۳ء، ص: ۴۴-۴۵)

مولانا ماہر القادری کی یہ وہ تحریر تھی، جس نے پہلی بار سوچنے پر مجبور کیا کہ کہیں ایسا تو نہیں کہ سنی سنائی باتوں میں آکر میں نے مولانا احمد رضا خاں کی علمی، شعری، ادبی، روحانی حیثیت کے بارے میں کوئی مطالعہ نہیں کیا ہے؟ اس کے بعد سے مسلسل میں اس کوشش میں رہا کہ مولانا کو پڑھوں لیکن مشکل یہ تھی کہ جس حلقے سے میرا تعلق تھا، وہاں ان کی کتابوں کا ملنا جوئے شیر لانا تھا، چند سال قبل بھیونڈی سائی نگر کے ایک دوست کے تعاون سے مولانا کے افکار، نظریات، تصورات اور خیالات اور ان کی علمی ادبی کتابوں کو دیکھنے کا موقع ملا، جواب بھی جاری ہے۔

مطالعہ کے دوران یہ حیرت انگیز انکشاف ہوا کہ مولانا احمد رضا خان تصنیف وتالیف کے میدان کے بھی شہ سوار تھے، تحقیق، تدقیق، تبحرِ علمی اور کثرتِ تصنیف اور موضوعات کے تنوع لیکن

تمام تصنیفات کا رخ خدا اور اس کے رسول (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کی جانب یک طرفہ ہے، بلاشبہ اس لحاظ سے مولانا جینئس عبقری اور نابغہ میں شمار کیے جائیں گے۔ ایک اندازے کے مطابق مولانا نے ایک ہزار کتابیں لکھی ہیں۔ یہ کتابیں تفسیر، حدیث و اصول حدیث، عقائد و کلام، فقہ، اصول فقہ، لغتِ فقہ، فرائض، تجوید، تنقیدات، تصوف، اذکار، اوفاق، اخلاق، تاریخ، سِیَر، مناقب، فضائل، ادب، نحو، لغت، عروض، زیجات، جبر و مقابلہ، مثلث، ارثما طیقی۔ لوگارثم، توقیت، نجوم، حساب، ہیئت، ہندسہ، ریاضی، فلسفہ، منطق اور دیگر معلوم موضوعات پر مبنی ہیں۔ پھر ایک ایک موضوع پر متعدد تصانیف و تالیفات میں اس کا حصار کیا گیا۔ مولانا احمد رضا خاں کو دنیا کی کئی معلوم اور بڑی زبانوں پر قدرت، دستگاہ اور تصنیفی و تحریری عبور حاصل تھا۔ چنانچہ عربی، فارسی، اردو، عرب اردو، فارسی، فارسی اردو، عربی فارسی اردو، زبانوں پر مولانا کی کتابیں مشتمل ہیں۔ اس کے علاوہ مولانا کے کارناموں پر ١٠٠ ر کے قریب کتابیں بھی لکھی گئی ہیں۔

اسی مطالعہ کے دوران یہ حقیقت بھی منکشف ہوئی کہ مولانا احمد رضا خان اسلامی دنیا میں اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کے نام سے مشہور ہیں۔ ان کے مورثِ اعلیٰ قندھار (کابل) کے ایک سرکردہ قبیلے کے ایک پٹھان سعید اللہ خان تھے، جو مغل دور میں لاہور آئے اور باوقار عہدوں پر فائزہ ہوئے۔ لاہور کا شیش محل انہیں کی جاگیر تھا۔ لاہور سے شش ہزاری عہدے پر دہلی منتقل ہوئے۔ ان کے ایک بیٹے کو جن کا نام سعادت یار خان تھا۔ انہیں حکومت مغلیہ نے جنگی مہم سر کرنے کے لیے روہیل کھنڈ بھیجا تھا۔ فتح کے بعد ان کا انتقال وہیں ہوا۔ ان کے تین بیٹے میں سے ایک کاظم خان بریلی آئے، کچھ دن حکومت کے بعض اہم عہدوں پر ذمے داریاں انجام دیں اور ترک دنیا کر کے بریلی میں سکونت اختیار کر لی۔ کاظم علی خاں بدایوں کے تحصیلدار انہی اعظم خاں کے بیٹے تھے جن کے پاس دو سو سواروں کا دستہ تھا۔ انہیں جاگیر میں آٹھ گاؤں ملے تھے۔ ان کے بیٹے رضا علی خاں (متوفی ١٢٨٢ھ) روہیل کھنڈ کے بزرگ علما میں شمار کیے جاتے تھے، انہی کے زمانے میں اس خاندان میں حکمرانی کا دور ختم ہوا۔ فقر و درویشی کا رنگ غالب آیا۔ ان کے صاحبزادے مولانا نقی علی خان (متوفی ١٢٩٧ھ) علوم ظاہری و باطنی سے متصف جلیل القدر عالم تھے، آپ صاحب تصنیف بزرگ تھے، اعلیٰ

حضرت مولانا احمد رضا خان فاضل بریلوی انہی مولانا نقی علی خان کے صاحبزادے تھے۔ ان کی ولادت بریلی میں دس شوال ۱۲۷۲ھ بمطابق ۱۴ر جون ۱۸۵۶ء کو ہوئی۔ ولادت کی ہجری تاریخ اس آیت کریمہ سے مستخرج ہوتے ہیں۔ اولئک کتب فی قلوبھم الایمان ایدھم بروح منه۔ یہ ہیں وہ لوگ اللہ تعالیٰ نے جن کے دلوں میں ایمان نقش فرمادیا ہے اور اپنی طرف کی روح سے ان کی مدد فرمائی ہے۔

میرا تعلق مسلمانوں کی اس نسل سے ہے جس نے ہوش سنبھالا، لکھنے پڑھنے کی شُد بُد پائی تو نیاز فتحپوری کی فن ویزداں کے تصورات اور نیاز کے سحر نگار قلم کے اثر میں آگئے۔ پروفیسر شوکت ہزاروی، سید اختر علی تلہری اور علی اختر حیدر آبادی کے فلسفۂ دہریت نے ہمیں اپنے دینی ماحول سے جدا کر دیا۔ یہی وہ زمانہ تھا، جب کائنات کی مادی تعبیر، جدلی مادیت کے نظریات، نئی نسل کو متاثر کر رہے تھے۔ روس ایک طاقتور اسٹیٹ کی صورت میں ان مادہ پرستانہ نظریات کی عملی تعبیر قائم کرنے کی کوشش کر رہا تھا اردو ادب میں میں ترقی پسندی کا غلغلہ عام تھا اور نئی نسل اسے ہی علم وہوش مندی سمجھنے لگی تھی اور اپنے آبائی دین اور اس کے اثرات سے آزاد ہو رہی تھی۔ میں بھی چند سال ان کاذب نظریات کا اسیر رہا اور میری اسارت اس وقت ختم ہوئی، جب میں مولانا سید ابوالاعلیٰ مودودی کے استدلالی قلم اور صاف واضح نثری سرمائے سے آگاہ ہوا اور مولانا کی کتاب 'تنقیحات' میں 'تجدد کا پائے چوبیں' کے عنوان سے نیاز فتحپوری کے افکار کا تعاقب دیکھا۔ یہی وہ مضمون تھا، جو مجھے دوبارہ اپنی بنیادی اسلامی شناخت کی طرف واپس لایا اور ہمیں سوچنے پر مجبور کر دیا کہ یہ جو ہم پر مسلمان کی چھاپ لگی ہے آخر وہ ہے کیا؟ اس کے بعد مولانا مودودی کی کتابیں یکے بعد دیگرے پڑھتا چلا گیا اور اپنے مسلمان ہونے پر پورا انشراح صدر حاصل ہو گیا۔ اسلام کے بارے میں معذرت خواہی کا رویہ ہم نے ترک کر دیا۔ اسی زمانے میں جب مطالعہ کا سلسلہ جاری تھا، مولانا ابوالاعلیٰ مودودی کی یہ تحریر مولانا احمد رضا خان صاحب کے تعلق سے پڑھی اور ذہن میں روشنی کا جھماکا ہوا اور مولانا احمد رضا خان کے علمی کارناموں کو جاننے کی مزید جستجو ہوئی۔ مولانا مودودی لکھتے ہیں:

"مولانا احمد رضا خان صاحب کے علم وفضل کا میرے دل میں بڑا احترام ہے، فی الواقع وہ

علوم دینی پر بڑی نظر رکھتے تھے اور ان کی اس فضیلت کا اعتراف، ان لوگوں کو بھی ہے، جو ان سے اختلاف رکھتے ہیں؟

ذہن و مزاج میں شاعری، ادب، تحقیق اور صحافت سے مناسبت تھی۔ تقریباً ۱۹۴۳ء سے میں نے لکھنا بھی شروع کر دیا تھا، اسی زمانے میں جماعتِ اسلامی کے حلقے سے افتخار اعظمی صاحب بڑے توانا اور اسلوب بیان کے ساتھ اور اسلام کے حلقے میں نمایاں ہوئے، افتخار صاحب کے تنقیدی ادبی مضامین اسلامی ادب میں اضافہ کی حیثیت رکھتے ہیں ادب کو کلمہ پڑھانے کی جو تحریک ادب اسلامی نے جاری کی تھی۔ افتخار اعظمی صاحب کے ان عظیم ناقدوں میں تھے، اردو کے قدیم نعتیہ کلام کا جائزہ انہوں نے ''ارمغان حرم'' کے عنوان سے لیا ہے۔ اس میں انہوں نے مولانا احمد رضا خاں کے بارے میں لکھا ہے۔

''احمد رضا بریلوی کے مسلک سے اختلاف ممکن ہے۔ لیکن اس میں شک نہیں کہ وہ غیر معمولی ذہین متبحر عالم تھے، وہ عالم دین کی حیثیت سے زیادہ مشہور ہوئے، ان کی شاعرانہ تخلیقات کی طرف کم توجہ دی گئی۔ حالاں کہ ان کا نعتیہ کلام اس پایہ کا ہے کہ انہیں طبقۂ اول کے نعت گو شعرا میں جگہ دینی چاہئے۔ انہیں بیان اور زبان پر پوری قدرت حاصل ہے۔ ان کے یہاں تصنع اور تکلف نہیں۔ چوں کہ رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم سے انہیں بے پناہ عقیدت و محبت تھی۔ جس کی وجہ سے ان کا کلام شدتِ احساس کے ساتھ خلوص جذبات کا آئینہ دار ہے۔ (ص:۴۱)

اس طرح مولانا احمد رضا خاں صاحب سے مزید ذہنی قربت ہوئی۔ دوری اور اجتناب کی کیفیت قریب قریب ختم ہوگئی۔ اب تک مولانا کے بارے میں میرے جو خیالات تھے وہ مزید تبدیل ہو چکے تھے، لیکن اجنبیت پھر بھی باقی رہی۔ ابتدائے زندگی سے اپنے ماحول کے باعث جو بے رغبتی پیدا ہوئی تھی، وہ بنی ہوئی تھی، عین انہی دنوں سید ابوالاعلیٰ مودودی کے پرسنل اسسٹینٹ ملک غلام علی صاحب، جو خود بھی زبردست عالم تھے، قدیم و جدید علوم پر عبور رکھتے تھے۔ بعد میں جنرل ضیاء الحق کے زمانے میں انہیں عدالت کا جج بھی نامزد کیا گیا تھا۔ کی رائے پڑھنے میں آئی، ملک غلام علی نے لکھا ہے:

''حقیقت یہ ہے کہ مولانا احمد رضا خاں صاحب کے بارے میں اب تک ہم لوگ سخت غلط فہمی میں مبتلا رہے ہیں۔ ان کی بعض تصانیف اور فتاویٰ کے مطالعہ کے بعد میں اس نتیجہ پر پہنچا ہوں کہ جو علمی گہرائی، میں نے ان کے یہاں پائی وہ بہت کم علما میں پائی جاتی ہے اور عشق خدا اور عشق رسول تو ان کی سطر سطر سے پھوٹا پڑتا ہے۔ (ہفت روزہ شہاب لاہور، ۲۰؍نومبر ۱۹۶۲)

اپنے گھر میں میں نے مولانا شرف علی تھانوی اور ان کی بہشتی زیور کا بہت زیادہ ذکر اپنے بزرگوں سے سنا تھا اور یہ تمام بزرگ دینی علم وفضل اور ان پر عمل کرنے میں ممتاز تھے، بڑے حافظ جی کے خانوادے کے لوگ تھے بعد میں میرے بڑے ماموں حافظ محمد یوسف، حافظ محمد غفران، حاجی محمد شفیع، حاجی محمد صدیق یہ اب بھی بقید حیات نہیں ان سبھوں نے اپنے اسلاف کے علم وفضل کا یہ معیار قائم رکھا تھا اور آج مولانا ظل الرحمٰن جیسا نوجوان اپنے بزرگوں کی اس شمع کو ہاتھ میں لیے امامت اور پیشوائی کے منصب پر فائز ہونے جارہا ہے۔ ایسے گھرانے میں دین کا چرچا جہاں عام رہا ہے، وہاں مولانا اشرف علی تھانوی اور ان کی بہشتی زیور کا بھی چرچا رہا ہے۔ انہی مولانا اشرف علی تھانوی نے مولانا احمد رضا خاں کے بارے میں اپنی رائے ظاہر کرتے ہوئے لکھا ہے:

''میرے دل میں احمد رضا کے لیے بے حد احترام ہے، وہ ہمیں کافر کہتا ہے لیکن عشق رسول کی بنا پہ کہتا ہے کسی اور غرض سے تو نہیں کہتا۔''

مولانا احمد رضا خان کے بارے میں یہ ان علما ادیبوں شاعروں اور ناقدوں کی رائے تھی۔ ذہنی وفکری نظریاتی، علمی وادبی طور پر جن سے میری ذہنی قربت تھی۔ جن کی اصابت رائے کا میں قائل تھا، جن کی علمی، ادبی، دینی کوششیں میرے لیے قابل تقلید وعمل تھیں۔ اس لیے میں نے سب سے پہلے اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کی شاعری اور نثر کا مطالعہ شروع کیا اور جوں جوں مطالعہ آگے بڑھتا جاتا تھا مجھے محسوس ہوتا تھا کہ میرے اندر بھی علمی، ادبی، لسانی طور پر اضافہ ہو رہا ہے۔ مولانا احمد رضا کی نعتیہ شاعری کے مطالعہ سے پہلے نعتیہ شاعری کے بارے میں میری رائے تھی کہ ایسی شاعری کرنے سے بہتر ہے کہ شاعر تسبیح لے اور سو بار درود شریف پڑھ لیا کرے کم سے کم ثواب تو ملے گا۔ رسول عربی صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں افراط وتفریط سے محفوظ رہے۔ لیکن مولانا احمد رضا خاں کی

سنبھلی ہوئی، مگر والہیت سے بھرپور نعتیہ شاعری کے مطالعہ کے بعد میری نظر میں نعتیہ شاعری اور اس کا فنی علو بڑھتا چلا گیا۔

جیسے جیسے مولانا احمد رضا خاں کے افکار وخیالات کا مطالعہ بڑھتا گیا۔ دل میں مولانا کی عظمت کا احساس جاگزیں ہوتا گیا۔ مولانا احمد رضا خاں ایک عہد آفریں شخصیت کا نام ہے۔ جس کے علم، جس کے قلم، جس کی فکری یلغار نے اسلام کے گرد سے اٹے ہوئے ماضی کو ایک نئے، روشن اور تابناک حال سے جوڑنے کا مجددانہ کارنامہ انجام دیا۔

مولانا احمد رضا خاں کا اسلوب نگارش اپنے وقت کی نہایت تازہ کار اردو زبان سے تھی، یہ وہ پرکشش اسلوب تھا جو روزمرہ اور محاورہ سے بھرا ہوا تھا۔ اس کے علاوہ مولانا جس موضوع پر بھی قلم اٹھاتے تھے، اس کے ایک ایک گوشے اور شوشے کو باریک سے باریک نکتے کو اس طرح روشنی میں لے آتے تھے کہ اشتباہ باقی ہی نہیں رہنے پاتا تھا۔ مولانا کا اپنا ایک سیاسی نقطۂ نظر بھی تھا۔ وہ دین اور سیاست میں فرق وامتیاز کے قائل نہ تھے، بلکہ سیاست کو بھی دین کے تابع ہی مانتے تھے، مولانا کی سیاست کا محور مرکز دین حق تھا۔ وہ شاخوں کے کاٹنے کے قائل نہ تھے، بلکہ شرک، اصنام کی تہذیب وثقافت اس کے غلبہ واستیلاء کو جڑ بنیاد سے اکھاڑ پھینکنے کے لیے ساری زندگی ساعی رہے۔ ان کی سانس سانس اور زندگی کا لمحہ لمحہ اور تحریر کا نقطہ نقطہ اس بات کا شاہد عادل ہے، ان کی نظر میں جہاد صرف یہی نہیں ہے کہ تلوار لے کر جنگاہِ خیر وشر میں رزم آرا ہو جائے۔ بلکہ انسان کے کردار میں مجاہدانہ شان اور رنگ روپ بھی مجاہدانہ ہونا چاہیے۔ اس کے لیے سستی جذباتیت اور نعرہ بازی کی بجائے، وہ صبر وتحمل اور پتہ ماری سے باطل کے ایک ایک نشان کو مٹانے کے لیے سرگرم تھے، باطل کی تہذیب، ثقافت، اس کا ننگا پن اس کی بے شرمی اور بے حیائی، جو اس زمانے میں مسلمانوں کی ذہنی مرعوبیت کا سامان بنی ہوئی تھی اور مسلمان ''دیسی انگریز'' بننے میں جو ریس لگائے ہوئے تھے، وہ ان کے لباس سے لے کر ان کی ثقافتی گندگیوں تک قبول کرنے لگے تھے، سرسید احمد خاں کی تحریک نے ایک طرف تو مسلمانوں کے اندر انگریزی سے ڈر اور نفرت کم کی تھی۔ مگر اس کا ایک بڑا نقصان بھی ہوا تھا اور وہ یہ کہ مسلمانوں کا ایک بڑا طبقہ انگریزیت کے رنگ ڈھنگ میں

ڈوب گیا تھا۔ مولانا احمد رضا خاں نے اس آنے والے خطرے کو بھانپ لیا تھا۔ یہ مولانا کی قرآنی اور اسلامی نظر کا کمال تھا کہ انہوں نے بروقت اس کا احساس وادراک کیا اور اس کے خلاف جہاد کا اعلان کر دیا، سب جانتے ہیں کہ روشِ عام سے ہٹ کر چلنے والوں کو دشواریوں اور مزاحمتوں کا سامنا کرنا ہی پڑتا ہے۔ لیکن مولانا احمد رضا خاں نے عشق خدا ورسول میں ڈوب کر کسی بات کی پرواہ نہیں کی اور اس انگریزی تہذیب کو عقلی ونقلی طریقے سے ہدف بنایا۔ حالاں کہ یہ وہ زمانہ تھا، جب ملک پر انگریزی حکومت پوری قاہرانہ طاقت سے جم چکی تھی اور ملک میں اس کی غلامی سے رہائی کی تحریکوں کی ابتدا ہو چکی تھی۔ ۱۸۵۷ء کی ناکام بغاوت کے بعد جس بڑے پیمانے پر مسلمانوں کا قتل عام کیا گیا تھا اور ان میں خوف ودہشت پیدا کی گئی انہیں بے زر بے در اور بے گھر کیا گیا تھا۔ مولانا احمد رضا خاں نے انہیں خوب سمجھا، پرکھا اور دیکھا تھا اور وہ خوب سمجھتے تھے کہ اگر مسلمان اس قسم کی کسی تحریک اور اسی طرح کے جذباتی راستے سے وقت کی انگریز قاہر حکومت سے متصادم ہوئے، تو ان کا وجود ہی ختم ہو جائے گا۔ بعد کے حالات نے اس پر مہر تصدیق ثبت کر دی تھی۔ مولانا احمد رضا خاں نے شاخوں کو الگ الگ کاٹنے کی بجائے اس پورے نظام کو اکھاڑ پھینکنے کے لیے جذبات پیدا کیے جو اس نظام کا خاصہ تھے۔

اسی زمانے میں ہندوستان کے علما کی اکثریت نے 'ترک موالات' کا فتویٰ صادر کیا۔ جس میں انگریزی عدالتوں، تعلیم گاہوں، دفتروں، پولس اور افواج سے عدم تعاون وموالات کا فتویٰ صادر کیا۔ اس وقت تک کانگریس بھی 'نان کوآپریشن' ریزرویشن منظور کر چکی تھی۔ یہ ۱۹۲۱ء کا واقعہ ہے۔

اس فتویٰ پر غیر منقسم ہندوستان کے ہر صوبے اور بڑے بڑے علما کرام کے دستخط ملتے ہیں مگر مولانا اشرف علی تھانوی اور مولانا احمد رضا خاں کے دستخطوں سے یہ فتویٰ عاری ہے اس فتوے نے ہندوستان میں انگریزی عمل دخل ختم کرنے میں اہم رول ادا کیا۔ اس سے برطانوی قاہر حکومت کے رعب وداب ۱۸۵۷ء کے بعد ایک اور ضرب لگی لوگوں میں انگریزوں کے خلاف لب کشائی کی جرأت پیدا ہوئی، لیکن انگریزی تہذیب وثقافت اس وقت تک سیاسی غلبہ واستیلاء سے زیادہ خطرناک حد تک غالب آچکی تھی، نئی تہذیب کلچر اور ثقافت کیطوفانِ بدتمیزی میں اسلامی تہذیب

وثقافت اور اسلامیت کے لیے سنگین صورت حال پیدا ہوگئی تھی، بالکل اسی طرح جس طرح آج ہندوئیت کے بڑھتے ہوئے غلبے میں ملت اسلامیہ کے لیے سنگین سوالات پیدا کر دیئے ہیں۔ مولانا احمد رضا خاں اپنی بے مثال اسلامی فہم وبصیرت سے اس کیفیت کو دیکھ رہے تھے، دین اور سیاست کا جداگانہ تصور وہ نہیں رکھتے تھے، ان کی فکر مکمل اسلامی تھی، جو کتاب وسنت سے ہم آہنگ تھی، اس لیے مولانا احمد رضا خاں نے پوری باجگری سے باطل انگریزی تہذیب وثقافت اور عیسائیت کے تثلیث کے نظم پر بلاخوف قلم کا حملہ جاری رکھا۔ مولانا کا یہ وہ جہاد بالقلم تھا، جو جہاد بالسیف سے زیادہ کارگر اور تیز تھا۔ مغرب اور مغربی تہذیب کے دلدادہ اور مغربی تہذیب کے عشوہ وغمزہ جس پر چیخ چیخ اٹھے۔ مغرب اور مغربیت دونوں بے چین ہو اٹھے اور مولانا کو بدنام کرنے کی ایک ایک مہم جاری کردی گئی۔ ترکِ موالات کے فتویٰ پر دستخط نہ کرنے کو بنیاد بنا کر انہیں جنگاہِ آزادی سے فراری بتانے کے لیے زبان وقلم اور پرچار و پروپیگنڈے کے وہ آتشیں اسلحہ استعمال کیے گئے کہ شیطان بھی انہیں دیکھ کر شرمندہ ہونے لگا۔ شکست خوردہ ذہنیتیں جو اپنی اصل کو چھوڑ کر دوسروں کے تابع مہمل اور ان کی تہذیب وثقافت کے فکری وعملی غلام بن جاتے ہیں۔ وہ اس قسم کی اوچھی حرکتوں پر اتر آتے ہیں۔ اللہ کے پاک نبی فداہ امی وابی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ بھی ان کے زمانے کے معاندین نے یہی سلوک کیا۔ بعد میں ان کے حقیقی پیروؤں اور جانثاروں اور فداکاروں کو بھی اسی ذلیل پرچار کا نشانہ بنایا گیا۔ اس طرح مولانا احمد رضا خاں نے عشق رسول کا ایک اور ثبوت دے دیا ورنہ ان کے جد امجد مولانا رضا علی کا اسم گرامی برطانوی حکمرانوں کی نیندیں اڑا دیتا تھا۔ انہوں نے برطانوی تسلط کے خلاف مجاہدین آزادی کی نہ صرف بھرپور حمایت کی تھی۔ بلکہ اپنے ہراول دستے کے ساتھ جنگ آزادی میں پیش پیش رہا کرتے تھے۔ یہاں تک کہ برٹش جنرل ہڈسن نے آپ کا سر قلم کرنے والے کو انعام دینے کا اعلان تک کیا تھا۔ لیکن آپ اور آپ کا پورا خاندان برطانوی تسلط اور جبر وانقلاب اور لادینی نظم حکومت کے خلاف برسرِ پیکار اور اسلامی نظام کے احیاء، اس کے بقاء واستحکام کے لیے ہمیشہ سرگرم رہا۔

یہ وہ زمانہ تھا، جب ۱۸۵۷ء کے زخم خوردہ انگریز ہر قسم کے حربے استعمال کر کے ہندوستان کو

اپنے زیرِ نگیں رکھنے کی کوشش کر رہے تھے، انہوں نے چند زرخرید مولویوں سے فتویٰ عدم جہاد حاصل کر کے مسلمانوں کے سینے سے اطاعت رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور جذبۂ جہاد کو بالکل محو کر کے مسلمانوں کی تمام روحانی وجسمانی قوتوں کو ناکارہ بنادینے کی کوشش بھی کی تھی۔ لیکن مولانا فضل حق خیر آبادی، سید کفایت اللہ کافی مرادآبادی، مولانا سید عبدالجلیل (علیگ) مولانا امام بخش صہبائی، مولانا رضا علی جیسے مجاہد وکبیر علمائے اہل سنت نے انگریزوں کی اس چال کو پیدل مات دیا۔ ناکافی وسائل کے باوجود جنگ آزادی میں ان کے حلیفوں کے خلاف باقاعدہ جہاد کر کے ان کے عزائم مٹی میں ملادیئے۔ اس جہاد میں ان علما کی بیش قیمت جائیدادیں اور جما ہوا کاروبار تباہ ہوگیا۔ مگر ان لوگوں نے غیر ملکی تثلیث زادوں کی بالادستی وحکمرانی قبول نہیں کی۔ یہ تاریخ ہے کہ ۱۲۵۰ھ میں جب مولانا احمد اللہ مدراسی اور جنرل بخت خاں نے مرادآباد پر حملہ کیا، تو مولانا رضا علی اس لشکر کے ہمراہ شریک جہاد تھے، اس جنگ میں برطانوی فوجی دستہ ہزیمت اٹھا کر رامپور کی طرف بھاگ نکلا تھا۔

مولانا محمد احسن دہلوی نے اس پہلو سے بڑی وضاحت سے لکھا ہے:

’آپ جنگِ آزادی کے عظیم رہنما تھے، عمر بھر فرنگی تسلط سے برسرِ پیکار رہے۔ آپ ایک بہترین جنگجو اور بے باک سیاسی تھے۔ لارڈ ہیڈنگ آپ کے نام سے بے حد نالاں رہا، جنرل ہڈسن جیسے برطانوی جنرل نے آپ کا سر قلم کرنے کا انعام ۵۰۰ روپے مقرر کیا تھا، مگر وہ اپنے مقصد میں عمر بھر ناکام رہا‘

اب ایک انگریز مؤرخ کی بات بھی پڑھ لیجیے وہ لکھتا ہے:

’جب برطانوی حکام ہندوستان پر مکمل قبضے کی کوشش کر رہے تھے، اس وقت فضل حق خیر آبادی احمد اللہ مدراسی، امام بخش صہبائی اور رضا علی بریلوی جیسے پُر جوش اور الہڑ مولوی برطانوی اقتدار کے خلاف سنگین وآہنیں دیوار بنے ہوئے تھے۔‘

ایک برطانوی ذمے دار آفیسر ملی سن نے اپنی خفیہ رپورٹ میں برٹش حکومت کو آگاہ کرتے ہوئے لکھا ہے کہ:

’رضا علی بریلوی نے جب برطانوی حکومت کے خلاف جہاد میں حصہ لیا، تو انگریزوں نے

آپ کے احاطہ میں نقب لگوائی اور ۲۵ گھوڑے چوری کرا لیے کیوں کہ رضا علی یہ گھوڑے تحریکِ آزادی کے کارکنوں کو انگریزوں پر شب خون مارنے کے لیے مفت دیتے تھے، اس کے علاوہ آپ کی حویلی میں اکثر و بیشتر انگریزوں کے خلاف کام کرنے والے کارکنوں کو ٹھہرایا جاتا تھا۔ لنگر وغیرہ بھی آپ ہی تقسیم کرتے تھے۔'

برطانوی مؤرخ ڈاکٹر ملی سن مید لکھتا ہے:

'بریلی شریف میں جب برطانوی حکام کے خلاف شورش پھیلی تو اس کے تمام تر ذمے دار جنرل بخت خاں اور ان کے ساتھی ملا رضا علی بریلوی ولد حافظ کاظم علی والد سعادت یار خان پٹھان ہی تھے، جو بریلی کے عوام کو برطانوی حکومت کے خلاف اکسانے کے نہ صرف مجرم ٹھہرے، بلکہ انہوں نے بریلی کے عوام کو برطانوی حکومت کے خلاف اٹھ کھڑے ہونے کے لیے بے انتہا جوش دلایا۔

'اگر ملا رضا علی اپنے عقیدت مندوں سمیت ہمارا مقابلہ نہ کرتا تو بریلی شہر پر ہمارا قبضہ کرنا بالکل آسان ہوتا۔ اس بریلوی ملا رضا علی کی مزاحمت کی وجہ سے برطانوی افواج کو کافی کشت و خون اور آگ کے دریا کو پار کرنا پڑا۔ تب جا کر بہ مشکل بریلی پر قبضہ کیا جا سکا۔'

مولانا کے تمام ساتھی شہید ہو گئے تو آپ اپنی حویلی کے اندر ہتھیاروں سے لیس ہو کر سینہ سپر ہو گئے۔ بریلی پر قبضہ کر کے انگریز بچے کھچے مجاہدین کا تعاقب اور ان کو شہید کرنا شروع کر دیا۔ جو مجاہدین آزادی ان کے سامنے آئے، گولی کا نشانہ بن گئے۔ جنرل بخت خاں، مولانا احمد اللہ مدراسی بھی شہید ہو گئے۔ مولانا رضا علی بریلی میں تن تنہا باقی بچے رہے تھے، جو اپنی حویلی میں محصور اور قلعہ بند ہو گئے تھے، انگریزوں نے آپ کو زندہ گرفتار کرنے یا سر مبارک قلم کرنے کی ہر چند کوشش کی۔ یہاں تک کہ فصیل اور حفاظتی دیوار پھاند کر جب انگریزی فوج اندر گھس گئی اس وقت مولانا زرہ بکتر پہن کر شمشیر بکف تھے اور قرآن کی آیات تلاوت فرما رہے تھے۔ صرف ایک تمنا تھی، خدایا! اس جہاد میں شہادت نصیب ہو، مگر مصلحت خداوندی نہیں چاہتی تھی کہ آپ کا بال بھی بیکا ہو، ورنہ کیا وجہ ہے کہ انگریزی فوج حویلی میں داخل ہو کر بھی آپ کو شہید نہیں کر سکی۔ یہ سارا واقعہ مولانا محمد احسن دہلوی نے ماہنامہ طریقت دلی میں اہل سنت نمبر میں بڑی تفصیل کے ساتھ درج کیا ہے۔ مولانا کے جد امجد

مولانا فخر الدین قادری سندیلوی بذات خود مولانا رضا علی کے مرید اور شاگرد تھے۔ بریلی میں آپ ہی کے دستہ میں شامل تھے اور جرأت و بہادری کے کارنامے انجام دیتے ہوئے شہید ہو گئے تھے۔

اور مولانا احمد رضا خاں انہیں مولانا رضا علی کے پوتے اور مولانا نقی علی خان کے صاحبزادے ہیں اور مولانا رضا علی کے پدر بزرگوار ہیں حافظ کاظم علی خان، ان کے والد تھے، مالیات کے وزیر سعادت یار خان اور ان کے والد تھے سعید اللہ خان صاحب (شجاعت جنگ بہادر)۔ اس طرح شجاعت، سپہ گری اور اقتدار ان کی میراث قرار پاتے ہیں، غالب نے کہا تھا، سو پشت سے ہے پیشۂ آباء سپہ گری۔ اسی طرح مولانا احمد رضا خان پشتی مجاہد اور سپاہی مانے جائیں گے۔ جہاد اور شمشیر وسنان ان کو ورثے میں ملا تھا اس لیے ان کے مزاج اور خمیر میں جہاد کے اوصاف کوٹ کوٹ کر بھرے ہوئے تھے۔ لیکن انہوں نے اس جہاد کے لیے ایک ایک شاخ کو کاٹنے کا طریقہ نہیں اپنایا۔ بلکہ اپنی دینی اور اسلامی فراست، خدا کی طرف سے دیئے گئے بے پناہ عشق رسول کے سہارے، کفر وشرک، باطل کے قلعے پاش پاش کرنے کا بیڑا اٹھایا۔ شاخوں کی قطع و برید کی بجائے مولانا احمد رضا خاں نے عشق رسول کے سہارے باطل کے مضبوط اور جمے جمائے اور چاروں طرف سے قابو یافتہ اور گہری جمی ہوئی جڑوں کو اکھاڑ پھینکنے کی قلمی علمی اور عملی جدوجہد کی۔ نظریہ تثلیث، مغربی کلچر، مغربی طور طریقے، اس کے پہناوے اور باطل کے نظریئے کو دلائل سے اکھاڑ پھینکنے کے لیے جو کبھی جہاد کیا ہے وہ وہی جہاد تھا۔ جو ایک مجدد کے حصے میں خدا کی طرف سے ودیعت کیا جاتا ہے۔ مولنا احمد رضا خاں نے مغربی افکار و نظریات، نظریۂ تثلیث کے خلاف مسلسل، انتھک اور بے خوف جہاد کر کے جو کارنامہ انجام دیا ہے، اس کی وجہ سے ہندوستان میں برٹش مزاج کو وہ زک اور ہزیمت اٹھانی پڑی ہے کہ جس کی وجہ سے برطانوی اقتدار کے خلاف ہمہ گیر نفرت پھیلی اور وہ بے پناہ جوش و جذبہ پیدا ہوا، جو آگے چل کر برطانوی اقتدار کے خاتمے کے اسباب میں سے ایک اہم اور بنیادی سبب ثابت ہوا۔ ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی میں یہ علما ہی تھے، جنہوں نے فوجیوں میں سور کی چربی بھرنے کا خیال پیدا کر کے بددلی اور بغاوت کی راہ کھولی تھی، لیکن وہ ایک جذباتی اور ہنگامی عنوان تھا، جس کا انجام بھی بہت جلد اور ہنگامی نکلا۔ جس میں بڑے پیمانے پر مسلمانوں کا قتل عام ہوا۔ جائداد و املاک برباد

ہوئیں۔ خانماں بربادی نے جمے جمائے شہروں اور خود کفیل خاندانوں کو بے در، بے گھر اور مارے مارے پھرنے پر مجبور کر دیا تھا۔ مولانا احمد رضا خاں ایک مجدد کی طرح ان سب حالات کوائف کو دیکھ اور سمجھ چکے تھے، چنانچہ انہوں نے جہادِ آزادی کے لیے وہ علمی اور استدلالی طریقہ اختیار کیا جو برطانوی سامراجی نظریوں اوران کے درآمد کیے جانے والے تثلیث کے عقیدے کو اس طرح دیس نکالا دینے لگا کہ آہستہ آہستہ یہ غیر ملکی استبداد اور سامراج والے وادیٔ موت کے راستے پر بڑھنے لگا۔

مولانا احمد رضا خان نے جس دور میں ایک مجدد کی طرح باطل سیاست اور باطل افکار وخیالات کے خلاف اپنی چومکھی لڑائی کا آغاز کیا تھا، اس زمانے میں ہندوستانی مسلمان، تعلیمی تہذیب، ملی اور سیاسی طور پر غلام اور مفلوج ہوتا چلا گیا تھا، انہوں نے اس بے دینی کو جوان کے زمانے میں سیاست کے دروازے سے مسلمانوں کی اجتماعیت میں داخل ہو چکی تھی۔ اس کی سخت مخالفت کی اور علیٰ وجہ البصیرت کی۔ انہوں نے پر شور اور نعرہ باز سیاسی لیڈروں کی طرح سڑک چھاپ رہنمائی اور قیادت کو یکسر مسترد کر کے ایک باوقار اور عالمانہ مقام وموقف اختیار کیا اور علمی واستدلالی انداز واسلوب سے انگریزی تہذیب اس کے دوں نہاد کلچر کو جو مسلمانوں کی تہذیب ومعاشرت کو ہڑپنے کی کوشش کر رہا تھا۔ اپنی زبردست استدلالی طاقت سے بے نقاب کیا اور مسلمانوں کے دلوں میں اس تہذیب، تمدن، کلچر، طرزِ معاشرت سے نفرت پیدا کرنے کی کامیاب کوشش کی اور انگریزی نظریات کے غلبہ واستیلاء کے خلاف مکمل مدلل علمی جہاد کیا اور ایسا کیا کہ اس کا حق ادا کر دیا۔ مفتی شمس الضحیٰ اشرفی الجیلانی بلیک برن (یوکے) کے ایک مضمون 'شان تجدید' کا یہ اقتباس ملاحظہ فرمائیں:

'وہ سیدی فاضل بریلوی علیہ الرحمہ، جس نے خارجی محاذ پر تثلیث کے فرزندوں کی عیارانہ چالوں کو واشگاف کیا، الحاد ودہریت کے ناخداؤں، مغرب کی مادہ پرست تہذیب، نیوٹن اور ڈارون کے فلسفہ ہائے باطلہ کے تاروپود بکھیر دیئے اور طاغوتی طاقتوں کے بھڑکتے ہوئے سیلاب کے سامنے چٹان بن کر کھڑے ہو گئے اور بڑی حد تک مسلمانوں کو گمراہ ہونے سے بچا لیا۔

'اور داخلی محاذ پر دریدہ ذہنیت وتفضیلت کے پھیلنے اور بڑھتے ہوئے جراثیم کو ختم کر کے

قرآن وحدیث کی روشنی میں اسلام کی صحیح تصویر پیش کی، قادیان سے پیمبری کے بلند بانگ دعوے کے قلعی کھول کر رکھ دی (قادیانیت کو بھی برطانوی فتنہ کہا جاتا ہے جس کے ذریعے امت مسلمہ میں پھوٹ اور انتشار پیدا کیا گیا تھا، برطانوی حکومت کو یقینی مسلم خطرے سے بچانے کی شاطرانہ چال انگریز علمی انداز میں کی تھی تاکہ مسلمانوں کے عقیدے میں دراڑ پڑ جائے اور باعمل اور دلیر مسلمان باہمی جنگ وجدال میں لگ جائیں۔ (مضمون نگار)

ہندوستان میں مسلمان حکومت واقتدار سے بے دخل کردیئے گئے تھے۔ مغلیہ حکومت کی بساط لپیٹ دی گئی تھی۔ انگریز قائم ہو چکا تھا۔ جو بہت ہی ظالمانہ اور قاہرانہ طور پر قبضہ کرتا چلا جارہا تھا اور اس کا اولین نشانہ اور ہدف مسلمان تھے، لاکھوں پھانسی پر چڑھائے گئے تھے۔ بادشاہ ظفر کو رنگون میں قید کردیا گیا تھا، ان کے دو شہزادوں کا سر کاٹ لیا گیا تھا، جائیدادیں اور املاک ضبط کر لی گئی تھیں۔ حبس دوام دریائے شور کی سزا میں مبتلا کردیئے گئے تھے، انگریز پوری سفاکی اور وحشیانہ طور پر مسلمانوں کو دبانے اور ان کی حاکمانہ خو ختم کرنے کے لیے مسلمانوں کو زندگی کے ہر شب میں کچل رہے تھے اور انقلاب حکومت کے بطن سے بہت سارے نئے نئے فتنے بھی پیدا ہونے لگتے ہیں، اس وقت مسلمانوں کی دینی اور اقتصادی حالت دگرگوں ہوگئی تھی۔ اعتقادی گمراہیاں پیدا ہونے لگی تھیں۔ نئے نئے بدعی مقاصد اور کافرانہ خیالات کی اشاعت ہو رہی تھی۔ فقہی واقتصادی نظریات کا لاؤلشکر قادیانیت کی باطل اور نئی نبوت کا پرچار شروع کر چکا تھا۔ ایک مؤرخ لکھتا ہے کہ جس طرح دارالایمان مدینہ پر احزاب کفار نے جنگ مسلط کردی تھی اسی طرح ہندوستان میں بھی شریعت دینیہ پر احزاب کفر نے دھاوا بول دیا تھا۔

ایسے نازک اور پُر آشوب دور میں پھونک پھونک کر مگر پوری ذہانت اور بے جگری کے ساتھ قلم اور قدم دونوں کو اٹھانے کی ضرورت تھی کیوں کہ بقول میر تقی میر

لے سانس بھی آہستہ کہ نازک ہے بہت کام
آفاق کی اس کار گہہ شیشہ گری کا

ان حالات میں جذبات پر ہوش اور جوش پر عقل کے غلبہ کی ضرورت تھی۔ اسلام اس کے

عقائد اور اس کے اساسی و بنیادی نظریات کو کفر و شرک اور بدعت ہی سے نہیں بڑھتی ہوئی عیسائیت، اس کی تثلیث اور اس کے تثلیث زادوں سے بچا کر دنیا کے سامنے حقیقی اسلام پیش کرنا، عصر کے مجدد کی ذمے داری تھی۔ اب چاہے ان باتوں پر کافروں کو ناگواری ہو مشرکوں کو ناگواری ہو، بدعتیوں کو ناگواری ہو، وقت کی قاہر حکومت اور اس دیسی چاکروں کو ناراضگی ہو، مجدد کا کام ہی یہی ہوتا ہے کہ ہر غلط چیز سے اسلام کو بچائے اور اس کے چہرہ مسخ نہ ہونے دے اور بعد کی نسلوں کے لیے حقیقی چہرہ ورثہ میں چھوڑ جائے۔

مولانا احمد رضا خاں نے اپنی غیر معمولی فراست سے یہی کام لیا۔ اگر وہ ترک موالات وغیرہ کے پھیرے میں آ گئے ہوتے، تو انہوں نے جو مجددانہ کارنامے انجام دیئے ہیں، شاید دنیا ان سے محروم رہ جاتی۔ کیوں کہ قائم ہونے والی نئی حکومت جو سات سمندر پار سے عیسائیت اور تثلیث کا عقیدہ لے کر قائم ہو رہی تھی وہ اس میں سد راہ ہوتی۔ اس لیے مولانا احمد رضا خاں نے اس عہد میں دینی و سیاسی و ملی فتنے جو مختلف طریقوں سے سر اٹھا رہے تھے ان کی مدلل علمی و عقلی سرکوبی کی۔ ہر محاذ پر پوری عزیمانہ قوت قلبی اور مومنانہ بصیرت کے ساتھ ان غیر اسلامی اور باطل تصورات و نظریات سے نبرد آزما ہوئے۔ بلا شبہ انہوں نے برطانوی حکومت کے عیسائی اور تثلیث کے نظریئے پر سخت گرفت کی۔ تثلیث کے عقیدے اور اس کے فرزندوں کی عیارانہ چالوں کو کھول کر رکھ دیا۔ الحاد و مادیت، مغربیت و دہریت کی تہذیب پر ایسے کاری وار کیے کہ وہ تلملا تلملا کر رہ گئی اور ہندوستان میں اسلام اور مسلمانوں کو ان کے حملوں سے بچا لے گیا اور ملک کے ایک ایسا خوشگوار ماحول اور نظریہ اسلام کا چہرہ منقح کر گیا کہ اگر آج بھی ہندوستان کی تعمیر نو مولانا احمد رضا خاں کے بتائے ہوئے اس اسلامی نظریئے اور نظام کی بنیاد پر کی جائے تو امن، مساوات، انصاف، انسان دوستی کی گنگا بہنے لگے، فسادات، دہشت گردی، اسمگلنگ، منافع خوری خون آشامی، سود خوری وغیرہ کا خاتمہ ہو جائے اور ایک خوش حال، ترقی پذیر، انسان دوست ہندوستان کی صورت نکھر کر سامنے آ جائے۔

○ ○ ○

# نیوز رپورٹس

## مسلم یونیورسٹی کے شعبۂ دینیات میں

### فتاویٰ رضویہ پڑھا جا رہا ہے (ڈاکٹر سید امین میاں)

### قومی سطح پر منعقدہ امام احمد رضا سمینار و کانفرنس میں علما و دانشوروں کی شرکت

(روزنامہ وترجمان اردو، مالیگاؤں ۱۱ر فروری ۲۰۱۰ء)

ممبئی: امام احمد رضا کو شریعت کے ساتھ ہی طریقت میں بھی مہارت حاصل تھی۔ عالمی جامعات و یونیورسٹیوں میں امام احمد رضا پر تحقیق و ریسرچ ہو رہی ہے۔ آپ کی ذات ایک لائٹ ہاؤس کی سی ہے جس سے دور و نزدیک روشنی پا رہے ہیں۔ آپ کا نام اہل حق کی علامت بن چکا ہے۔ امام احمد رضا ۲۱۰ر علوم میں مہارت رکھتے تھے، جس پر ایک جامع کتاب جلد آ رہی ہے۔ امام احمد رضا ایک ولی کا نام ہے جس نے ۵۴ر سال تک اپنے قلم سے باطل کی سرکوبی کی۔ اعلیٰ حضرت کا مسلک مسلکِ غوث و خواجہ ہے، مسلک صاحب البرکات و مسلک مخدوم سمناں ہے۔ مسلم یونیورسٹی کے شعبۂ دینیات میں فتاویٰ رضویہ پڑھا جا رہا ہے، ان خیالات کا اظہار امین ملت پروفیسر ڈاکٹر سید محمد امین میاں مارہروی، شعبۂ اردو علی گڑھ مسلم یونیورسٹی، سجادہ نشین خانقاہ برکاتیہ مارہرہ مطہرہ نے مرکز برکاتیہ مارہرہ مطہرہ نے مرکز برکات رضا ایجوکیشنل اینڈ چیریٹیبل ٹرسٹ کے زیر اہتمام منعقدہ امام احمد

رضا سمینار و کانفرنس میں کیا۔ ۷ر فروری کو قومی سطح پر مریا روڈ میں منعقدہ اس علمی اجلاس میں ملک بھر سے مشاہیر دانش وران، علما و مشائخ نے شرکت کی، ملکی و ملی مسائل پر امام احمد رضا کے افکار کی روشنی میں غور و فکر کیا گیا۔ امین ملت نے سمینار کے روح رواں امیر القلم ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی کی خدمات کی پذیرائی کی اور فرمایا۔ ڈاکٹر غلام جابر نے ایک تحریک کا کام کیا ہے۔ مجھے ان پر فخر ہے۔

صبح ۱۰ ر بجے سمینار کا آغاز شرف ملت حضرت سید محمد اشرف مارہروی، انکم ٹکس کمشنر دہلی نے پرچم کشائی سے فرمایا، ازیں قبل تلاوت و نعت خوانی بھی ہوئی۔ سمینار کی نظامت کے فرائض پروفیسر ڈاکٹر عبد الحمید اکبر، گلبرگہ یونیورسٹی نے انجام دیے۔ پہلا مقالہ ڈاکٹر منظر حسین، رانچی یونیورسٹی نے بہ عنوان ''اعلیٰ حضرت بہ حیثیت مفکر'' پیش کیا۔ موصوف نے کہا: مولانا احمد رضا کی شخصیت ایسے ہشت پہل ہیرے کی مانند ہے جس کا ہر پہلو درخشاں ہے۔ ان کے نزدیک وہی تصوف واقعی ہے جو شریعت کی پابندی رکھتا ہو۔ دوسرا مقالہ ڈاکٹر خواجہ اکرام، جواہر لال نہرو یونیورسٹی دہلی نے ''نئی نسل اور فکر رضا کی ترسیل، اس کے مسائل اور امکانات'' کے زیر عنوان پیش کیا، موصوف نے علمی دنیا میں امام موصوف پر کام کے سلسلے میں چند سوالات قائم کیے اور تجاویز پیش کیں، موصوف نے کہا: انٹرنیٹ اور میڈیا سطح پر امام احمد رضا پہ کام کی ضرورت ہے، آپ کی کتابوں کو عام فہم انداز میں نئی نسل کی نفسیات کو ملحوظ رکھ کر شائع کر کے عام کیا جائے۔

تیسرا مقالہ پروفیسر ڈاکٹر منظور احمد دکنی، گلبرگہ یونیورسٹی نے پیش کیا۔ ''امام احمد رضا کا ایک ادبی افق'' کے عنوان سے تحریر کردہ مقالے میں انہوں نے کہا: یونیورسٹیز اور تعلیمی اداروں میں امام احمد رضا کو بہ حیثیت شاعر و ادیب متعارف کرانا وقت کی ضرورت ہے۔ آپ نے منطقی استدلال سے فن نعت گوئی اور ادب فہمی میں امام احمد رضا کی بصیرت پر روشنی ڈالی۔ اس ضمن میں کئی ایک مثالیں بھی ذکر کیں۔ علی گڑھ مسلم یونیورسٹی کے پروفیسر ڈاکٹر سراج احمد اجملی (شعبۂ اردو) نے ''کمالات رضا کے اعتراف کی صورتیں'' کے عنوان سے مقالہ پیش کیا، موصوف نے علمی انداز میں گفتگو کی اور فرمایا: امام احمد رضا کی سائنسی بصیرت سے عوام کو واقف کرانا چاہیے، انگریزی میں آپ کی تحریریں شائع کر کے انہیں دنیا بھر میں عام کیا جائے۔ ان کا تعارف دانش ور حلقوں میں کروایا جائے تا کہ امت

مسلمہ ان کی خدمات سے استفادہ کرے۔ پانچویں مقالہ نگار، تھے، پروفیسر ڈاکٹر فاروق احمد صدیقی، شعبۂ اردو مظفر پور یونیورسٹی بہار انہوں نے اپنے مقالہ ''امام احمد رضا کا اسلوب تنقید اردو ادبیات کے حوالے سے'' میں کہا: ادبی خدمات میں بلند منصب پر فائز ایسی جامع شخصیت دور دور تک نظر نہیں آتی۔

جب مہر نمایاں ہوا سب چھپ گئے تارے
تو مجھ کو بھری بزم میں تنہا نظر آیا

سمینار کا چھٹا مقالہ بہ عنوان ''امام احمد رضا اور طب یونانی'' ڈاکٹر سعید احسن قادری، یونانی میڈیکل کالج پونے نے پیش کیا، موصوف نے اپنے اس اچھوتے مقالے میں تحریر کیا: آپ نے ضرورت کے تحت طب کے موضوع پر حذاقت کے جلوے دکھائے، لغت وتلفظ ادویہ پر امام کو دسترس حاصل تھی۔ آپ کی طبی بصیرت علم طب کے لیے باعث فخر ہے۔ ساتواں مقالہ ''اعلیٰ حضرت۔ مجدد علم معاشیات'' پروفیسر عبد المجید صدیقی، سابق پرنسپل سٹی کالج مالیگاؤں نے پیش کیا، موصوف نے ہندوستان میں مسلمانوں کی معاشی صورت حال پر گفتگو کی، سچر کمیٹی کی رو سے مسلمانوں کی معاشی میدان میں کم زوری کا حل امام احمد رضا کے معاشی نکات کے تناظر میں کیا۔ موصوف نے کہا: مسلم معیشت کے استحکام کے لیے امام احمد رضا کی تدابیر پر عمل ناگزیر ہے، آج دنیا کو سکون عافیت کے لیے امام احمد رضا کے معاشی نظریات کو اپنا کر مسلم معیشت کے استحکام کی سمت تدریجاً بڑھنا چاہیے۔ ۱۹۱۲ء میں بلا سودی بینک کاری کا تصور امام احمد رضا نے دیا جس کی بنیاد پر معاشی نظریات بڑی تیزی سے دنیا پر اثر انداز ہوئے۔ اب بھی ان نظریات پر عمل کی ضرورت ہے۔ آٹھواں مقالہ ''امام احمد رضا کی اتحاد امت کے لیے جد وجہد'' پروفیسر ڈاکٹر سید شمیم منعمی، اورینٹل یونیورسٹی پٹنہ نے پیش کیا، موصوف نے فرمایا: اتحاد امت مسلمہ کا سب سے بڑا علم بردار امام ہے۔ آپ نے اسلامی روایات کو باقی رکھا۔ پٹنہ سے امام احمد رضا کی سیکڑوں کتابیں شائع ہوئیں۔ امام احمد رضا کی کتابیں نصاب میں داخل کی جانی چاہئیں۔ معمولات اسلامی پر کار بند بہار کی خانقاہیں فکر امام احمد رضا کے مطابق قائم کی گئیں۔ جہاں سے شریعت پر استقامت کا پیغام عام ہوا، اپنے مقالے میں موضوع سے متعلق مثالیں بھی

واضح کیں۔ موصوف نے کئی جہتوں سے امام احمد رضا پر سنجیدہ اور فکر انگیز گفتگو کی، سمینار کی پہلی نشست کے اختتام پر دعائیہ کلمات حضرت سید شاہ محمد اشرف اشرفی الجیلانی نے ارشاد فرمایا اور کہا کہ: امام اہل سنت صادقین کے امام ہیں، ان کے مسلک پر استقامت میں نجات ہے۔ تاثرات حضرت سید محمد اشرف میاں مارہروی نے دیے، موصوف نے فرمایا: ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی نے پانی میں پتھر ڈال کر اضطراب پیدا کر دیا اور سمینار و کانفرنس کے انعقاد سے امام احمد رضا کی خدمات پر علمی کام کے نئے آفاق تلاش کیے ہیں۔

سمینار کی دوسری نشست کے مقالہ نگار ڈاکٹر غلام مصطفیٰ نجم القادری اور ڈاکٹر امجد رضا امجد تھے، ہر دو نے امام احمد رضا کے اردو ادب پر احسانات، نثری وادبی اثاثے اور دقت نگاہ پر روشنی ڈالتے ہوئے کہا، امام کی علمیت کے اعتراف کے باوجود نصاب میں ان پر گوشے شامل نہ کرنا تعصب پر مبنی ہے، اردو ادب کے سرمائے میں امام احمد رضا کو فراموش کر دیا گیا ہے۔ مفتی عبد المنان کلیمی، جامعہ اکرم العلوم مراد آباد نے ''مسئلہ تکفیر اور امام احمد رضا'' کے عنوان پر استدلال سے بھر پور سنجیدہ گفتگو فرمائی۔ موصوف نے مسئلے کی نزاکت کو شرعی بنیادوں پر واضح کیا، امام احمد رضا کی تحقیق میں احتیاط اور شریعت کی پاس داری واضح کی۔ نماز عصر کے بعد سوال و جواب کی نشست منعقد ہوئی، اٹھتے ہوئے سوالوں کے برجستہ ومدلل جوابات پر پروفیسر ڈاکٹر سید شمیم منعمی نے دیے سنجیدہ اسلوب میں موصوف کے جوابات سے اہل علم محظوظ و مطمئن ہوئے۔ کانفرنس میں جب کہ ملک بھر کے علما و دانش ور اور مشائخ مسند نشیں تھے، امام احمد رضا کی سائنسی بصیرت، قوت استدلال، علوم جدیدہ میں مہارت کے موضوع پر خواجۂ علم وفن خواجہ مظفر حسین رضوی، پورنیہ نے خطاب فرمایا جسے عوام وخواص سبھی نے یکسوئی کے ساتھ سنا۔ بعدہٗ بارگاہ رضا میں پروفیسر فارروق احمد صدیقی نے منقبت پیش کی۔ علامہ عبد القادر علوی براؤں شریف نے خطاب فرمایا، موصوف نے کہا: امام احمد رضا عرب کے بھی امام تھے اور عجم کے بھی، آپ حق کی علامت کے طور پر جانے جاتے ہیں، چشم و چراغ خاندانِ برکات کا نام ہے امام احمد رضا، پہلے کالجوں میں امام احمد رضا کا تذکرہ باعث عار تھا اور آج ہر علم کی بزم امام احمد رضا، پہلے کالجوں میں امام احمد رضا کا تذکرہ باعث عار تھا اور آج ہر علم کی بزم

امام احمد رضا کے ذکر کی خوشبو سے بسی ہوئی ہے۔ مجھے مسرت ہو رہی ہے کہ علمی انداز میں تعارف رضا کے لیے سنجیدہ قلم کار ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی نے سمینار و کانفرنس کے ذریعے نئے انداز میں کام کا آغاز کیا میں ان کے خلوص کو ہدیۂ تبریک پیش کرتا ہوں۔ آپ نے امام احمد رضا کی عشق نبوی میں سرشاری پر علم الصرف وعلم النحو کے دلائل کی روشنی میں کئی ایک جلوے پیش کیے۔ دورانِ کانفرنس ایک شخص متاثر ہو کر امین ملت کے ہاتھوں داخلِ اسلام ہوا جس کا نام امین ملت ڈاکٹر سید امین میاں مارہروی نے محمد عبد اللہ تجویز کیا۔ ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی نے اس مبارک عمل کو فیض رضا قرار دیا کہ جس سے ایمان دلوں میں بس گیا۔

آخر میں خطبۂ صدارت محدث کبیر علامہ ضیاء المصطفیٰ قادری نے ارشاد فرمایا: آپ کا موضوع امام احمد رضا کی محدثانہ وسائنسی بصیرت کے جلوے تھا، فرمایا: امام احمد رضا نے پانی کی رنگت پر تحقیق کی تو حدیث نبوی سے استدلال فرمایا۔ آپ تمام علوم کے ماہر تھے۔ آج حق اور دین حق کسی کی نسبت سے پہچانا جاتا ہے تو وہ امام احمد رضا کی ذات ہے۔ آپ کا علم بارگاہ غوثیت کا عطا کردہ تھا، جو علم لدنی تھا، جس کی یہ شان کے قلم سے نکلے ہوئے کو کوئی چیلنج نہ کر سکا۔ امام احمد رضا سمینار و کانفرنس کا اہتمام کر کے مولانا غلام جابر شمس نے بہت بڑا قرض اتار دیا ہے۔ کانفرنس کا اختتام ''مصطفیٰ جان رحمت پہ لاکھوں سلام'' جسے نوری مشن مالیگاؤں کے رکن عتیق الرحمٰن حباب رضوی نے پیش کیا۔ اور امین ملت کی پر سوز دعا پر ہوا، اخیر میں علما و دانشوروں اور مشائخ کرام نے اس طرح کی علمی نشست کے انعقاد پر مرکز برکات رضا کو مبادباد پیش کی۔ اس تاریخی سمینار و کانفرنس میں ملک بھر سے ہزاروں اہل علم وارباب دانش نے شرکت کی اور امام احمد رضا کی دینی و علمی خدمات پر سنجیدہ خطبات ومقالات کو سنا۔ مجموعی طور پر نظم وضبط لائق ستائش رہا، اور سمینار و کانفرنس امیدوں سے زیادہ کامیاب اور انقلاب آفریں ثابت ہوئی۔ جس کی علمی حیثیت یقیناً متاثر کن ہے اور اس کی آواز دور تک پھیلے گی، افکار رضا کی روشنی سے نگاہیں خیرہ ہوں گی اور اس بزم رضا کی خوشبو سے گلستانِ علم وادب مہک اٹھیں گے۔

رپورٹ: غلام مصطفیٰ رضوی مالیگاؤں۔

○ ○ ○

## میرا روڈ میں امام احمد رضا انٹرنیشنل سمینار اور کانفرنس کا انعقاد

### اعلیٰ حضرت کی علمی اور طبی مہارت پر مقالات

### کانفرنس میں مقررین نے امام کی خدمات پر روشنی ڈالتے ہوئے کہا کہ آپ جیسی ماہر علم وفن شخصیت دنیا میں کم نظر آتی ہے

(روز نامہ انقلاب ممبئی، سنیچر، مارچ، ۲۰۱۱ء)

میرا روڈ: ''دنیا کے بڑے بڑے سائنس داں امام احمد رضا کے نظریات پر عمل پیرا ہیں۔ کئی صدیوں تک امام احمد رضا جیسی ماہر علم وفن شخصیت نظر نہیں آتی'' اس طرح کا اظہار خیال مفتی محمد مطیع الرحمٰن رضوی پٹنہ نے اپنے تحقیقی مقالہ ''امام رضا اور علم توقیت'' میں کیا۔ برکات رضا چیریٹیبل ٹرسٹ میرا روڈ کے زیر اہتمام منعقدہ امام احمد رضا انٹرنیشنل سمینار و کانفرنس کے دوسرے روز کی پہلی نشست کا آغاز تلاوت کلام پاک سے ہوا، پھر امام احمد رضا کی طبی بصیرت پر ڈاکٹر سعید احسن قادری (پونے میڈیکل کالج) نے مقالہ خوانی کی اور جدید طب میں امام احمد رضا کی خدمات پر روشنی ڈالی۔ تصنیف رضا ''الدولۃ المکیہ'' کے حوالے سے ریاضی اور سیٹ تھیوری میں امام احمد رضا کی دسترس پر مدلل مقالہ ڈاکٹر عبد النعیم عزیزی نے پیش کیا۔

اس نشست کا تیسرا مقالہ مولانا مجاہد حسین حبیبی نے رضویات میں علما اور تنظیموں کا کردار کے موضوع پر پیش کیا۔ پروفیسر رفیق منیار کے مقالے کا موضوع تھا (اعلیٰ حضرت اور علم حیوانات Alahazrat and study of zoology)، ادبیات رضا پر مولانا مفتی حسن منظر قدیری نے گفتگو کی۔ مفتی مطیع الرحمٰن نے علوم جدیدہ میں امام احمد رضا کی

دسترس پر مقالہ پیش کیا۔ صدارتی خطبہ میں علامہ یٰسین اختر مصباحی دار القلم دہلی نے کہا کہ ''سنجیدہ علمی انداز میں افکار رضا پیش کرنا وقت کا اہم تقاضا ہے۔ ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی عظیم قومی خدمت انجام دے رہے ہیں۔''

سمینار کی آخری نشست میں تاثراتی کلمات مفتی محمد علاؤ الدین رضوی (میرا روڈ) نے کہے۔ غلام مصطفیٰ رضوی مالیگاؤں نے اشاعت دین میں فکر رضا کی روشنی میں میڈیا کے کردار پر پُر مغز مقالہ پیش کیا۔ تحقیقات رضویات پر سید ولی الدین نے مقالہ پیش کیا۔ آخری مقالہ ناظم سمینار ڈاکٹر واحد نظیر نے امام احمد رضا کی نعت گوئی میں عزم واحتیاط کے موضوع پر پڑھا۔ عصر تا مغرب سوال وجواب کا علمی سلسلہ جاری رہا۔ سوالات کے جوابات فقیہ النفس مفتی مطیع الرحمٰن رضوی نے دیئے۔ شب میں علما ومشائخ کے فکر انگیز خطاب ہوئے۔

مرکزی خطاب حضرت مفتی محمد مجیب اشرف رضوی (ناگپور) نے دیا۔ انہوں نے کہا کہ ''امام احمد رضا کی مقبولیت ومہارت فن اور اشاعت دین کی بنیاد پر ہے۔ اپنے عہد کے تمام ماہرین فن پر امام احمد رضا فوقیت رکھتے ہیں۔ اسلامی وقار کی بحالی کے لیے آپ کی خدمات سب سے نمایاں ہیں'' اس سمینار وکانفرنس کا اختتام ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی کے اظہار تشکر اور رقت انگیز دعا پر ہوا، جب کہ ان کی دو تالیفات ''امام احمد رضا ایک نئی تشکیل اور کاملانِ پورنیہ'' کا اجرا علما کے ہاتھوں ہوا۔ پورے ہندوستان سے ارباب علم ودانش اور جامعات ویونیورسٹی کے اساتذہ نے شرکت کی۔ شرکاء نے پوری متانت کے ساتھ مقالات خطبات کو سنا۔ نیز امام احمد رضا پر تحقیق وریسرچ کے حوالے سے منصوبہ بندی کی گئی۔ اس سمینار کے انعقاد میں میرا روڈ کی سرکردہ شخصیات اور علما وائمہ نے بھی پورا تعاون کیا۔ بڑی تعداد میں علمائے کرام اور ائمہ مساجد نے اس سمینار میں شرکت کی۔

○ ○ ○

# عالمی یونیورسٹیوں میں امام احمد رضا تحقیق کا موضوع بن چکے ہیں

## دوروزہ امام احمد رضا کانفرنس وسمینار سے علماودانشوروں کا خطاب

(ہفت روزہ انوار، مالیگاؤں بروز پیر ۷؍مارچ ۲۰۱۱ء۔ بمطابق ۲؍ربیع الآخر ۱۴۳۲ھ)

ممبئی۔ امام احمد رضا سائنس کو اصول شریعت کی روشنی میں پرکھنے کے قائل تھے، میں نے ہزاروں صفحات رضویات پر لکھے ہیں لیکن اب بھی بہت سے پہلو تشنہ ہیں، کہ اعلیٰ حضرت علم وفضل کا اتھاہ سمندر ہیں، اس طرح کا اظہار خیال برکات رضا چیریٹیبل ٹرسٹ میرا روڈ کے زیر اہتمام منعقدہ امام احمد رضا سمینار وکانفرنس میں مولانا یٰسین اختر مصباحی (دارالقلم دہلی) نے فرمایا۔

پہلا دن: ۲۶؍فروری۔ سمینار کا آغاز صبح دس بجے تلاوت کلام اللہ سے ہوا۔ پہلی نشست کے مقالہ نگار یہ ان کی تفصیل اس طرح ہے: پروفیسر عبدالمجید صدیقی (سابق پرنسپل سٹی کالج، مالیگاؤں) نے ''اعلیٰ حضرت اور زر کی بازار کاری'' کے موضوع پر پُر مغز مقالہ پیش کیا نیز سود، بنکاری زر بازار، صرف بازار، شیئر اور مسلم اقتصادیات کے لیے امام احمد رضا کے اسلامی معاشی اصولوں پر تفصیلی مطالعہ پیش کرتے ہوئے فرمایا: اعلیٰ حضرت نے اپنی خداداد بصیرت سے ایک صدی قبل ہی علم معاشیات کی افادیت کو جان لیا تھا اور مسلمانوں کے معاشی استحکام کی غرض سے رہنما اصول پیش کیے تھے۔'' دوسرا مقالہ مولانا محمد حنیف خان رضوی مصباحی (جامعہ نوریہ بریلی) نے ''اشاعت فکر رضا کے لیے دس نکاتی علمی منصوبے'' کے عنوان سے پیش کیا، موصوف نے کہا ''بین الاقوامی سطح پر امام احمد رضا کی تعلیمات کا احیا وقت کا تقاضا ہے'' مولانا انوار احمد امجدی (دہلی) نے ''علوم وفنونِ رضا کی جدید تقسیم'' کے عنوان پر مقالہ پیش کیا۔

بعد نماز ظہر دوسری نشست کا آغاز ہوا مولانا شاہد القادری (مدیر گلستان رضا کلکتہ) نے ''کلکتہ میں فکر رضا کی تابشیں'' (۱۹۰۱ء تا ۲۰۱۱ء) کے عنوان پر تاریخی تناظر میں مقالہ خوانی کی، کلکتہ میں اشاعت علم

دین اور اصلاحی و فکری امور میں تلامذہ و وابستگانِ رضا کے رول پر گفتگو کی۔ ’’فروغ رضویات اور مدرسہ منظر اسلام بریلی‘‘ کے زیر عنوان ڈاکٹر اعجاز انجم لطیفی (مدیر ماہنامہ اعلیٰ حضرت بریلی) نے مقالہ خوانی کی، موصوف نے اسلامی علوم کے فروغ کے ساتھ مسلم مسائل کے حل کے سلسلے میں عہد بہ عہد فضلائے منظر اسلام کی کاوشات کا دلائل سے تجزیہ پیش کیا۔ جب کہ عصر حاضر کے ابھرتے تقاضوں کے تناظر میں ’’کلام رضا کی شعری جمالیات‘‘ کو ڈاکٹر خواجہ اکرام (جواہر لال نہرو یونیورسٹی دہلی) نے موضوع بنایا۔ موصوف نے کہا: ’’نعتیہ شاعری میں احساس جمالیات جو موجود ہے، وہ کسی صنف شعری میں نہیں اور اس کی مثالیں اعلیٰ حضرت کے کلام میں ملتی ہیں‘‘ اس نشست کے آخری مقالہ نگار پروفیسر ڈاکٹر فاروق احمد صدیقی (بہار یونیورسٹی مظفر پور) تھے۔ موصوف نے ’’اعلیٰ حضرت کی ادبی بصیرت اور صنف نعت‘‘ کے زیر عنوان فرمایا: ’’رضویات کا مستقبل بہت تابناک ہے جس پر درجنوں پی ایچ ڈی اور ایم فل کے اعزازات شاہد ہیں۔‘‘

بعد از عصر سمینار کی تیسری نشست کا آغاز ہوا، ڈاکٹر صاق الاسلام دہلی نے تحقیقی گوشوں پر مقالہ پیش کیا۔ ڈاکٹر آدم رضا شیخ (شولا پور) نے یونیورسٹیوں میں امام احمد رضا پر تحقیق کی افادیت اور اصول پر اظہار خیال کیا۔ اخیر میں مفتی مطیع الرحمٰن رضوی نے مقالات پر تبصرہ فرماتے ہوئے کہا: ’’۱۹۱۲ء میں اسلامی بنیادوں پر امام احمد رضا نے اپنے مشہور معاشی نظریہ پیش کیا۔ جو عالمی معیشت میں اہم مقام رکھتا ہے۔ عالمی جامعات میں امام احمد رضا تحقیق کا موضوع بن چکے ہیں۔‘‘ رات میں اجلاس عام منعقد ہوا، جس میں مولانا تطہیر احمد رضوی بریلوی نے امام احمد رضا کے اصلاحی افکار اور معاشرتی احوال پر پر مغز خطاب کیا۔ اسی دوران ۲۰۱۰ء میں علمی و تحقیقی کام انجام دینے والے تین اسکالرز کو مولانا یٰسین اختر مصباحی کے ہاتھوں اعزازات سے نوازا گیا۔ کانفرنس میں درجنوں علما و مشائخ نے شرکت کی اور امام احمد رضا کی دینی، فقہی، اصلاحی، تعلیمی و تحقیقی خدمات کے گوشوں کو اجاگر کیا۔

دوسرا دن: ۲۷ رفروری، سمینار و کانفرنس کے دوسرے روز کی پہلی نشست کا آغاز تلاوت کلام پاک سے ہوا، پہلا مقالہ ’’امام احمد رضا کی طبی بصیرت‘‘ پر ڈاکٹر سعید احسن قادری (پونے میڈیکل کالج) نے پیش کیا، جدید طب میں امام احمد رضا کی مہارت کے ضمن میں دلائل پیش کیے۔ تصنیف رضا

"الدولۃ المکیہ" کے حوالے سے ریاضی و سیٹ تھیوری (Set Theory & Topology) میں امام احمد رضا کی دسترس پر مقالہ ڈاکٹر عبدالنعیم عزیزی (بریلی) نے پیش کیا آپ نے مثال میں عباراتِ رضا بھی پیش کیں۔ اس نشست کا تیسرا مقالہ مولانا مجاہد حسین حبیبی (مدیر ماہنامہ تبلیغ سیرت کلکتہ) نے "کلکتہ میں متوسلین رضا کی علمی خدمات" کے موضوع پر پیش کیا۔ بعدازاں پروفیسر ڈاکٹر رفیق منیار (پونا) نے بعنوان Alahazrat and study of zoology انگریزی میں مقالہ پیش کیا۔ ادبیات رضا پر مولانا حسن منظر قدیری نے مقالہ پڑھا، آپ نے کہا: "حدائق بخشش میں اعلیٰ حضرت نے فکر و فن کو سمو دیا ہے۔" مفتی مطیع الرحمٰن رضوی نے علوم جدیدہ میں امام احمد رضا کی دسترس پر مقالہ خوانی کی، فرمایا کہ "دنیا کے بڑے بڑے فلاسفر بھی اعلیٰ حضرت کے سائنسی نظریات سے استفادے پر مجبور ہیں۔" صدارتی خطبہ علامہ یٰسین اختر مصباحی نے ارشاد فرمایا آپ نے کہا کہ: "سنجیدہ و علمی انداز میں افکار رضا کو پیش کرنا وقت کا تقاضا ہے۔ ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی عظیم قومی خدمت انجام دے رہے ہیں۔" سمینار کی آخری نشست میں تاثراتی کلمات مفتی علاؤالدین رضوی (میرا روڈ) نے ارشاد فرمائے۔ غلام مصطفیٰ رضوی (مالیگاؤں) نے اشاعت دین کے لیے فکر رضا کی روشنی میں میڈیا کے کردار پر پرمغز مقالہ پیش کیا اور کہا کہ "فکر رضا کی روشنی میں ابلاغ حق کے لیے میڈیا کے شعبے شرعی احتیاط کے ساتھ بروئے کار لائے جائیں اور دین کی اشاعت کی جائے" "تحقیقات رضویات" پر سید ولی الدین نے مقالہ پیش کیا۔ آخری مقالہ ناظم سمینار ڈاکٹر واحد نظیر (پٹنہ) نے "امام احمد رضا کی نعت گوئی میں حزم و احتیاط" کے موضوع پر پڑھا۔ عصر تا مغرب سوال و جواب کا علمی سلسلہ رہا۔ شب میں علما و مشائخ کے فکر انگیز خطبات ہوئے۔ مرکزی خطبہ مفتی اعظم مہاراشٹر مفتی محمد مجیب اشرف رضوی (ناگپور) نے ارشاد فرمایا۔ آپ نے کہا کہ "امام احمد رضا کی مقبولیت و مہارت اشاعت دین کی بنیاد پر ہے۔ اپنے عہد کے تمام ماہرین فن پر امام احمد رضا فوقیت رکھتے ہیں۔ اسلامی وقار کی بحالی کے لیے آپ کی خدمات سب سے نمایاں ہیں۔" علمائے کرام کے ہاتھوں ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی کی دو تصانیف "امام احمد رضا: ایک نئی تشکیل" اور "کاملان پورنیہ" کا اجرا علما و دانش وروں کے ہاتھوں عمل میں آیا، سمینار و کانفرنس کے انعقاد کے پس منظر اور مقاصد پر

ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی نے روشنی ڈالی اور فرمایا کہ ملک کی مختلف شعبوں سے وابستہ ماہر شخصیات کی خدمات کے اعتراف میں یونیورسٹیاں اور انسٹی ٹیوٹ ان کے نام منسوب ہیں لیکن وہ ذات جو ہر علم وفن میں ماہر اور ملک کے لیے باعث فخر ہے ''امام احمد رضا'' ان سے منسوب کوئی تحقیقاتی ادارہ نہیں، ہماری اولین ترجیح امام احمد رضا سے منسوب ایک عظیم تحقیقاتی ادارہ کا قیام ہے جس کے لیے ہم کوشاں ہیں۔ اصلاحی، سماجی، تعلیمی، طبی اور دیگر فلاحی شعبوں میں فکر رضا کے حوالے سے کام کے لیے ہم منصوبہ بندی کر رہے ہیں۔ آپ نے کہا کہ ''شریعت کی اتباع ہی مسلک رضا ہے۔'' سلام ودعا پر اس علمی وتاریخی سمینار وکانفرنس کا اختتام ہوا۔ شرکا کی بڑی تعداد ملک کے مختلف مقامات سے پہنچی جب کہ جامعات، کالجوں اور دانش گاہوں سے وابستہ علما اساتذہ اسٹوڈنٹ کی بڑی تعداد بھی حاضر تھی۔ پروگرام کے انعقاد میں میرا روڈ اور ممبئی کی سرکردہ شخصیات اور علما وائمہ نے نمایاں کردار انجام دیا۔

○ ○ ○

## پروفیسر عبدالمجید صدیقی اور غلام مصطفیٰ رضوی کی کامیاب نمائندگی

(ہفت روزہ انوار، مالیگاؤں بروز پیر ۷؍مارچ ۲۰۱۱ء۔ بمطابق ۲؍ربیع الآخر ۱۴۳۲ھ)

ممبئی: میرا روڈ میں ۲۶؍۲۷ فروری کو امام احمد رضا سمینار وکانفرنس کا انعقاد مرکز برکات رضا چیریٹیبل ٹرسٹ کے زیر اہتمام ہوا جس کی پہلی نشست میں پروفیسر عبدالمجید صدیقی نے ''اعلیٰ حضرت اور زرکی بازارکاری'' کے موضوع پر مقالہ خوانی کی اور غلام مصطفیٰ رضوی نے ''میڈیا اشاعت دین اور فکر رضا'' کے زیر عنوان تحقیقی مقالہ پیش کیا۔ دونوں محققین کو توسیفی سند اور ایوارڈ سے بھی نوازا گیا۔ دونوں مقالوں کو ملک کے دانشوروں اور علما نے حوصلہ افزا تاثرات سے نوازا۔ دونوں مقالہ نگاروں نے شہر کا نام روشن کیا اس مبارک موقع پر ہم مبارک باد پیش کرتے ہیں اور دعا گو ہیں کہ اللہ کریم انہیں مزید عزت اور علم وعمل کی دولت سے نوازے۔ آمین۔ تہنیت منجانب: درواراکین جامعۃ الرضا برکات العلوم، صدر واراکین رجا

اکیڈمی، حامد رضا انصاری، اجوید رضوی، عامر رضوی، معین رضوی، سبطین رضا اراکین نوری مشن مالیگاؤں، مالیگ فیملی آف برطانیہ، آل انڈیا تبلیغ سیرت کولکاتا، امام احمد رضا سوسائٹی کولکاتا، زبیر قادری مدیر مسلک ممبئی، سید وجاہت رسول قادری مدیر معارف رضا کراچی، سنی دعوت اسلامی۔

○ ○ ○

## اپنے عہد کے ماہرین علم وفن پر امام احمد رضا بریلوی فوقیت رکھتے ہیں

### امام احمد رضا کانفرنس وسمینار کے دوسرے دن علما اور دانشوروں کا خطاب

(روزنامہ صحافت ممبئی، ۱؍ مارچ بروز منگل ۲۰۱۱ء)

ممبئی: دنیا کے بڑے بڑے فلاسفر وسائنس داں امام احمد رضا کے نظریات سے فیض حاصل کر رہے ہیں۔ کئی صدیوں تک امام احمد رضا جیسی ماہر علم وفن شخصیت نظر نہیں آتی۔ اس طرح کا اظہارِ خیال مفتی محمد مطیع الرحمٰن رضوی پٹنہ نے اپنے تحقیقی مقالہ ''امام احمد رضا اور علم توقیت'' میں فرمایا۔ برکات رضا چیریٹیبل ٹرسٹ میرا روڈ کے زیر اہتمام منعقدہ امام احمد رضا انٹرنیشنل سمینار وکانفرنس کے دوسرے روز کی پہلی نشست کا آغاز تلاوت کلام پاک سے ہوا پھر امام احمد رضا کی طبی بصیرت پر ڈاکٹر سعید احسن قادری (پونے میڈیکل کالج) نے مقالہ خوانی کی اور جدید طب میں امام احمد رضا کی مہارت کے جلوے دکھائے۔ تصنیف رضا ''الدولۃ المکیہ'' کے حوالے سے ریاضی وسیٹ تھیوری میں امام احمد رضا کی دسترس پر مدلل مقالہ ڈاکٹر عبد النعیم عزیزی نے پیش کیا۔ اس نشست کا تیسرا مقالہ مولانا مجاہد حسین حبیبی کلکتہ نے کلکتہ میں رضویات میں علما اور تنظیموں کا کردار کے موضوع پر پیش کیا۔ پروفیسر رفیق منیار پونا کے مقالے کا موضوع تھا ''اعلیٰ حضرت اور علم حیوانات (Aalahazrat and study of zoology) ادبیات رضا پر مولانا حسن منظر قدیری نے اور مفتی مطیع الرحمٰن صاحبان نے علوم جدیدہ میں امام احمد رضا کی دسترس پر مقالہ پیش کیا۔ صدارتی خطبہ میں علامہ یٰسین اختر

مصباحی دارالقلم دہلی نے ارشاد فرمایا آپ نے کہا کہ سنجیدہ وعلمی انداز میں افکار رضا تو پیش کرنا وقت کا اہم تقاضا ہے۔ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی عظیم قومی خدمات انجام دے رہے ہیں۔سمینار کی آخری نشست میں تاثراتی کلمات مفتی علاؤالدین رضوی (میرا روڈ) نے ارشاد فرمائے۔غلام مصطفیٰ رضوی مالیگاؤں نے اشاعت دین میں فکر رضا کی روشنی میں میڈیا کے رکدار پر پر مغز مقالہ پیش کیا۔تحقیقات رضویات پر سید ولی الدین نے مقالہ پیش کیا۔آخری مقالہ ناظم سمینار ڈاکٹر واحد نظیر نے امام احمد رضا کی نعت گوئی میں عزم واحتیاط کے موضوع پر پڑھا۔عصر تا مغرب سوال وجواب کا علمی سلسلہ رہا۔ سوالات کے جوابات مفتی مطیع الرحمٰن رضوی نے ارشاد فرمائے۔شب میں علما ومشائخ کے فکر انگیز خطاب ہوئے۔مرکزی خطبہ مفتی اعظم مہاراشٹر مفتی محمد مجیب اشرف رضوی (ناگپور) نے ارشاد فرمایا۔آپ نے کہا کہ امام احمد رجا کی مقبولیت ومہارت فن اور اشاعت دین کی بنیاد پر ہے۔اپنے عہد کے تمام ماہرین فن پر امام احمد رضا فوقیت رکھتے ہیں۔اسلامی وقار کی بحالی کے لیے آپ کی خدمات سب سے نمایاں ہیں۔اس سمینار وکانفرنس کا اختتام ڈاکٹر غ ام جابر شمس مصباحی کے اظہار تشکر اور سلام ودعا پر ہوا جب کہ موصوف کی دو تالیفات ''امام احمد رضا ایک نئی تشکیل اور کاملان پورنیہ'' کا اجراء علما کے ہاتھوں ہوا۔پورے ہندوستان سے ارباب علم ودانش اور جامعات ویونیورسٹیز کے استاذہ نے شرکت کی۔شرکاء نے پوری متانت کے ساتھ مقالات خطبات کو سنا نیز امام احمد رضا پر تحقیق وریسرچ کے حوالے سے منصوبہ بندی کی گئی۔اس سمینار کے انعقاد میں مریا روڈ کی سرکردہ شخصیات اور علما وائمہ نے نمایاں کردار انجام دیا۔بڑی تعداد میں علمائے کرام اور ائمہ مساجد نے اس سمینار میں شرکت کی۔

○ ○ ○

# سرزمین ممبئی پر اپنی نوعیت کی منفرد و تاریخی

## امام احمد رضا بین الاقوامی دوروزہ کانفرنس و سمینار

(ہفت روزہ انوار، مالیگاؤں بروز پیر ۱۴/ مارچ ۲۰۱۱ء۔ بمطابق ۷ا/ ربیع الاول ۱۴۳۲ھ)

ممبئی: مرکز برکات رضا ایجوکیشنل اینڈ چیرٹیبل ٹرسٹ (رجسٹرڈ) کے زیر اہتمام ۲۶/۲۷ فروری بروز سنیچر اتوار بمقام انجمن اسکول گراؤنڈ نیا نگر میرا روڈ ممبئی میں عظیم الشان امام احمد رضا بین الاقوامی دوروزہ سمینار و کانفرنس کا انعقاد ہو رہا ہے، علمی نوعیت سے افکار و تعلیمات امام احمد رضا تحقیق و تدقیق کے حوالے سے منعقد ہونے والے اس منفرد پروگرام میں ملک و بیرون ملک سے درجنوں دانش ور علما و محققین نیز اسکالرز شریک ہوں گے بالخصوص عالم عرب سے قد آور علمی شخصیات کو مدعو کیا گیا ہے۔ یونیورسٹیوں سے وابستہ پروفیسرز و محققین بھی زینت بزم ہوں گے۔ اس دوروزہ پروگرام میں منتخب گوشوں پر مقالہ خوانی کے علاوہ کانفرنس میں متعین موضوعات پر سنجیدہ و خطبات بھی ہوں گے جب کہ اس دوروزہ پروگرام کی سرپرستی حضرت ڈاکٹر سید محمد امین میاں قادری مارہروی (سجادہ نشین خانقاہ برکاتیہ مارہرہ شریف و پروفیسر شعبۂ اردو علی گڑھ مسلم یونیورسٹی) فرما رہے ہیں۔ ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی نے سال گزشتہ بھی قومی سطح پر سمینار و کانفرنس کا کامیاب انعقاد کیا تھا۔ پروگرام کی تیاریاں زوروں پر ہیں نیز ملک کے مشاہیر ادبا و ارباب علم سے مسلسل رابطہ جاری ہے۔ ارباب علم و دانش سے گزارش ہے کہ دونوں اجلاس میں شریک ہو کر فکر رضا کی علمی اہمیت اور امام احمد رضا کی تحقیقی خدمات سے آگہی حاصل کریں۔ ایک اطلاع کے مطابق اس سمینار و کانفرنس میں پورے مہاراشٹر سے علم دوست افراد شرکت فرما رہے ہیں۔

○ ○ ○

## امام احمد رضا کانفرنس وسمینار میں شرکت کریں

(ہفت روزہ انوار، مالیگاؤں بروز پیر۱۴؍مارچ ۲۰۱۱ء۔ بمطابق ۷؍ربیع الاول ۱۴۳۲ھ)

ممبئی۔ ۲۶؍۲۷ فروری، ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی کی فعال قیادت میں منعقد بین الاقوامی امام احمد رضا کانفرنس وسمینار میں ضرور شرکت کریں اور عالمی محققین وعلما ومشائخ کے خطبات ومقالات سماعت فرما کر اپنے علم میں اضافہ کریں۔ یہ ایک تاریخی پروگرام ہے جس میں عرب شیوخ اور دیگر ممالک کے درجنوں مندوبین کی شرکت یقینی ہے۔ نیز امام احمد رضا کے علمی فیضان سے مالا مال ہوں۔ اپیل کنندہ: مالیگ فیملی آف برطانیہ، رضا اکیڈمی مالیگاؤں، جامعۃ الرضا برکات العلوم، غلام مصطفیٰ رضوی، سید منور علی شاہ بخاری (کرولینا امریکہ)، سید وجاہت رسول قادری (کراچی)

○ ○ ○

## امام احمد رضا سمینار وکانفرنس

(روزنامہ شامنامہ، مالیگاؤں، مورخہ ۱۳؍جنوری ۲۰۱۱ء)

تاج الشریعہ علامہ اختر رضا ازہری کے فیضان وامین ملت ڈاکٹر سید محمد امین مارہروی کی سرپرستی میں ۷؍فروری ۲۰۱۰ء میرا روڈ ممبئی میں قومی امام احمد رضا سمینار وکانفرنس کا انعقاد برکات رضا چیریٹیبل ٹرسٹ نے ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی کی نگرانی میں کیا، اس میں ملک بھر کے مشہور دانشوروں مشائخ وعلما نے شرکت کی، اس تاریخی وعلمی سمینار وکانفرنس کے اہتمام میں مشن نے اہم کردار ادا کیا، جس سے متاثر ہو کر ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی نے غلام مصطفیٰ رضوی وعتیق الرحمٰن رضوی کو توسیفی سند واعزاز سے بھی نوازا۔

# میرا روڈ میں امام احمد رضا پر فکر انگیز کانفرنس و سیمینار کا انعقاد

## ملک کی مختلف یونیورسٹیوں کے اسکالرز نے اپنی جامع تقاریر میں امام احمد رضا کی تعلیمات کے مختلف گوشوں کو اجاگر کیا، دینی اور اسلامی معلومات پر کتاب میلہ

صابر شیخ

میرا روڈ: (ایس این بی) میرا روڈ کے گولڈن نیسٹ پولس چوکی کے پیچھے واقع گراؤنڈ پر آج صبح امام احمد رضا کانفرنس و سیمینار کا آغاز مولانا نصیر احمد کی تلاوت قرآن پاک اور قاری عبد علی کی نعت پاک سے ہوا۔ بعد تلاوت قرآن و نعت مالیگاؤں سے تشریف لائے پروفیسر عبد المجید صدیقی نے اپنے مقالہ میں اعلیٰ حضرت اور ان کے معاشیاتی نظریات پر روشنی ڈالی۔ پروگرام کے افتتاحی کلمات مفتی انوار احمد (دہلی) نے علوم رضا سے متعلق تقریر پیش کی۔ سیمینار کے افتتاح کے بعد مفتی حنیف خان مصباحی بریلوی نے اعلیٰ حضرت پر 10 نکاتی اشاعتی و تعلیمی منصوبوں پر طویل گفتگو کی۔ دوسری نشست بعد..... باقی صفحہ ۱۱ پر





روزنامہ راشٹریہ سہارا ممبئی۔

## ڈاکٹر شمس پورنوی کی تالیفات وتحقیقات

☆ کلیات مکاتیبِ رضا (تین جلدیں) — مطبوعہ ہند و پاک ۲۰۰۵ء

☆ پروازِ خیال — مطبوعہ ادارہ مسعودیہ، کراچی پاکستان، ۲۰۰۵ء

☆ حیات رضا کی نئی جہتیں — مطبوعہ ممبئی ۲۰۰۷ء

☆ خطوط مشاہیر بنام امام احمد رضا (دو جلدیں) — مطبوعہ ممبئی ۲۰۰۷ء

☆ امامِ احمد رضا خطوط کے آئینے میں — مطبوعہ ممبئی ۲۰۰۸ء

☆ آئینہ حیات قادری — مطبوعہ ممبئی ۲۰۰۸ء

☆ بولتی تصویریں — مطبوعہ مرادآباد و ممبئی ۲۰۰۹ء

☆ تین تاریخی بحثیں — مطبوعہ ممبئی ۲۰۰۹ء

☆ جہانِ ملک العلماء — مطبوعہ ممبئی ۲۰۰۹ء

☆ انتخاب کلام عاطف — مطبوعہ ممبئی ۲۰۰۹ء

☆ کاملان پورنیہ جلدا — مطبوعہ ممبئی ۲۰۱۰

☆ امام احمد رضا ایک نئی تشکیل — مطبوعہ ممبئی ۲۰۱۰

☆ تحقیقات امام علم وفن — مطبوعہ ممبئی ۲۰۱۰

☆ سفر خوشبو دیش کا — مطبوعہ ممبئی ۲۰۱۱

☆ فکر رضا کے نقشہائے رنگ رنگ — مطبوعہ ممبئی ۲۰۱۱

☆ پرواز خیال — مطبوعہ ممبئی ۲۰۱۱

☆ امام احمد رضا کی مکتوب نگاری (مقالہ پی، ایچ، ڈی) — غیر مطبوعہ

☆ مسئلہ اذان ثانی ایک تحقیقی مطالعہ — غیر مطبوعہ

☆ ندوۃ العلماء ایک تجزیاتی مطالعہ — غیر مطبوعہ

☆ تقریظات امام احمد رضا — غیر مطبوعہ

☆ اسفار امام احمد رضا — غیر مطبوعہ

☆ امام احمد رضا کے چند غیر معروف خلفاء — غیر مطبوعہ

☆ امام احمد رضا آداب والقاب کے آئینے میں — غیر مطبوعہ

☆ حکایات امام احمد رضا — غیر مطبوعہ


**BARKAAT-E-RAZA FOUNDATION**

Mira Road, Mumbai